بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اے خدا نورِ محمد ﷺ کو درخشاں کر دے — نورِ عرفان سے دنیا میں چراغاں کر دے

سینہ سینہ ہو ہر اک آنکھ ہو بینا جس سے — خامہ مثلِ یدِ بیضا مرا تاباں کر دے



# عرفان

## حصہ دوئم

مصنف

حضرت فقیر نور محمد سروری قادری کلاچوی علیہ الرحمہ

نوری روحانی تحریک حلقہ کراچی

جملہ حقوق محفوظ ہیں

Marfat.com

جملہ حقوق محفوظ ہیں


| | |
|---|---|
| نام کتاب | عرفان (حصہ دوئم) |
| مصنف | حضرت فقیر نور محمد سروری قادری کلاچوی علیہ الرحمہ |
| اشاعت | اٹھائیسویں |
| سن اشاعت | ۱۵ شعبان المعظم ۱۴۳۰ھ بمطابق اگست ۲۰۰۹ |
| کمپیوٹر کمپوزنگ | کاشف کھیانی، ثاقب عبدالرحیم |
| تعداد | 2100 |
| ھدیہ | |

ملنے کا پتہ

فقیر عبدالحمید سروری قادری

نوری دربار کولاچی ڈیرہ اسمٰعیل خان

محمد صدیق کھیانی (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ناظم نوری روحانی تحریک حلقہ کراچی

3۔میزانائن فلور ہملٹن کورٹ G-2 بلاک 7 کلفٹن کراچی۔ 75600

Ph : 021-35863443 Cell : 0300-2681263

E-mail: noori_roohani_tehrik@yahoo.com
noori.r.tehrik@gmail.com


Marfat.com



# پیش لفظ

دین اسلام ایک مکمل ضابطۂ حیات اور پاکیزہ مذہب ہے اسکی حقانیت کی برکت سے لوگ اِس مذہب میں شامل ہوتے ہیں یہ دنیا کا وہ واحد مذہب ہے جس میں پیدائش سے لے کر قبر میں اُتارنے تک کے ہر مسائل کا حل موجود ہے۔ جب بھی دین میں بگاڑ پیدا ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنے بندۂ مومن کو بھیج کر اپنی مدد سے دین متین کا احیاء فرماتا ہے

میرے مرشد برحق حضرت فقیر نور محمد سروری قادری نے فقر و تصوف، باطنی کیفیت اور روحانیت پر نہایت دلچسپ اور پُر مغز معلوماتی کتاب ''عرفان'' لکھ کر ہم اہل دِل حضرات پر خصوصاً اور سب مُسلمانوں پر عموماً کرم فرمایا

یہ کمال التفات اولیاء اللہ ہے کہ مرشدِ برحق صاحبِ کمال حضرت عبدالحمید سروری قادری دامت فیوضھم صاحبِ تصنیف کے صاحبزادہ و جانشین کے ہاتھ میں میرا ہاتھ ہے جس کا سبب خلیفہ حضرت قاری یٰسین رحمۃ اللہ علیہ اور خصوصی نظر کرم و عنایت حضرت سید شیراز شاہ ولی رحمۃ اللہ علیہ ہیں

جن سے روحانی رابطہ و تعلق کا ذریعہ خلیفہ فضل اکبر رحمۃ اللہ علیہ بنے اور ان سب کی نگاہِ عنایت کے طفیل حضرت سید علی ہجویری داتا گنج بخش اور حضرت سلطان باھو رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے دربارِ عالی فیضِ باری تک مکمل رسائی ملی



Marfat.com

## خلیفہ فضل اکبر اور صدیق کھیانی دو افراد کی صورت میں چلے

"لوگ ملتے گئے اور کارواں بنتا گیا" مرشد پاک کی نگاہ بصیرت وعنایت کے طفیل عرفان حصہ اوّل نئے انداز کے ساتھ منظر عام پر آئی جب کہ حصہ دوئم کی پروف ریڈنگ وتیاری میں تردُد کا حل سرکار دو عالم ﷺ کی بارگاہِ بیکس پناہ سے ملا ہر سال اعتکاف کے دوران روضہ پاک کے ساتھ استوانہ تہجد (بیتِ فاطمہ) پر ایک دوست سے ملاقات رہتی تھی اس بار کی حاضری میں اپنا نام اخفیٰ رکھنے کی شرط پر اس کی پروف ریڈنگ، جدید، خوبصورت انداز میں چھپائی اور قرآن پاک کی آیات بیّنات کو اسی اسلوب کے ساتھ استعمال کر کے کتاب کی خوبصورتی اور رونق کو مزید دوبالا کیا جس میں بھرپور تعاون میرے بیٹے خلیفہ محمد کاشف کھیانی کا رہا جبکہ اللہ یار چانڈیو اور ثاقب عبدالرحیم سروری کی کارکردگی بھی اطمینان بخش رہی اور حصہ اوّل کی تیاری کے وقت کے تمام ساتھیوں کی بھی کسی نہ کسی طرح مدد رہی

اللہ کریم تمام احباب کی کاوشوں کو قبول فرمائے دینی اور دنیاوی حاجتوں کو پورا فرمائے "سلسلۂ عالیہ سروری" کو دوام بخشے اور ہمارے پیرومرشد کے سایہ عاطفت کو ہمارے سروں پر قائم ودائم رکھے

آمین بجاہِ النّبیِ الامین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم

خادم مرشد کامل

خلیفہ محمد صدیق کھیانی

ناظم نوری روحانی تحریک

حلقہ کراچی



Marfat.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فقیر عبدالحمید سروری قادری




سجادہ نشین آستانہ عالیہ نوریہ کلاچی ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

تاریخ 29-8-08

## خصوصی اجازت نامہ

نوری روحانی تحریک حلقہ کراچی کے ناظم خلیفہ مجاز محمد صدیق نعمانی صاحب کو عرفان اردو، انگریزی، شمس العارفین، اسرار قادری، شہباز الہی، ملفوظات، محک الفقر، رسالہ روحی، اسرار الہی، کشف الاسرار، کلید التوحید، محکم الفقراء، عین الفقر، تحفۃ الاسرار، اور حیات سروری شائع اور تقسیم کرنے کی خصوصی اجازت دی جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کا حامی و ناصر ہو۔

دعا گو: فقیر عبدالحمید سروری



Marfat.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فقیر عبدالحمید سروری قادری



سجادہ نشین آستانہ عالیہ نوریہ کلاچی ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

تاریخ ..................

## اعترافِ حسنِ کارکردگی

نوری روحانی تحریک حلقہ کراچی کے ناظم
خلیفہ محمد صدیق کھیانی صاحب نے حضرت قبلہ فقیر نور محمد صاحب
رحمۃ اللہ علیہ کی کتب میں زرِ کثیر خرچ کر کے طبع کرانے کا جو بہت
اہم اور نیک سلسلہ شروع کیا ہے وہ قابلِ صد تحسین ہے۔

علاوہ ازیں پاک عرفان جو میں نے 1970ء میں شائع کی تھی۔
جس میں پہلی مرتبہ تمام آیات اور احادیث کے حوالے دیئے تھے۔
اور تمام فارسی اور اردو اشعار کے ساتھ شعرا کے نام بھی درج کر دیئے
تھے اور آخر میں ایک مکمل لغت اور فرہنگ بھی شامل کر دی تھی۔
جس کے لئے مجھے اپنے علم دوست احباب کے تعاون سے بڑی محنت کرنی
پڑی تھی اور بہت زیادہ وقت صرف کرنا پڑا تھا۔ اور بعض ناگزیر وجوہات کی
بنا پر کافی عرصہ تک اس کی دوبارہ اشاعت نہیں ہو سکی تھی۔ اسی کو
کھیانی صاحب نے شائع کر دیا ہے اور کھیانی صاحب نے ایک قابلِ تعریف
جدت یہ بھی کی ہے کہ بعض بہت اہم مضامین کے عنوانات بھی تحریر
کر دیئے ہیں جس سے کتاب اور زیادہ جامع اور محاسن کی حامل ہو گئی ہے
اس کے لئے کھیانی صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو اس نیک
کام کے لئے جزائے خیر عطا فرمائے۔

دعا گو: فقیر عبدالحمید سروری 30-6-99

Marfat.com



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فقیر عبد الحمید سروری قادری

سجادہ نشین آستانہ عالیہ نوریہ کلاچی ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

تاریخ ..................

## ﴿ دستِ بدُعا ﴾

میں خلیفہ مجاز جناب محمد صدیق کھیانی صاحب ناظم نوری روحانی تحریک حلقہ کراچی کا شکر گزار ہوں اور ان کے حق میں دعا گو ہوں کہ انہوں نے حضرت قبلہ فقیر نور محمد سروری قادری رحمۃ اللہ علیہ کی تمام کتابوں کی طباعت کی عظیم ذمہ داری اپنے ذمے لے لی ہے اور ان کے اُن تمام احباب خصوصاً شیر افگن ملک صاحب، کھیانی اینڈ کھیانی لاء ایسوسیٹیکس، محمد انیس سروری، ڈاکٹر عبدالرؤف سروری، سید محمد ساجد سروری (اور ان کے دوست احباب)، اعجاز خالق، محمد آصف فضل (اور ان کے احباب) خلیفہ محمد ہارون گاڈٹ سروری، خلیفہ عبدالجبار سروری "ہوجمالو"، عبدالغفور سروری، محمد ہاشم، محمد وزیر محمد صدیق نور محمد پنگر، خلیفہ محمد انور (ضلع حب) اور ان تمام احباب کے حق میں بھی دعا گو ہوں جنہوں نے دامے، درمے، قدمے، سخنے ان کی کتابوں کی طباعت کے لئے کاوشیں کیں۔ اللہ تعالیٰ کھیانی صاحب سمیت ان تمام احباب اور ارادتمندوں کو جزائے خیر سے نوازے، ان کو دین کی خدمت اور نیک کاموں میں حصہ لینے اور تعاون کرنے کی مزید توفیق و ہمت بخشے اور ان کو اپنے نیک ارادوں اور نیک مقاصد میں کامیابی عطا فرمائے۔ (آمین)



Marfat.com

# منقبت

وارث گیسودراز ہیں وہ تو  باھو کے ہمراز ہیں وہ تو
اور غریب نواز ہیں وہ تو  حضرت نور محمد صاحب
وہ تو ہیں مقبول خدا کے  پیکر ہیں وہ صدق وصفا کے
قلزم ہیں وہ جود و سخا کے  حضرت نور محمد صاحب
وہ باھو کے باھو ان کا  حکم جہاں پر لاگو ان کا
نفس و ہوا پر قابو ان کا  حضرت نور محمد صاحب
فقر کا تخت و تاج ہے ان کا  سب کے دلوں پر راج ہے ان کا
کل بھی ان کا آج بھی ہے ان کا  حضرت نور محمد صاحب
زندہ ہیں بیدار ہیں دیکھو  بینا ہیں ہشیار ہیں دیکھو
ولیوں کے سردار ہیں دیکھو  حضرت نور محمد صاحب
شور سلام و درود ہے دیکھو  حاصل ہر مقصود ہے دیکھو
محفل میں موجود ہے دیکھو  حضرت نور محمد صاحب
وہ ماہی کے ان کا ماہی  ان کو زیبا عالی جاہی
ان کی حکومت ان کی شاہی  حضرت نور محمد صاحب
رُشد و ہدایت کام ہے ان کا  دنیا بھر میں نام ہے ان کا
کاملؔ ایک غلام ہے ان کا
حضرت نور محمد صاحب

Marfat.com



# فہرستِ مضامین





Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

Marfat.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ﴿باب اول﴾

# تعارف

**عرفان** کے عظیم مصنف حضرت قبلہ والد صاحب بزرگوار کا اسم گرامی حضرت فقیر نور محمد صاحب سروری قادری رحمۃ اللہ علیہ ہے۔ آپ کی ولادتِ باسعادت صوبہ سرحد کے ایک غیر معروف اور دُور افتادہ قصبہ کلاچی ضلع ڈیرہ اسماعیل خان میں ۱۳۰۳ھ میں ہوئی۔ آپ کے والد ماجد کا اسمِ گرامی حضرت حاجی گل محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہے جو نہایت متقی، زاہد، عابد اور پرہیز گار بزرگ ہوئے ہیں۔ حضرت قبلہ فقیر صاحب کی نسبت انہیں کامل حُسنِ ظن اور پورا یقین تھا کہ وہ ظاہر و باطن میں صاحبِ کمال نکلیں گے چنانچہ اس سلسلے میں انہیں کئی دفعہ خواب میں اور چند کامل بزرگوں کی زبانی اشارات اور بشارات مل چکی تھیں۔ چونکہ عرفان کے پہلے حصے اور حیاتِ سروری میں راقم الحروف کے بھائی فقیر عبدالحمید سروری قادری نے حضرت قبلہ فقیر صاحب کے حالاتِ زندگی پوری تفصیل کے ساتھ قلم بند کر دیئے ہیں لہٰذا انہیں دہرانے کی ضرورت نہیں ہے۔

حضرت قبلہ نے کتاب عرفان لکھ کر خلقِ خدا پر اور خصوصاً طالبانِ مولیٰ پر بڑا احسانِ عظیم فرمایا ہے آپ نے تشنگانِ آبِ زلالِ زندگی کے لئے گویا چشمۂ آبِ حیات مہیا فرمایا ہے



Marfat.com

بے شمار خوابیدہ اور غافل قلوب اس کے مطالعہ سے بیدار ہوگئے ہیں اور بکثرت گم گشتگانِ بادیۂ ضلالت اسے مشعل راہ بنا کر طریقت کی صراطِ مستقیم کے راہوار ہوگئے ہیں اور یہ حقیقت ہے کہ علمِ تصوّف و روحانیت میں اس قسم کی معرکتہ الآراء، جامع، دلچسپ، معقول، مدلّل اور معیاری کتاب آج تک کسی نے نہیں لکھی۔ کتاب عرفان محض آپ کے روشن دل اور بیدار دماغ سے نکلے ہوئے اور پھوٹے ہوئے بالکل اچھوتے، نئے، نادر اور نایاب اسرار و معارف کا بیش بہا مجموعہ ہے اس کے مطالعہ سے اہلِ مطالعہ کے دل میں اپنے خالق اور مالک کی طلب اور تلاش کا ایسا جذبہ پیدا ہو جاتا ہے کہ اُسے لیلائے حجلہِ لاہوت کا مجنون اور دیوانہ بنا دیتا ہے اور اُس وقت تک اُسے بے قرار اور بے آرام رکھتا ہے جب تک اُسے اپنے محبوبِ ازلی سے واصل نہ کر دے۔

اِس کتاب میں حضرت قبلہ نے تین باتیں ایسی نرالی ظاہر فرمائی ہیں جو آج تک کسی اہلِ قلم اور اہلِ علم سے ظاہر نہیں ہو سکیں۔ ان میں سے ایک بات تو یہ ہے کہ آپ نے اس کتاب میں یورپ کے جدید علمِ روحانیت یعنی اسپر چولزم (SPIRITULISM) پر قلم اُٹھایا ہے جس سے آج تک تمام اہلِ مشرق بالکل غافل اور بے خبر ہیں۔ آپ نے اس علم کے پوشیدہ راز اور مخفی بھید کو پوری طرح بے نقاب اور طشت از بام کر دیا ہے اور اہلِ مشرق کو پہلی بار اِس سے روشناس کرایا ہے۔ دوم اس علم کی روشنی میں اسلامی اور قرآنی حقائق، پیغمبروں کے دُور از عقل معجزات اور خوارق کو عقل اور نقل سے جس موثر انداز اور حیرت انگیز طریقے سے ثابت کیا ہے وہ صرف آپ ہی کا حصہ ہے۔ انہیں تمام سلیم العقل اور منصف مزاج اصحاب اپنی مطالعہ گاہوں میں مطالعہ کر کے دِلی



Marfat.com

طور پر دادِ تحسین دیں گے اور خراجِ عقیدت پیش کریں گے تیسرے آپ نے اس کتاب میں قرآن کریم کی چند آیتوں اور سورتوں کے معنی المعنی اور تفسیر التفاسیر بطور مشتے نمونہ از خروارے پیش کر کے ایک ایسا قابلِ فخر اور عظیم کارنامہ انجام دیا ہے جس نے قرآن کریم کی صداقت اور حقانیت کو چار چاند لگا دیئے ہیں اور جس نے قرآن کریم پر اعتراض کرنے اور بے جا و ناروا تاویل کا سہارا لینے والوں کو لاجواب اور خاموش کر دیا ہے۔ اب ان شآءاللہ قرآن کریم کے کسی منکر اور معترض کو یہ کہنے کی جرأت نہ ہو سکے گی کہ قرآنِ مجید (معاذ اللہ) ایک بے ربط کلام یا دُور از عقل اور بعید از قیاس خوارق کا مجموعہ اور بے لذت اور بے کیف قصوں اور کہانیوں کا مرقع ہے۔ نیز حضرت قبلہ نے اس کتاب کو ناظرین کی دلچسپی اور ازدیادِ یقین کی خاطر اپنے عینی مشاہدات اور دیدہ تجربات سے اور بھی دلچسپ اور مرغوبِ خاطر بنا دیا ہے۔ آپ نے اللہ تعالیٰ کی ہستی کے ثبوت سے لے کر اللہ تعالیٰ کی معرفت، قرب، مشاہدے، وصال، فنا اور بقاء کے تمام مراتب اور مدارج کو ایسی خوش اسلوبی سے بیان فرمایا ہے کہ پڑھنے والے کو کسی جگہ شک اور شُبہ کی گنجائش نہیں رہتی۔

دُنیائے فقر و تصوّف اور روحانیات میں "عرفان" ایک بے مثل اور بے نظیر کتاب ہے اور ان شآءاللہ قیامت تک "عرفان" گم گشتگانِ بادیۂ ضلالت کے لئے مشعلِ راہ بنی رہے گی اور مستسقیانِ بحرِ ظلماتِ طریقت کے لئے چشمۂ آبِ حیات کا کام دے گی اس کے علاوہ حضرت قبلہ نے چند اور کتابیں بھی تصنیف و تالیف فرمائی ہیں۔ جو عوام اور خواص میں بے حد مقبول ہوئی ہیں ان کے مطالعہ سے ہزاروں افراد مستفید اور مستفیض ہوئے ہیں ان میں



Marfat.com

سے ایک کتاب "حق نماء" ہے جو سلطان العارفین حضرت سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ صاحب کی نہایت نادر و نایاب کتاب "نور الھدیٰ" فارسی کا اردو ترجمہ مع شرح ہے دوسری کتاب "مخزن الاسرار و سلطان الاوراد" ہے جس میں نادر وِردو وظائف اور بزرگانِ دین کے حالات درج ہیں۔ آپ نے نور الہدیٰ فارسی میں طبع فرمائی ہے اور کتاب عرفان کو دو حصوں میں شائع فرمایا ہے۔

بارگاہِ ربّ العزت سے استدعا ہے کہ حق سبحانہٗ وتعالیٰ آپ کی غیر فانی تصانیف کے فیض کا مبارک سلسلہ قیامت تک جاری رکھے۔ آمین

مثلِ ایوانِ سحر مرقد فروزاں ہو ترا
نور سے معمور یہ خاکی شبستان ہو ترا

احقر:۔ فقیر غلام سرور طاہر (سروری قادری) کلاچوی
ابنِ قبلہ فقیر صاحب (علیہ الرحمہ)



Marfat.com

# بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوۡلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ اَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ

کتاب " **عرفان** " کے پہلے حصے میں ہم اللہ تعالیٰ کی ہستی کے ثبوت سے لے کر ذکر واذکار اور تصوّرات کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی معرفت، قرب، مشاہدے اور وصال کی دولتِ لازوال سے مالامال ہونے کے طور طریقے بیان کر چکے ہیں اب ہم یہاں " **عرفان** " کے اس دوسرے حصے میں اللہ تعالیٰ کی غیبی لطیف مخلوقات اور باطنی مؤکلات یعنی جن، ملائکہ اور ارواح کی حاضرات اور تسخیرات کے آسان اور مجرب طور طریقے بیان کرتے ہیں کہ ان جُنُودُ اللہ اور حزبُ اللہ کو اللہ تعالیٰ کے پاک نام اور مقدس کلام یعنی ورد و وظائف اور قرآنی آیات کے عملیات اور دعوات کے ذریعے کس طرح حاضر کر کے مطیع اور منقاد کیا جاتا ہے اور ان سے کیوں کر عالمِ امر میں کام اور استخدام لیا جاتا ہے۔ " **عرفان** " کا پہلا حصہ فقر وسلوک اور تصوّف کا گویا علمی حصہ ہے اور یہ دوسرا عملی حصہ ہے یا دوسرے لفظوں میں اول سبجیکٹو (SUBJECTIVE) اور انٹلکچول (INTELLECTUAL) پارٹ ہے اور دوسرا آبجیکٹو (OBJECTIVE) اور پریکٹیکل پارٹ (PRACTICAL PART) ہے

یاد رہے کہ دُنیا میں جس وقت اللہ تعالیٰ انبیائے کرام علیہم السلام اور اولیائے کرام کو اپنی مخلوقات کی ہدایت اور تبلیغ پر مامور فرماتا ہے تو انہیں اور ان کے پیروؤں کو ظاہری، باطنی، مادی و روحانی اسلحہ اور ہتھیاروں سے مسلح کیا جاتا ہے تاکہ ان ہتھیاروں کے ذریعے وہ اہلِ باطل یعنی کافروں، منافقوں، مشرکوں، فاسقوں اور فاجروں کا مقابلہ کر سکیں جو اللہ تعالیٰ کے نور کو دُنیا سے مٹانا اور بجھانا چاہتے ہیں



Marfat.com

قولہٗ تعالیٰ

يُرِيدُونَ لِيُطْفِئُوا نُورَ اللَّهِ بِأَفْوَاهِهِمْ وَاللَّهُ مُتِمُّ نُورِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ ۝

ترجمہ:۔ ''کفار چاہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نور کو اپنی پھونکوں سے بجھا ڈالیں لیکن اللہ تعالیٰ اپنے نور کو کامل اور مکمل کرنے والا ہے اگرچہ کافروں کو یہ بات بُری اور ناگوار گزرے''

نور خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

(ظفر علی خاں)

اہلِ حق کے اس نوری مشن کو مٹانے اور اس میں روڑے اٹکانے کے لئے شیطان اپنے باطن کے ظلماتی اور ناری جنود ابلیس کو لاکر کھڑا کر دیتا ہے لیکن نورِ حق کے سامنے ظلمتِ باطل کی کیا مجال ہے کہ قائم اور برقرار رہ سکے بلکہ حق کے مقابلے میں باطل ہمیشہ راہِ فرار اختیار کرتا ہے

قولہٗ تعالیٰ

قُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ۝

(بنی اسرائیل: آیت ۸۱)

ترجمہ:۔ ''کہہ دے (اے میرے نبی!) کہ اب (نور) حق آ گیا ہے اور ظلمت باطل بھاگ گئی ہے تحقیق باطل (ظلمت آفتاب حق کے سامنے سے) بھاگنے اور ٹلنے والی چیز ہے''۔

مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائیں گے اعداء تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا

(مفتی احمد رضا خاں)

جنود ابلیس اور حزب الشیطان کے مقابلے میں ہمیشہ جنود اللہ اور حزب اللہ مقابل اور صف آرا رہتے ہیں اور ہمیشہ اہلِ حق حزب اللہ کی فتح ہوتی ہے اور وہ اہل باطل حزب الشیطان کا مغز



Marfat.com

توڑ کر انہیں تہس نہس کر دیتے ہیں۔قولہٗ تعالیٰ

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهُ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌ ط (الانبیاء: آیت ۱۸)

ترجمہ:۔"بلکہ پھینکتے ہیں ہم حق کو باطل کے اُوپر پس وہ توڑ دیتا ہے اس کا سر، وہ فوراً مٹ جاتا ہے"

# ظاہری اور باطنی جہاد

ہر زمانے میں اہلِ حق ایمانداروں اور اہلِ باطل بے دینوں کے درمیان مقابلے اور مقاتلے ہوتے چلے آئے ہیں چنانچہ ان ظاہری مقاتلوں اور مادی مجاہدوں کے حالات اور کارناموں سے مذہبی، تاریخی اور آسمانی کتابیں بھری پڑی ہیں اور ہر شخص ان سے واقف اور آگاہ ہے لیکن اس کے علاوہ اہلِ حق اور اہلِ باطل کے درمیان ایک غیبی باطنی لڑائی اور روحانی جنگ بھی جاری رہتی ہے۔جس سے ظاہر بین مادی عقل والے بالکل بے خبر اور ناواقف ہیں کیوں کہ یہ باطنی مقاتلہ اور مقابلہ ظاہری عقل اور مادی حواس سے مخفی اور پوشیدہ ہے اور ہم یہاں پر ان غیبی اور باطنی لطیف مخلوق کے وجود کو ہر دو عقلی و نقلی دلائل سے ثابت کریں گے اور اہلِ باطن جنود الشیطان کے مقابلے میں ان کے باطنی جنگی کارنامے بیان کریں گے اور دیدہ تجربات اور عینی مشاہدات سے اس پر روشنی ڈالیں گے۔

قرآن کریم میں پیغمبر خدا ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام کی امداد کے لئے کافروں سے جنگ و جدال کے وقت آسمان سے ملائکہ یعنی فرشتوں کے نازل ہونے اور مسلمانوں کے دوش بدوش کافروں سے لڑنے کے حالات اور واقعات بہت جگہ مذکور ہیں۔اس کے علاوہ اور غیبی لطیف غیر مرئی مخلوق بھی اسلام کے تبلیغی مشن اور جنگی کارناموں میں شریک، حصہ دار اور اہلِ باطل سے برسر پیکار رہی ہیں جن کو صرف اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے قولہٗ تعالیٰ

وَمَا يَعْلَمُ جُنُودَ رَبِّكَ إِلَّا هُوَ ؕ (المدثر: آیت ۳۱)

ترجمہ:۔"اور تیرے رب کے غیبی لشکروں کو صرف اللہ تعالیٰ ہی پوری طرح جانتا ہے"



Marfat.com

اور ان تمام غیبی لطیف مخلوق یعنی جن، ملائکہ اور ارواح کی حاضرات اور تسخیرات اللہ تعالیٰ کے پاک نام اور اس کے مقدس کلام سے کی جاتی ہے۔ آج اس موجودہ زمانے میں قرآن کریم ہی ایک ایسی کتاب ہے جسے صحیح طور پر آسمانی کتاب اور اللہ تعالیٰ کا غیر مخلوق کلام کہا جاسکتا ہے جو آج تک اپنے اصلی طور پر اور صحیح صورت میں بغیر کسی تحریف اور تصریف کے ہمارے پاس موجود ہے اور جس کے نزول اور تلاوت میں وہ غیر مخلوق نور مستور ہے کہ اگر اس کا نور سنگین پہاڑ پر نازل ہو تو پہاڑ مارے خوف کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے۔ قولہٗ تعالیٰ

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۔ (الحشر: آیت ۲۱)

ترجمہ:۔ ''اگر ہم اس قرآن کو پہاڑ پر نازل کرتے تو تم دیکھتے کہ وہ (سنگین اور سخت پہاڑ) بھی اللہ کے خوف (قرآن کی عظمت وثقالت) سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا''

قرآن کی یہ ایک ازلی فطری اور قدرتی صفت اور خاصیت ہے کہ جس وقت وہ پاک اور طیّب وجود اور طاہر زبان سے ادا ہوتا ہے تو اس کی تلاوت سے ایسا نور پیدا ہوتا ہے کہ جس کی شمع جمال پر تمام ظاہری و باطنی مخلوقات خصوصاً جن، ملائکہ اور ارواح پروانوں کی طرح گرتی ہیں اور اس کے امر اور حکم کی تعمیل کے لئے دوڑتی ہیں اور سر تسلیم خم کرتی ہیں۔ قولہٗ تعالیٰ

وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مِّنْهُ ۔ (الجاثیہ: آیت ۱۳)

ترجمہ: ''اور اللہ تعالیٰ نے مسخر کر دیا ہے تمہارے لئے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے تمام اسی کے ذریعے''

تو بر نخلِ کلیمے بے محابا شعلہ ے ریزی
تو بر شمعِ یتیمے صورت پروانہ ے آئی
(اقبال)

ترجمہ:۔ تو نخلِ کلیم اللہ پر بے اندازہ اپنے نور کے شعلے برساتا ہے
تو اس دُرّ یتیم پر عاشق زار کی طرح توجہ فرماتا ہے



Marfat.com

قرآن اللہ تعالیٰ کا غیر مخلوق وقدیم نوری کلام ہے تو اس کا نزول اور تخاطب کُل کائنات کی ہر قسم کی مخلوقات، جمادات، نباتات، حیوانات، انسان، جنات، ملائکہ اور ارواح کی طرف ہے اور ہر چیز میں اس کا کلام حکم اور امر نافذ، جاری وساری ہے اور ہر شے اس کے امر اور حکم کی مطیع اور منقاد ہے۔ سو اللہ تعالیٰ کے نام اور کلام کے نور سے عالمِ غیب اور عالمِ شہادت کی ہر چیز کی حاضرات اور تسخیرات کی جاسکتی ہے جسے ''علمِ دعوت'' کہتے ہیں جس کے ذریعے عالمِ غیب کی لطیف مخلوقات مثلاً جن، ملائکہ اور ارواح کی حاضرات کر کے ان سے تمام مشکل مہمات میں امداد لی جاتی ہے غرض علم دعوات اور روحانیات کی حاضرات وتسخیرات کا علم مسلمانوں کا اصلی قدیم ورثہ اور پرانا ترکہ ہے اور یہی وہ قدیم روحانی اسلحہ اور باطنی ہتھیار ہے جس کے ذریعے مسلمانوں نے تمام دُنیا کو تھوڑے عرصے میں مسخر اور زیرنگین کر لیا تھا۔ آج دُنیا میں مسلمان صرف اس لیے محکوم، مغلوب، ذلیل اور خوار ہیں کہ وہ اپنی اصلی دینی دولت اور اپنے روحانی ہتھیار کھو بیٹھے ہیں جیسا کہ ارشادِ ربانی ہے

وَ لَا تَهِنُوْا وَ لَا تَحْزَنُوْا وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

(آل عمران: آیت ۱۳۹)

ترجمہ:۔ ''اے مومنو ناامید نہ ہو اور غم نہ کرو تم ہی دُنیا میں سربلند اور غالب رہو گے بشرطیکہ تمہارے اندر نورِ ایمان ہو (اور تمہارے پاس باطنی ایمانی طاقت ہو)''

## مسلمانوں کے زوال اور ادبار کی وجہ

جب تک مسلمانوں میں نورِ ایمان، باطنی قوت اور روحانی طاقت رہی اور مسلمان بادشاہوں کی پشت پر روحانی لوگ یعنی اولیاء اللہ رہے مسلمان ہر میدان اور ہر ملک میں کفار کے مقابلے میں غالب رہے یہاں تک کہ شیرِ اسلام تمام بیشۂ دُنیا پر چھا گیا اور تمام مادی حکومتیں اور ظاہری سلطنتیں عام جانوروں کی طرح ہر جگہ شیرِ اسلام سے لرزہ براندام رہیں۔ افسوس مسلمان اپنے اصلی موروثی فن اور علم سے بالکل تہی دست ہو گئے ہیں عموماً تمام عالمِ اسلام میں مسلمانوں کی کوئی ایسی انجمن یا سوسائٹی نہیں جو اصلی معنوں میں صوفی اور روحانی کہلانے کی مستحق ہو اور



Marfat.com

علم روحانیت کے ہر دو علمی اور عملی پہلوؤں پر ترقی کر کے تجربے اور مشاہدے حاصل کرتی ہو ہاں نام کے لباسی دکاندار رسمی اور رواجی صوفی بے شمار ہیں جنہیں تصوّف اور روحانیت سے دُور کا بھی واسطہ نہیں بس خالی ''پدرم سلطان بود'' کے بل بوتے اور اپنے باپ دادا کی قبروں پر مقبرے بنا کر سجادگی کا جال بچھا کر مرغانِ سادہ لوح سمجھتے ہوئے احمق مریدوں کو خالی طفل تسلیوں میں پھنسائے رکھتے ہیں ان کے مال و جان اور ایمان پر ڈاکہ ڈالتے ہیں۔ خلاف اس کے یورپ کے لوگ جو ہر طرح سے بیدار اور منظم ہیں۔ اُن کے ہاں ہر قسم کے علوم وفنون کے باقاعدہ ادارے، خاص انجمنیں اور منظم سوسائٹیاں ہیں اور جملہ امراء اور اکابر قوم ہر مفید فن اور کارآمد علم کی ترقی اور توسیع میں کوشاں ہیں اور ان علوم وفنون کے عاملین اور ماہرین کی امداد کرتے ہیں حتّٰی کہ خود حکومت بھی ایسے برگزیدہ اور چیدہ اشخاص کی ہر طرح سے پشت پناہی اور حوصلہ افزائی کرتی ہے اور یہی وہ چیز ہے جس نے مغرب کو بام عروج کے فلکُ الافلاک پر پہنچا دیا ہے اور اسی ہمدردی، تنظیم اور اتحاد میں ان کی ترقی اور کامیابی کا راز مضمر ہے۔

افسوس کہ ہماری قوم میں اگر کوئی باکمال شخص پیدا ہو جائے تو قوم کا ہر فرد اُلٹا اس سے حسد کرتا ہے اور سب لوگ اس کی دشمنی اور عداوت پر آمادہ ہو جاتے ہیں اور اس کے کام اور مشن میں روڑے اٹکاتے ہیں مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ اپنے موروثی علم روحانیت کو اپنائیں۔ باقاعدہ انجمنیں اور سوسائٹیاں قائم کریں اور اس کے لئے ہر قسم کا لٹریچر مہیا کریں حتّٰی کہ اس علم کے حصول کے لئے اگر دوسرے ممالک میں بھی جانا پڑے تو اپنے چیدہ اور قابل اشخاص کو وہاں بھیج کر اس علم کو عملی طور پر حاصل کر کے اپنے ملک میں شائع کریں۔

## مسلمانوں کے روحانی ہتھیار

جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے

اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ كَانَ بِالصِّيْنِ (احیاء العلوم)

ترجمہ:۔ ''طلب کرو علم اگرچہ اس کی طلب میں چین تک جانا پڑے''



Marfat.com

اَلْكَلِمَةُ الْحِكْمَةُ ضَالَّةُ الْمُؤْمِنِيْنَ فَاطْلُبُهَا وَلَوْ كَانَ عِنْدَ الْكَافِرِ (مشکوٰۃ)

ترجمہ:۔ ''حکمت مومنوں کی گم شدہ متاع ہے پس اسے تلاش کر کے حاصل کرو اگرچہ کسی کافر کے پاس سے ہی ملے''

اگر مسلمانوں نے اس طرف قدم اٹھایا تو ان شاء اللہ وہ تھوڑے عرصے میں جن شیاطین اور سفلی ارواح تو کیا پاک نوری مخلوق یعنی مومن جن، ملائکہ، مومن انسان، اولیاء اللہ اور انبیاء کی مقدس ارواح کی حاضرات کر کے ان سے حیرت انگیز کام لیں گے جن سے دوبارہ وہ اپنی کھوئی ہوئی عظمت حاصل کرلیں گے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ سبا یعنی شہزادی بلقیس کو اپنا زیر فرمان بنانا چاہا تو انہوں نے کس طرح اِس سے اپنا روحانی لوہا منوایا اور اپنی باطنی بادشاہی اور غیبی لشکر کا یقین دِلا کر اُسے اپنا مرید، معتقد اور آخر میں مسلمان بنالیا۔ چنانچہ سلیمان علیہ السلام نے پہلے اپنا ایک حکم نامہ ایک غیبی مؤکل ''ہدہد'' کے ہاتھ ایسی حالت میں اُس کی طرف پہنچایا جب کہ وہ اپنے دارالحکومت شہر سبا کے اندر سو رہی تھی اور اردگرد ایسے سخت پہرے لگے ہوئے تھے کہ کسی پرندے کا بھی وہاں گزرنے کا امکان نہ تھا۔ خط کا مختصر مضمون یہ تھا

إِنَّهُ مِن سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝ أَلَّا تَعْلُوا عَلَيَّ وَأْتُونِي مُسْلِمِينَ ۝　(النمل: آیت ۳۱،۳۰)

ترجمہ:۔ ''بے شک وہ (خط) سلیمان کی طرف سے ہے اور بے شک وہ (خط) اللہ کے نام سے ہے جو نہایت رحمت والا بے حد رحم فرمانے والا ہے یہ کہ میرے مقابلے میں سرکشی نہ کرو اور مطیعِ فرمان ہو کر میرے پاس چلے آؤ''

یعنی یہ خط خدا کے پیغمبر سلیمان کی طرف سے ہے اور اسے اللہ تعالیٰ رحمٰن و رحیم کے نام کی طاقت سے بادشاہی حاصل ہے جس کا مقابلہ کرنا مادی طاقت والے بادشاہوں کا کام نہیں اس لیے مناسب یہی ہے کہ تم مجھ پر اپنی برتری اور بہتری کا خیال ترک کر کے میرے پاس مطیع فرمان اور مسلمان بن کر آ جاؤ۔



Marfat.com

ملکہ بلقیس نے سلیمان علیہ السلام کا یہ عجیب و غریب خط پاتے ہی اپنے امیروں اور وزیروں کو جمع کیا اور اُن سے مشورہ کیا کہ میرے پاس سلیمان پیغمبر (علیہ السلام) کی طرف سے ''کتاب کریم'' یعنی بڑی عزت اور شان والا خط موصول ہوا ہے جس کے ذریعے انہوں نے ہم کو دینِ اسلام کی طرف دعوت دی ہے اب تمہاری اس بارے میں کیا رائے ہے۔ خط والے کی باطنی طاقت اور روحانی عظمت اس خط اور اس کے غیبی طور پر پہنچنے کی عجیب و غریب نوعیت سے نمایاں تھی کیوں کہ وہ ایک معمولی خط نہ تھا جسے نظر انداز کر دیا جاتا چنانچہ دربار میں اس معاملے پر خوب بحث و تمحیص ہوئی اور مختلف آراء دی گئیں اس زمانے میں یمن کے علاقہ سبا میں ملکہ بلقیس کی بڑی وسیع اور عظیم الشان سلطنت تھی۔ وہ لوگ سورج دیوتا کی پرستش کرتے تھے۔ آخر دربار کے امراء و وزراء نے متفقہ طور پر یہ رائے ظاہر کی

قَالُوْا نَحْنُ اُولُوْا قُوَّةٍ وَّ اُولُوْا بَاْسٍ شَدِیْدٍ ﳔ وَّ الْاَمْرُ اِلَیْكِ فَانْظُرِیْ مَا ذَا تَاْمُرِیْنَ (النمل: آیت ۳۳)

ترجمہ: ''وہ بولے ہم طاقتور اور سخت جنگجو ہیں اور اختیار تیرے ہی پاس ہے تو غور کر (کے بتا) ہمیں کیا حکم دیتی ہے''

یعنی ہمارے پاس بڑی زبردست فوجی طاقت ہے جس کے ذریعے اطراف عالم میں لوگوں کے دلوں میں ہمارا خوف و ہراس چھایا ہوا ہے۔ اے ہماری ملکہ! حکومت کی باگ ڈور تیرے ہاتھ میں ہے۔ اب تو خود سوچ سمجھ کر اپنا آخری فیصلہ ظاہر کر کہ ہمیں کیا کرنا چاہئے

چنانچہ ملکہ بلقیس نے اپنی رائے یوں ظاہر کی

قَالَتْ اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْیَةً اَفْسَدُوْهَا وَ جَعَلُوْۤا اَعِزَّةَ اَهْلِهَاۤ اَذِلَّةً ۚ وَ كَذٰلِكَ یَفْعَلُوْنَ (النمل: آیت ۳۴)

ترجمہ: ''اس (ملکہ) نے کہا بے شک بادشاہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو اسے تہ و بالا کر دیتے ہیں اور اس کے معززین کو ذلیل کر چھوڑتے ہیں اور وہ ایسا ہی کرتے ہیں''



Marfat.com

یعنی اپنی اس رائے میں ملکہ نے جنگ و جدال اور خوں ریزی سے یہ کہتے ہوئے پہلوتہی کی کہ ''ہمیشہ سے دُنیاوی بادشاہوں کا یہی وطیرہ اور طریقہ چلا آیا ہے کہ جب انہیں اپنے مخالف فریق پر فتح اور غلبہ حاصل ہو جاتا ہے تو وہ اُن کے ملک پر چڑھ دوڑتے ہیں اور اسے جذبۂ انتقام میں تاخت و تاراج اور تہ و بالا کر دیتے ہیں'' یعنی جنگ کا نتیجہ بنی نوع انسان کی تباہی اور بربادی کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ ساتھ یہ بھی کہا

وَاِنِّیْ مُرْسِلَۃٌ اِلَیْھِمْ بِھَدِیَّۃٍ فَنٰظِرَۃٌۢ بِمَ یَرْجِعُ الْمُرْسَلُوْنَ ۝ (النمل: آیت ۳۵)

ترجمہ:۔ ''اور میں ان کی طرف ایک تحفہ بھیجنے والی ہوں پھر دیکھوں گی (میرے) فرستادہ کیا جواب لے کر واپس آتے ہیں''

یعنی ''میں سلیمان کو کچھ تحفے تحائف بھیج کر راضی کرنے کی کوشش کرتی ہوں'' کیوں کہ اکثر دُنیا کے حریص بادشاہ ان باتوں سے خوش اور مطمئن ہو جایا کرتے ہیں لیکن میں دیکھنا چاہتی ہوں کہ پیغمبر آخر کس بات کے خواہاں ہوتے ہیں

فَلَمَّا جَآءَ سُلَیْمٰنَ قَالَ اَتُمِدُّوْنَنِ بِمَالٍ ۫ فَمَآ اٰتٰىنِ َۧ اللّٰہُ خَیْرٌ مِّمَّآ اٰتٰىکُمْ ۚ بَلْ اَنْتُمْ بِھَدِیَّتِکُمْ تَفْرَحُوْنَ ۝ اِرْجِعْ اِلَیْھِمْ فَلَنَاْتِیَنَّھُمْ بِجُنُوْدٍ لَّا قِبَلَ لَھُمْ بِھَا وَلَنُخْرِجَنَّھُمْ مِّنْھَآ اَذِلَّۃً وَّھُمْ صٰغِرُوْنَ ۝ (النمل: آیت ۳۶،۳۷)

ترجمہ: ''تو جب (فرستادہ تحفہ لے کر) سلیمان کے پاس آیا تو انہوں نے فرمایا کیا مال سے تم میری مدد کرتے ہو تو (یاد رکھو) اللہ نے جو کچھ مجھے عطا فرمایا ہے وہ اس سے بہتر ہے جو تمہیں دیا (میں اس سے خوش نہیں) بلکہ تم ہی اپنے تحفہ پر خوش ہو رہے ہو۔ (اے قاصد) ان کی طرف واپس چلا جا (اور انہیں بتا دے کہ) ہم ضرور ان پر ایسے لشکروں کے ساتھ چڑھائی کریں گے جن کے مقابلہ کی ان میں طاقت نہ ہو گی اور ضرور ہم اس شہر سے انہیں ذلیل و خوار کر کے اس حال میں نکال دیں گے کہ وہ (ہمارے) محکوم ہوں گے''



Marfat.com

یعنی جب سلیمان (علیہ السلام) کے پاس بلقیس کے قاصد تحفے تحائف لے کر پہنچے تو سلیمان (علیہ السلام) نے فرمایا ''تم لوگ مجھے اپنے مال کا لالچ دیتے ہو۔ اللہ تعالیٰ نے جو باطنی دولت مجھے بخشی ہے وہ دُنیا کی تمام مادی دولت سے بدرجہا بہتر ہے یہ تم ہی ہو جو اس قسم کے مادی تحائف سے خوش ہوتے ہو اپنے یہ تحفے واپس لے جاؤ اگر تمہاری ملکہ مسلمان اور مطیع فرمان ہو کر میرے پاس آتی ہے تو فبِہا۔ ورنہ میں ایسے ظاہری اور باطنی لشکر کے ساتھ تمہارے ملک پر چڑھ آؤں گا جس کے مقابلے کی تاب تمہیں ہرگز نہ ہوگی اور میں تمہیں ذلیل وخوار کر کے اس کے ملک سے نکال دوں گا'' چنانچہ جب قاصدوں اور ایلچیوں نے واپس آ کر اپنی ملکہ کو حضرت سلیمان علیہ السلام کی ظاہری اور باطنی سلطنت اور پیغمبری شان وشوکت کا حال سُنایا تو بلقیس پر آپ کی نبوت کی صداقت کُھل گئی اور مزید تحقیقات اور اطمینانِ خاطر کے لئے خود بنفسِ نفیس حضرت سلیمان علیہ السلام کی زیارت اور ملاقات کے لئے روانہ ہوگئی۔ ملکہ بلقیس نے خیال کیا ''سلیمان علیہ السلام کے پاس اس قسم کی کوئی غیر مرئی غیبی طاقت ضرور موجود ہے جو آنکھوں سے اوجھل کسی چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ بغیر ظاہری اسباب کے بطور اپورٹس (APPORTS) ایک دم میں پہنچا سکتی ہے جیسا کہ اُس نے اپنا خط اسی غیبی غیر مرئی طاقت سے مجھ تک پہنچا دیا تھا۔ سو اگر سلیمان کوئی بڑی بھاری چیز بھی اسی طرح ایک جگہ سے دوسری جگہ اُڑا کر لے جا سکتا ہے تب تو وہ ہمارے خزانوں اور سامانِ حرب پر آسانی سے قبضہ کر سکتا ہے پس ایسے زبردست روحانی طاقت والے پیغمبر کا مقابلہ کرنا ہماری مادی طاقت سے بالاتر ہے''

دوسری طرف حضرت سلیمان علیہ السلام نے فوراً ملکہ بلقیس کے سنہری تخت کو جو کئی سو من وزنی تھا اپنے پاس اُٹھا کر لانے کا بندوبست کیا ملکہ بلقیس ابھی راستے ہی میں تھی کہ آپ نے اپنے مؤکلوں اور مصاحبوں کو حاضر کر کے اُن سے دریافت کیا کہ



Marfat.com

قَالَ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَؤُا اَيُّكُمْ يَاْتِيْنِيْ بِعَرْشِهَا قَبْلَ اَنْ يَّاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ۝ (النمل: آیت ۳۸)

ترجمہ: ''(سلیمان نے) فرمایا اے درباریوں تم میں سے کون ہے جو اس کا تخت میرے پاس اس سے پہلے لے آئے کہ وہ مطیع فرمان ہو کر میرے پاس آئیں''

یعنی حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا اے میرے دانشمند اور ہنر مند مصاحبو! تم میں سے کون ہے جو ملکہ بلقیس کے تخت کو اُٹھا کر اس کے یہاں مسلمان اور مطیع فرمان ہو کر پہنچنے سے پہلے میرے سامنے پیش کر دے۔

قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ج وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ۝ (النمل: آیت ۳۹)

ترجمہ: ''ایک سرکش جن بولا میں وہ تخت آپ کے پاس اس سے پہلے لے آؤں گا کہ آپ اپنی جگہ سے اٹھیں گے اور بے شک میں اس پر ضرور قوت والا امانت دار ہوں''

یعنی ان مصاحبوں میں سے ایک عفریت نامی جن سردار تھا اُس نے کہا پیشتر اس کے کہ آپ اپنی جائے نشست سے اُٹھ کھڑے ہوں میں وہ تخت لا کر حاضر کر دوں گا اور مجھے اس قدر طاقت حاصل ہے اور میں اس بات کا بھی ضامن ہوں کہ اس تخت کے زر و جواہر میں کسی چیز کی خیانت نہ کروں گا۔

قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّرْتَدَّ اِلَيْكَ طَرْفُكَ ط۝ (النمل: آیت ۴۰)

ترجمہ:۔ ''اس کے بعد آپ کے ایک مصاحب (آصف برخیا) نے جس کے پاس آسمانی کتاب کی دعوت کا علم تھا کہا کہ میں طرفۃ العین یعنی آنکھ جھپکنے میں وہ تخت حاضر کر دوں گا''

الغرض وہ تخت طرفۃ العین میں آپ کے پاس حاضر کر دیا گیا۔ آپ نے اس تخت کو اپنے پاس اس قدر سرعت سے حاضر ہوتے دیکھ کر فرمایا



Marfat.com

قَالَ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ ۖ لِيَبْلُوَنِيْٓ ءَاَشْكُرُ اَمْ اَكْفُرُ ۗ (النمل: آیت ۴۰)

یعنی ''یہ میرے رب کا محض فضل ہے اس نے مجھے یہ طاقت اس لئے عطا فرمائی ہے کہ مجھے آزمائے کہ آیا میں اس کی نعمت کا شکر ادا کرتا ہوں یا کفرانِ نعمت کرتا ہوں''

الغرض جب وہ تخت آپ کے پاس لایا گیا تو آپ نے فرمایا

قَالَ نَكِّرُوْا لَهَا عَرْشَهَا نَنْظُرْ اَتَهْتَدِيْٓ اَمْ تَكُوْنُ مِنَ الَّذِيْنَ لَا يَهْتَدُوْنَ ○ (النمل: آیت ۴۱)

ترجمہ: ''سلیمان نے فرمایا اس عورت (کی آزمائش) کے لئے اس کے تخت کی صورت بدل دو ہم دیکھیں کہ وہ (اسے پہچاننے کی طرف) راہ پاتی ہے یا ان لوگوں میں سے ہوتی ہے جو راہ نہیں پاتے''

یعنی اس کے جواہرات وغیرہ اتار کر اس کی حیئت ذرا تبدیل کر دو کیوں کہ ملکہ بلقیس ہماری روحانی طاقت آزمانے آ رہی ہے۔ہم اُس کی مادی عقل کا امتحان لیتے ہیں کہ آیا وہ اپنے تخت کو جس پر وہ اتنی مدت بیٹھتی رہی ہے پہچان بھی سکتی ہے یا نہیں۔

فَلَمَّا جَآءَتْ قِيْلَ اَهٰكَذَا عَرْشُكِ ۗ قَالَتْ كَاَنَّهٗ هُوَ ۚ وَاُوْتِيْنَا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهَا وَكُنَّا مُسْلِمِيْنَ ۞ (النمل: آیت ۴۲)

ترجمہ: ''پھر جب وہ آئی تو اس سے کہا گیا کیا اسی طرح ہے تیرا تخت؟ کہنے لگی گویا یہ وہی ہے اور ہمیں اس واقعہ سے پہلے علم دے دیا گیا تھا اور (اسی وقت) ہم فرمانبردار ہو گئے تھے''

یعنی جب بلقیس حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس آئی اور اپنے تخت کے قریب لائی گئی تو بلقیس کے مصاحبوں میں سے ایک نے تخت کو دیکھ کر بلقیس سے کہا ''یہ تو آپ کے تخت ہی کی طرح ہے'' بلقیس نے متحیّر ہو کر جواب دیا بلکہ یہ تو ہو بہو وہی نظر آتا ہے بعدہٗ بلقیس



Marfat.com

سلیمان علیہ السلام کی روحانی طاقت کو مانتے ہوئے اور آپ علیہ السلام کی فوق الفطرت پیغمبرانہ قوت کو تسلیم کرتے ہوئے کہنے لگی ''ہمیں پہلے بھی اس بات کا علم تھا کہ سلیمان علیہ السلام واقعی خدا کا پیغمبر ہے اور اس کے پاس اللہ تعالیٰ کی روحانی غیبی طاقت ہے اور ہم اسے تسلیم کرتے ہیں''۔

دوسری آزمائش حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ بلقیس کی یوں کی کہ آپ کے مصاحب اسے ایک محل میں فروکش کرنے کے لئے لے گئے۔ جب ملکہ اس محل کے صحن میں پہنچی تو اس کا فرش ایسے صاف وشفاف بِلّور رِلرزاں کا بنا ہوا تھا کہ بالکل پانی کا ایک حوض معلوم ہوتا تھا جب بلقیس اس فرش پر سے گزرنے لگی تو اس نے اسے پانی کا حوض سمجھ کر اپنی پنڈلیوں سے کپڑا اوپر اٹھالیا تب حضرت سلیمان علیہ السلام کے مصاحب اس کی عقل کی کوتاہی پر ہنس پڑے اور وہ کھسیانی سی ہوئی چنانچہ قرآنِ کریم نے یہ واقعہ یوں بیان کیا ہے

قِيْلَ لَهَا ادْخُلِي الصَّرْحَ ۚ فَلَمَّا رَاَتْهُ حَسِبَتْهُ لُجَّةً وَّكَشَفَتْ عَنْ سَاقَيْهَا ۭ قَالَ اِنَّهٗ صَرْحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِيْرَ ڛ قَالَتْ رَبِّ اِنِّىْ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ وَاَسْلَمْتُ مَعَ سُلَيْمٰنَ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (النمل: آیت ۴۴)

ترجمہ: ''اس سے کہا گیا اس محل میں داخل ہو جا تو جب اس (بلوریں فرش) کو اس نے دیکھا تو وہ اسے گہرا پانی سمجھی اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے کپڑا اونچا کر لیا سلیمان نے فرمایا یہ تو چکنا شیش محل ہے، وہ بولی اے میرے رب میں نے اپنی جان پر ظلم کیا اور (اب) سلیمان کے ساتھ میں اللہ پر ایمان لائی جو مالک ہے تمام جہانوں کا''

ملکہ بلقیس اپنی مادی عقل کی کوتاہی اور پیغمبروں کی عقل کل کے کمال کی برتری کا اعتراف کرتے ہوئے کہنے لگی کہ اِنِّىْ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ (النمل: آیت ۴۴) یعنی میں نے سلیمان علیہ السلام کا امتحان لینے سے اپنے نفس پر ظلم کیا ہے کیوں کہ مجھے خود شرمندہ ہونا پڑا اور اب میں آپ کے ہاتھ پر اسلام لا کر اپنے رب العالمین پر ایمان لائی ہوں۔ بے شک وہ اپنے واحد پاک خدا کا سچا پیغمبر ہے۔



Marfat.com

افسوس ہمارے زمانے کے نیچر مزاج علماء نے اس قسم کے خارقِ عادات قرآنی حقائق کی بہت ناروا تاویلیں کی ہیں اور انہیں اپنے مادی خام خیالات کے ساتھ تطبیق دینے کے لئے توڑ مروڑ کر کچھ کا کچھ بنا کر رکھ دیا ہے لیکن ہم ان مادہ پرست اندھے علماء کو اُن کے جدِ امجد یورپین مادہ پرست علماء کے آج کل کے نظریات، عینی مشاہدات اور دیدہ تجربات کے ذریعے تمام قرآنی خوارق اور معجزات ثابت کر کے دکھائیں گے جن کے علوم اور فنون کے یہ لوگ خوشہ چین ہیں ہم نے سلیمان علیہ السلام اور ملکہ بلقیس کا قصہ آیاتِ قرآنی سے مفصل اسی لئے بیان کر دیا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام تمام پیغمبروں میں سے فنِ تسخیرِ جنّات میں بے مثل اور یکتائے روزگار ہو گزرے ہیں۔ آپ علیہ السلام نے جس طرح جنّات کو مسخر اور قید کیا تھا آج تک کسی نے ایسا نہیں کیا اور نہ ہی کر سکے گا چنانچہ آپ علیہ السلام کی یہ استدعا اس بات پر شاہد ہے

قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَهَبْ لِيْ مُلْكًا لَّا يَنْۢبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِيْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ﴿۳۵﴾ (ص: آیت ۳۵)

یعنی آپ نے یہ دعا مانگی "اے اللہ! میری مغفرت فرما اور مجھے ایسی سلطنت اور حکومت عطا فرما جو میرے بعد کسی کو حاصل نہ ہو تُو بے شک بہت بخشنے والا ہے"

عاملین اسم یَا وَھَّابُ کا عمل اس قسم کی تسخیر کے لئے کیا کرتے ہیں اور واقعی اس سے تسخیر کا زبردست عمل جاری ہوتا ہے۔ بشرطیکہ کسی عاملِ کامل کی نگرانی اور اجازت سے یہ عمل کیا جائے۔ حضرت سرورِ کائنات ﷺ کا رات کے وقت ایک جن کو پکڑ لینا اور بلحاظ حضرت سلیمان علیہ السلام اسے رہا کر دینا احادیث کی کتابوں میں مذکور ہے۔

## اہلِ یورپ روحانی ہتھیاروں سے خائف

بات یہ ہے کہ آج کل یورپین اسپر چولسٹس اپنے حلقوں میں جن شیاطین اور سفلی ارواح کی حاضرات کر کے اُن سے بہت قسم کے کام لیتے ہیں چنانچہ ان میں سے ایک علم اپورٹس (APPORTS) ہے اور وہ یہ ہے کہ لوگ اپنے حلقوں میں جن ارواح (SPIRITS)



Marfat.com

کو حاضر کرتے ہیں ان کے ذریعے وہ اسی طرح دُور کی چیزیں منگواتے ہیں جس طرح سلیمان علیہ السلام نے ملکہ بلقیس کا تخت منگوایا تھا یورپین اسپرچولسٹس کے نزدیک اپورٹس (APPORTS) ایک بہت معمولی بات ہے یعنی ارواح بہت دُور کی چیزیں اٹھا کر بند کمروں میں لاکر پیش کردیتی ہیں اور اندر سے بعض چیزیں اُٹھا کر باہر لے جاتی ہیں۔ واضح ہو کہ یورپ کے اسپرچولسٹس کے پاس اپورٹس کا نہایت معمولی قسم کا عمل ہے جس کے مقابلے میں سلیمان علیہ السلام کے اپورٹس (APPORTS) کا مظاہرہ نہایت حیرت انگیز تھا کہ کئی سو (100) من کے تخت کو طرفتہ العین میں سینکڑوں میل کی مسافت سے لاکر پیش کردیا گیا اور اس حیرت انگیز کارنامے سے ملکہ بلقیس اور اس کی لاکھوں مشرک آفتاب پرست رعایا کو موحد اور مسلمان بنالیا۔

مسلمان اگر خواب غفلت سے اُٹھ کر اپنے موروثی علم روحانیت کو اپنائیں شیر اسلام اگر اپنے دینی دانتوں اور روحانی ناخنوں سے مسلح ہوجائے تو دُنیا وآخرت ہر دو کی بادشاہت اور سلطنت ان کے قدم چومے لیکن افسوس! کہ شیرِ اسلام اپنے فطری ہتھیاروں سے محروم کردیا گیا اور اب وہ یورپ کے مادی گدھوں کے مقابلے میں مادی طاقت کی دولتیاں چلا رہا ہے بھلا شیر اپنے نرم بے ناخن پنجوں سے گدھے کے سخت آہنی سموں کا مقابلہ کرنے میں سوائے اپنا سر پھوڑنے کے اور کیا کرسکتا ہے یہی وجہ ہے کہ یورپ کی دُور اندیش اور دانشمند حکومتیں ابتداء سے آج تک شیر اسلام کو اس کے دینی دانتوں اور روحانی ناخنوں سے محروم کرکے بے دست و پا بناتی چلی آئی ہیں اور جب کبھی دیکھتی ہیں کہ شیر بتقاضائے فطرت پھر نئے دانت اور ناخن نکالنے لگ گیا ہے۔ اُن کے سیاسی پاسبان اور پولیٹیکل نگران ان کے نئے روحانی دانت اور ناخن اپنے مضبوط زنبوروں اور زبردست ہتھوڑوں سے جلدی ہی توڑ مروڑ کر رکھ دیتے ہیں۔

اہل یورپ کا سیاسی فہم، فراست اور پولیٹیکل دور بینی داد دینے کے قابل ہے ان کی ہمیشہ سے یہ کوشش رہی ہے کہ جس طرح بن پڑے مسلمانوں کو ان کی اصلی دینی اسپرٹ اور روحانی ہتھیاروں سے عاری اور محروم رکھا جائے۔ انہیں کامل یقین ہے کہ اگر شیر اسلام نے پھر سے اپنے دینی دانت اور روحانی ناخن حاصل کرلئے تو یہ مادی حیوان کہیں کے نہ رہیں گے۔ انہیں معلوم ہے



Marfat.com

کہ اگر مسلمان اپنے خدا کے سچے خادم بن گئے اور ان کا خدا ان کے ساتھ ہو گیا تو وہ قادر اور قدیر ذات ابابیلوں سے ہوائی جہازوں اور ان کی کنکریوں سے ایٹم بموں کا کام لینے لگ جائے گا انہیں اچھی طرح یاد ہے کہ مسلمانوں کے خدا نے نمرود مردود کے زبردست لشکرِ جرار کو نا چیز مچھروں سے ہلاکت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔ انہیں خوب معلوم ہے کہ فرعون کے لاکھوں فوجیوں کی تیز تلواروں اور چمکدار نیزوں اور ہامان کے زبردست ساز و سامان اور تدبیروں کے مقابلے میں ایک اسرائیلی درویش موسیٰ علیہ السلام کے عصائے چوبیں نے کیا کارہائے نمایاں سرانجام دیئے اور کس طرح ایک زبردست بادشاہ کو اس کے لاؤ لشکر سمیت آب و گل میں تہس نہس کر دیا تھا۔ الغرض مسلمانوں کی آسمانی طاقت کی ہیبت آج تک اُن کے دلوں پر چھائی ہوئی ہے اور شیر اسلام کی خوفناک اور مُہیب گرج ان کے دماغوں میں آج تک گونج رہی ہے لہٰذا وہ ہمیشہ سے مسلمانوں سے ان کی دینی دولت اور روحانی ہتھیار چھین لینے کے درپے رہے ہیں چنانچہ ہم اپنے اس خیال کی تائید میں ایک چھوٹا سا واقعہ بطور مشتے نمونہ از خروارے ناظرین کے سامنے پیش کرتے ہیں شاید مسلمان اس سے غیرت حاصل کریں اور اپنے انجام کی فکر کریں۔

## مسلمانوں کی فطرت (دینی جذبہ)

واقعہ یہ ہے کہ مرحوم محمد علی پاشا والی مصر کے زمانے میں مصر کے طالب علم مغربی علوم و فنون سیکھنے کی خاطر فرانس جایا کرتے تھے اور ان کے ہمراہ چند شیخ یعنی مذہبی رہنما اور روحانی پیشوا بھی بھیج دیئے جاتے تھے جو انہیں مغربی علوم و فنون کی تحصیل کے ساتھ ساتھ دین کی تعلیم اور روحانی تلقین بھی کیا کرتے تا کہ مصری طالب علم مغربی تعلیم سے متاثر ہو کر الحاد اور دہریت کی طرف راغب نہ ہو جائیں۔ ایک صبح فرانس میں ایک اخبار کے نامہ نگار نے ایسے وقت میں جب کہ ہر جگہ برف پڑی ہوئی تھی ایک مصری طالب علم کو وضو کے لئے پانی کی تلاش میں پھرتے ہوئے یہ دیکھا کہ وہ برف کو توڑ توڑ کر وضو کر رہا ہے یہ حالت دیکھ کر وہ حیران رہ گیا اور دوسرے روز فرانس کے ایک اخبار میں ایک مضمون لکھا کہ اگر مصری نوجوانوں کے جذبہٗ دین کی یہ حالت رہی تو



Marfat.com

عنقریب مصر تمام یورپ کو غلام بنا لے گا۔ ایسے عزم کی نظیر اور استقلال کی مثال یورپ میں نہیں مل سکتی۔ یہ وہ عزائم ہیں جو پہاڑوں کو اپنی جگہ سے ہلا دیتے ہیں اور ملکوں کو زیروزبر کر دیتے ہیں۔ اس مضمون کے بعد مصری طلبہ کے ہمراہ مذہبی شیوخ اور روحانی رہنماؤں کے بھیجنے کا سلسلہ ختم کر دیا گیا۔

## متاعِ دین ودانش

غور وفکر کا مقام ہے کہ یورپین لوگ مسلمانوں کی مذہبی اسپرٹ اور روحانی قوت سے کس قدر خائف اور ہراساں ہیں۔ کہ دن رات ہمارے مذہبی اعمال اور روحانی احوال پر کڑی نگرانی رکھتے ہیں کیوں کہ مذہبی جذبہ اور روحانی جوش ہی وہ اصلی جوہر ہے جو مسلمانوں کو ترقی کے معراج پر پہنچانے والا ہے مغرب خود تو مدتوں سے دنیوی حرص وآز میں اپنا روحانی حاسّہ اور مذہبی اسپرٹ کھو چکا ہے اس کے سینے کی انگیٹھی میں مذہبی آگ کی آخری چنگاری بھی بجھ چکی ہے صرف برائے نام رسمی ورواجی طور پر مذہب کی راکھ ہی پڑی ہوئی ہے جو کبھی کبھار گرجاؤں میں پادریوں کے خشک وعظ کی پھونکوں اور آرگن کی چوں چوں سے اُڑتی ہوئی اور دیکھنے والی آنکھوں کو اُلٹا اندھا کرتی ہوئی نظر آتی ہے اس کے خلاف مسلمانوں کی غفلت اور مخالف کے ہتھکنڈوں سے اگرچہ مسلمانوں کے سینوں کی انگیٹھیاں سرد پڑ چکی ہیں لیکن ان کے قلوب کے کوئلوں میں ایمان کی آخری چنگاری ابھی تک دبی پڑی ہے اور جب بھی کبھی اسے علماء عاملین کے پندونصائح یا فقراء کاملین کی موافق ہوا کا جھونکا پہنچتا ہے وہ چنگاری فوراً بھڑک اُٹھتی ہے اور ان کے سینوں کی انگیٹھیاں گرم اور دلوں کے آتش دان روشن ہو جاتے ہیں۔ مسلمان اگرچہ سیاسی صورت میں مدت سے محکوم ومغلوب اور اقتصادی طور پر مفلس اور مفلوک ہو گیا ہے لیکن جب بھی اس کے سامنے اسلام کے نام پر کٹ مرنے یا اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ناموس پر جانِ عزیز کی بازی لگانے کا سوال آیا ہے تو مسلمان نوجوان سر سے کفن باندھ کر میدان امتحان میں بے تامل کود پڑا اور سینہ تان کر گولیوں کے سامنے کھڑا ہو گیا اس نے خوشی سے جامِ شہادت نوش کر لیا۔

اسلام کے اصلی مذہبی پیشوا اور حقیقی روحانی رہنما اپنے پاک ہاتھوں سے دین اور



Marfat.com

روحانیت کے ایسے محکم اشجارِ طیبہ مسلمانوں کے دلوں میں لگا گئے ہیں کہ چودہ سو سال سے ابلیس خبیث مَع اپنے ظاہری و باطنی جنود شیاطین الانسِ والجنِ طرح طرح کے ہتھیاروں اور اوزاروں سے انہیں دن رات کاٹ رہے ہیں کاٹتے کاٹتے ان کے بازو تھک گئے اور اُن کے اوزار کند ہوگئے ہیں اگرچہ اُن کی ٹہنیاں کٹ گئیں، پتے جھڑ گئے نہ پھل رہے اور نہ پھول لیکن آفرین ہے اسلام کے اس مبارک شجر طوبیٰ پر کہ ابھی تک اس کا پاک تنا اور مبارک جڑ مسلمانوں کے دلوں کی زمین میں بدستور قائم اور برقرار ہے۔ اس گئے گزرے زمانے میں بھی دُنیا کا کوئی مذہب اور ملت اپنے ظاہری اعمال وافعال اور باطنی احوال میں اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔

افسوس! مسلمانوں نے اسلامی شعائر اور دینی احکام پس پشت ڈال دیئے ہیں وہ اخلاقی طور پر بہت گر گئے ہیں اور اس لئے دُنیا میں ذلیل وخوار ہوگئے ہیں۔ کافروں اور مشرکوں نے ان کے اچھے اسلامی محاسن اور دینی محامد اپنا لئے ہیں اس لئے مسلمان ان کافروں اور بے دینوں کے ہاتھوں محکوم ومغلوب ہوگئے ہیں ایک وہ زمانہ تھا کہ مسلمانوں کا اخلاق شہرہ آفاق تھا اور دُنیا کی تمام قومیں ان کی بلندیٔ اخلاق کو دیکھ کر عش عش کرتی اور رشک کھاتی تھیں دُور کیوں جائیں ان انگریزوں کے ابتدائی دورِ حکومت میں مسلمانوں کے کردار اس قدر اعلیٰ تھے کہ وہ مخالفین اور دشمنانِ دین سے بھی خراجِ تحسین حاصل کرتے تھے۔ مسلمان شخصی اور ذاتی مفاد کے لئے بھولے سے بھی کبھی جھوٹ نہیں بولتے تھے بلکہ جس معاملے میں سچائی سے تمام قوم اور مِلت کے نقصان کا احتمال ہوتا وہاں بھی راستی کا دامن نہیں چھوڑتے تھے اور قرآن کریم کی مفصلہ ذیل ہدایات پر عمل پیرا تھے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُونُوا قَوَّامِينَ بِالْقِسْطِ شُهَدَاءَ لِلَّهِ وَلَوْ عَلَىٰ أَنفُسِكُمْ أَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْأَقْرَبِينَ ۚ (النساء: آیت ۱۳۵)

ترجمہ:۔ ''اے ایمان والو! انصاف پر قائم اور اللہ کے لئے حق کی گواہی دینے والے رہو خواہ وہ تمہیں اپنے اور اپنے والدین اور رشتہ داروں کے خلاف دینی پڑے''



Marfat.com

قولہٗ تعالٰی

وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓى اَلَّا تَعْدِلُوْا ؕ اِعْدِلُوْا ۟ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ؗ (المائدہ: آیت ۸)

ترجمہ:۔ ''اور کسی قوم کی دشمنی تمہیں اس بات پر آمادہ نہ کرے کہ تم اس کے معاملے میں انصاف کا دامن ہاتھ سے چھوڑ دو بلکہ ہر حال میں انصاف پر قائم رہو یہ بات تقویٰ کے بہت قریب ہے''

انگریزی عملداری کے ابتدائی دور کا واقعہ ہے کہ ضلع مظفرنگر کے ایک قصبہ کاندھلہ میں ایک جگہ پر ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان جھگڑا ہوا کہ یہ ہندوؤں کا مندر ہے یا مسلمانوں کی مسجد، انگریز مجسٹریٹ نے فریقین کے بیانات سُننے کے بعد مسلمانوں سے تخلیئے میں پوچھا کہ ہندوؤں میں کوئی ایسا شخص ہے جس کی صداقت پر وہ اعتماد کر سکتے ہوں اور جس کی شہادت پر فیصلہ کر دیا جائے انہوں نے کہا کہ ان کے علم میں کوئی ایسا شخص نہیں ہے۔ اس کے بعد ہندوؤں سے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ یہ بڑی آزمائش کا موقع ہے اور بڑا اہم مذہبی معاملہ ہے لیکن پھر بھی ایک مسلمان بزرگ ایسے ہیں جو کبھی جھوٹ نہیں بولتے شاید وہ اس معاملے میں بھی صداقت سے گریز نہیں کریں گے اور یہ بزرگ مفتی الٰہی بخش صاحب (شاگرد حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب) تھے مجسٹریٹ نے ان کے پاس چپراسی بھیج کر عدالت میں طلب کیا۔ انہوں نے چپراسی سے کہا میں نے قسم کھائی ہے کہ فرنگی کا منہ کبھی نہیں دیکھوں گا۔ مجسٹریٹ نے کہلا بھیجا کہ وہ اس کا مُنہ نہ دیکھیں لیکن تشریف لے آئیں۔ معاملہ بڑا اہم ہے اور اُن کے وہاں تشریف لائے بغیر فیصلہ نہیں ہو سکتا وہ بزرگ تشریف لے آئے اور پیٹھ پھیر کر عدالت میں کھڑے ہو گئے۔ معاملہ اُن کی خدمت میں عرض کیا گیا اور کہا گیا کہ ان کا اس معاملے کے بارے میں کیا علم ہے۔ کمرۂ عدالت ہندوؤں اور مسلمانوں سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا تمام لوگوں کی نگاہیں ان کے چہرے پر تھیں اور سب ہمہ تن گوش تھے اس پاک باز بزرگ نے یوں زبان کھولی

''صحیح بات تو یہ ہے کہ یہ جگہ ہندوؤں کی ہے مسلمانوں کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے''



Marfat.com

عدالت نے فیصلہ دے دیا جگہ ہندوؤں کو مل گئی۔ مسلمان ایک قومی مقدمہ ہار گئے لیکن اسلام نے اخلاقی فتح پائی۔ صداقت اور اسلامی بلند اخلاق کے مظاہرے نے چند گز زمین کھو کر بہت سے غیر مسلمانوں کے ضمیر جیت لئے بہت سے ہندو اسی روز ان کے ہاتھ پر مسلمان ہو گئے اور دُور دُور تک اسلام کی بلندیٔ اخلاق کا ڈنکا بج گیا۔

## باطنی اور روحانی علم

ضمیر کے علاوہ مسلمانوں میں علم وفضل اور دین و دانش بھی ایک ایسی مقدس اور قیمتی متاع سمجھی جاتی تھی جس کو کسی قیمت پر بھی غیروں کے ہاتھ فروخت کرنا گناہِ عظیم خیال کیا جاتا تھا ہماری قوم کے سابق علمائے عاملین تو اسے اللہ تعالیٰ کا ایک بے بہا قیمتی عطیہ اور قومی امانت سمجھتے تھے خصوصاً کفر، شرک اور فسق و فجور کی بلاواسطہ یا بالواسطہ تقویت اور اعانت میں اس کو صَرف کرنا اور کافر حاکم کے نظام میں آلہ کار بن کر اسے استعمال کرنا بڑی قومی خیانت اور ایمان فروشی خیال کرتے تھے اسی طرز کے نیک سیرت اور پاک طینت بزرگ مولانا عبدالرحیم صاحب رامپوری تھے (۱۲۳۴ھ) روہیل کھنڈ (ROHAIL KHAND) کے انگریز حاکم مسٹر ہاکنسن (MR. HAKNSON) نے ان کو بریلی کالج میں درس و تدریس کے لئے ڈھائی سو (250) روپیہ مشاہرہ کی پیشکش کی جو ۱۸۵۷ء سے پہلے آج کے ہزار بارہ سو روپے ماہوار کی حیثیت رکھتی تھی ساتھ ہی یہ وعدہ بھی کیا کہ تھوڑی ہی مدت میں اس مشاہرہ میں ترقی اور اضافہ کر دیا جائے گا انہوں نے عذر کیا کہ ریاست سے ان کو دس روپے ماہوار ملتے ہیں وہ بند ہو جائیں گے۔ ہاکنسن نے کہا ''میں تو اس وظیفے سے پچاس گنا زیادہ پیش کرتا ہوں اتنی بڑی رقم کے مقابلے میں ریاست کی یہ حقیری رقم کیا وقعت رکھتی ہے''۔ انہوں نے اس کے بعد یہ عذر کیا کہ ان کے گھر میں بیری کا درخت ہے جس کے بیر بہت لذیذ اور انہیں مرغوب ہیں۔ بریلی میں وہ بیر کھانے کو نہیں ملیں گے ظاہر بین انگریز اب بھی ان کے دل کی بات کو نہ پاسکا اس نے کہا کہ رام پور سے بیر لے جانے کا انتظام ہو سکتا ہے اور وہ بریلی میں بیٹھے بھی اپنے گھر کے بیر کھا سکتے ہیں مولانا نے فرمایا کہ ایک



Marfat.com

بات اور بھی ہے اور وہ یہ کہ ان کے طالب علم جو رام پور میں درس لیتے ہیں ان کا درس بند ہو جائے گا اور وہ ان کی خدمت سے محروم ہو جائیں گے۔ انگریز کا دماغ اب بھی بات کی تہہ تک نہ پہنچ سکا اس نے کہا۔ ''میں ان کے وظائف مقرر کرتا ہوں وہ بریلی میں آپ سے تعلیم جاری رکھیں اور اپنی تکمیل کرتے رہیں''۔ آخر اس باعمل اور متقی عالم نے اپنے ترکش کا آخری تیر ایسا چھوڑا جس کا کوئی جواب انگریز کے پاس نہ رہا۔ مولانا نے فرمایا ''آپ کی باتیں سب بجا سہی لیکن تعلیم پر اُجرت لے کر میں قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کو کیا جواب دوں گا''۔ اس وقت ہندوستان کے مادی فاتح نے ایک پاک باز عالم کے اخلاقی اور روحانی ہتھیار کی ایک ہی ضرب پر اپنی شکست تسلیم کر لی اور یوں ایک سچے مسلمان عالم نے ایک غیر مذہب کے عالم کے دل پر اسلام کی بلندیٔ اخلاق کا سِکّہ بٹھا دیا اور اسلام کے نام کو چار چاند لگا دیئے۔

# ظاہری اور باطنی حکومت

اس اخلاقی بلندی اور اعلیٰ کردار کا مقابلہ ہمارے اس آخری زمانے کی دانش فروشی سے کیجئے ہمارے بڑے بڑے علامۂ زمان اور شمس العلماء نے اپنی علمی لیاقت اور ذہانت کو نیلام پر چڑھا رکھا ہے جو زیادہ بولی دے گا اسی کے ہاتھ فروخت کر دیں گے اگر کوئی اسلامی ادارہ سو (100) دے رہا ہے اور کسی نصرانی، یہودی، ہندو یا سکھ ادارے نے ایک سو پانچ لگا دیئے بس اسی کے ہاتھ بک جائیں گے۔ مناسبتِ موضوع اور ذوقِ طبع کی بھی کوئی شرط نہیں۔ محکمہ تعلیم کا آدمی ترقی پر پولیس کے محکمہ سی، آئی، ڈی یا کسی غیر مسلم سیاسی فوجی محکمے کی طرف بطیبِ خاطر منتقل ہو سکتا ہے ایک مسلمان شاعر جس کی ولولہ انگیز اسلامی نظمیں جو مسلمان نوجوانوں کے سینوں میں اسلامی حمیت اور قومی جذبات کا طوفان برپا کر دیتی ہیں باآسانی ممکن ہے کہ وہ کل اسی روانی کے ساتھ فوجی بھرتی کے لئے نظمیں لکھنے لگے اور اس کی نظمیں مسلم نوجوانوں کو طاغوت کے جھنڈے تلے لڑنے اور جان دینے کے لئے میدان جنگ میں پہنچا دیں۔



Marfat.com

آج اسلام اور دین اس لئے خوار اور بے وقعت نظر آتا ہے کہ علماءِ سوء یعنی بے عمل علماء اس کے علمبردار اور مبلّغ بنے ہوئے ہیں جن کی نیت صاف نہیں۔ دنیوی طمع ولالچ اور سیاسی علو اقتدار ان کا مطلوب اور مقصود ہے ان کی بات کا کوئی اثر نہیں ہوتا وہ اپنی تقریروں کو مبالغہ آمیز دلچسپ قصوں، کہانیوں اور دل آویز نغموں سے دل کش بنانے کی کوشش کرتے ہیں لیکن ان میں کوئی کشش اور دلچسپی نہیں ہوتی اگر ان کی غرض و غایت محض اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور دین کی اشاعت وتبلیغ ہوتی تو وہ ضرور خالق اور مخلوق ہر دو کی نظروں میں مقبول اور منظور ہوتے یہی وجہ ہے کہ مردانِ خدا یعنی اولیاء اللہ کی دُنیا میں بھی اور بعد از مرگ بھی عزت اور توقیر قائم رہتی ہے ان کی خاک چومی جاتی ہے ان کے مزاروں پر لوگ پروانوں کی طرح گرتے ہیں ان کی تصانیف اور ملفوظات کا قیامت تک اثر رہتا ہے۔ لوگ انہیں سر اور آنکھوں پر رکھتے ہیں اور ان پر عمل کرتے ہیں وجہ یہ ہے کہ انبیاء ومرسلین اور اولیائے کاملین کے پاس علم کا مغز اور مُخ ہوتا ہے اور علمائے بے عمل کے پاس علم کا محض خشک، بےلذت چھلکا ہوتا ہے اس لئے اسکولوں اور کالجوں میں دینی تعلیم کے ساتھ ساتھ علمِ روحانیت اور تصوف کا ایک شعبہ ہونا چاہیے اور اس کے لئے اصلی روحانی علماء اور کامل فقراء کی خدمات حاصل ہونی چاہئیں۔ ظاہری علمِ شریعت اور کسبی علمِ روایت تو ظاہری علماء سے کسبی طور پر حاصل ہو جاتا ہے لیکن علم تصدیق اور علم ہدایت کتابوں کے کاغذی دفینوں اور ظاہری کسبی عالموں کی زبانی تقریروں سے حاصل نہیں ہوتا بلکہ وہ علمائے عاملین اور فقرائے کاملین کے سینوں سے سینوں میں بطور نظر وتوجہ منتقل ہوتا ہے اللہ تعالیٰ نے انبیاء ومرسلین اور اولیاءِ کاملین کو نہ صرف زبانی باتیں قصے کہانیاں اور قیل وقال ہی عطا کیا تھا بلکہ انہیں نورِ نبوت والہام روحانی طاقت، معجزات وکرامات اور علمِ تسخیر ودعوات سے بھی آراستہ وپیراستہ فرمایا تھا اور انہیں علمِ تسخیرات اور حاضرات کے ذریعے جن، ملائکہ اور ارواح پر حکومت سے بھی سرفراز فرمایا تھا۔ انبیاء اور اولیاء خالی اہلِ قیل وقال واہلِ شنید نہیں ہوتے بلکہ صاحب حال ودید، اہل رسید اور اہلِ یافت ہوتے ہیں چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس توریت کی صرف خالی روایتی تختیاں نہیں تھیں جنہیں وہ زبانی طور پر بنی اسرائیل کو پڑھ پڑھ کر سناتے تھے اور وہ سن کر ہدایت پاتے تھے بلکہ



Marfat.com

اللہ تعالیٰ نے تِسۡعَ اٰیٰتٍۢ بَیِّنٰتٍ (بنی اسرائیل: آیت ۱۰۱) یعنی نوقسم کے باطنی علوم اور روحانی طاقتیں بھی انہیں عطا فرمائی تھیں جن میں سے ایک عصا اور دوئم ید بیضا دو مشہور نوری ہتھیار تھے جنہیں موسیٰ علیہ السلام وقتاً فوقتاً گمراہ خلقت کی ہدایت اور بدخواہ مخالفین یعنی کفار اور مشرکین کی تباہی اور ہلاکت کے نازک موقعوں پر استعمال کیا کرتے تھے موسیٰ علیہ السلام کی رسالت کا اصلی سرمایہ، آپ کی نبوت کے نوری نیزے، باطنی تلواریں اور روحانی تیر و کمان قدرت کے یہی غیبی سامان اور ہتھیار تھے۔ جن کے ذریعے فرعون اور اس کی جرار فوج کو آپ کے عصائے چوبیں کی ایک ضرب نے سمندر کی خوفناک لہروں کے حوالے کر کے آب و گل میں تہس نہس کر ڈالا۔ انہی باطنی ہتھیاروں کے بل بوتے پر آپ نے قارون جیسے زبردست سرمایہ دار کو قعرِ مذلّت میں گرا کر برباد کر دیا۔ سامری کے سحرِ گئوسالہ سازی کا ستیاناس کر دیا۔ انہی کی بدولت من و سلویٰ آسمان سے نازل ہوتے تھے۔ خشک پتھروں اور جامد چٹانوں سے پانی کے چشمے ابل پڑتے تھے کڑکڑاتی دھوپ میں سایہ کرنے کے لئے بادل ساتھ ساتھ چلتے اور اسی طرح کے بہتیرے قدرت کے کرشمے آپ کے ہاتھ پر نمودار ہوتے جنہیں دیکھ کر بنی اسرائیل جیسی جاہل، گمراہ اور سرکش قوم ایمان لائی ہوئی تھی۔ توریت کے خالی کاغذی انبار تو بعد کے یہودی علماء کے پاس بھی موجود تھے اگر انہیں کی بدولت وہ وارثِ انبیاء تھے تو پھر اللہ تعالیٰ نے کیوں انہیں قرآن کریم میں کَمَثَلِ الۡحِمَارِ یَحۡمِلُ اَسۡفَارًا ؕ (الجمعہ: آیت ۵) کے خطاب پرعتاب سے مخاطب فرما کر ایسے گدھوں سے تشبیہ دی جن کی پیٹھ پر خالی کتابیں لدی ہوئی ہوں الغرض انبیاء علیہم السلام کی وراثت صرف کاغذی، روایتی اور زبانی کسبی علم نہیں بلکہ وہ باطنی، نوری، حضوری علم اور روحانی طاقت ہے جو انبیاء علیہم السلام اور اولیاء کرام کو بلا واسطہ وہبی طور پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہوتی رہی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے خضر علیہ السلام کے حق میں فرمایا ہے

وَ عَلَّمۡنٰہُ مِنۡ لَّدُنَّا عِلۡمًا ﴿۶۵﴾ (الکہف: آیت ۶۵)

یعنی ہم نے انہیں اپنی طرف سے بے واسطہ باطنی علم عطا کیا تھا

یہی وہ اصلی وراثت ہے جو انبیاء علیہم السلام کے حقیقی وارثوں اور جانشینوں یعنی علمائے



Marfat.com

پیٹ سے جنین کی طرح روحانی لطیف جسم لے کر پیدا ہوگا اور اس وسیع روحانی باطنی اور غیبی جہان میں قدم رکھ کر آنکھیں کھولے گا کہ اللہ تعالیٰ نے عالمِ غیب کی لطیف نوری مخلوق کو کیا کیا روحانی قوتیں عطا فرمائی ہیں جن کا ذکر ہم پچھلے صفحات میں مصر کے ہزار ہا سال کے متوفی اہل قبور کے احوال میں بیان کر آئے ہیں۔ اس مادی جہان میں ہماری اس ناچیز زمین کے خاکی لوگ اپنے خداداد علم سائنس کے ذریعے اس کثیف مادے سے کام لے کر کیا کیا حیرت انگیز کام کر رہے ہیں جنہیں دیکھ کر ہم ششدر اور حیران رہ جاتے ہیں۔ انسان جس قدر عالمِ کثیف سے عالمِ لطیف کی طرف جاتا ہے اور لطیف عناصر سے کام لیتا ہے اسی قدر اس کی طاقت بڑھتی جاتی ہے جس طرح کہ مٹی اور مٹی کی کثیف چیزوں مثلاً لوہے لکڑی وغیرہ سے پانی، آگ، بھاپ اور پیٹرول زیادہ لطیف ہیں، اور محض بھاپ سے انسان ریل، جہاز، موٹر، ہوائی جہاز اور کارخانے چلا کر اپنی جسمانی طاقت سے ہزار گنا بڑھ چڑھ کر کام کر رہا ہے۔

## ارواح کی طاقت

اسی طرح بھاپ سے برق اور بجلی زیادہ لطیف چیز ہے جس سے بھاپ کی نسبت زیادہ طاقت والے اور بڑھیا کام کیے جاتے ہیں اور بجلی سے اٹامک انرجی (ATOMIC ENERGY) زیادہ لطیف اور طاقتور ہے اس سے اور بھی زیادہ طاقت کے کام کیے جاتے ہیں لہٰذا جوں جوں انسان کثافت سے لطافت کی طرف جاتا ہے اور لطیف عناصر سے کام لیتا ہے اسی قدر اس کی طاقت بڑھتی اور زیادہ ہوتی جاتی ہے۔ اب اگر انسان عالمِ غیب اور عالمِ امر کی سب سے زیادہ لطیف اور الطف مخلوق یعنی جن، ملائکہ اور ارواح سے کام لے تو وہ بھاپ، بجلی اور ایٹمی طاقت سے ہزار گنا زیادہ طاقت پیدا کر کے نہایت حیرت انگیز اور محیر العقول کام کر سکتا ہے۔ ایک مادی عقل والا انفسانی آدمی روح کی نسبت صرف اس قدر قیاس کر سکتا ہے کہ روح ایک کمزور ہوا کا جھونکا یا غیر مرئی لطیف بادل کا ٹکڑا یا روشنی کا ایک گولا ہوگا اور اس میں اتنی وسعت، قوت اور قدرت کہاں سے آ سکتی ہے لیکن یہ ان کم فہم لوگوں کی روح اور روحانی دُنیا کی حقیقت سے بے خبری کا نتیجہ ہے



Marfat.com

یاد رہے! کہ مادی دُنیا کی بڑی بھاری، دخانی، برقی اور اٹامک انرجی کو اگر اکٹھا کیا جائے تو ایک ادنیٰ جن اور عفریت کی باطنی طاقت اس سے بدر جہا زیادہ بڑھ کر ہے۔ جنّ شیاطین سے ملائکہ اور فرشتے زیادہ لطیف اور ان سے بڑھ کر روحانی طاقت کے مالک ہیں اور روحانی، ملائکہ فرشتوں سے باطنی طور پر طاقتور اور قوی تر ہوتے ہیں بالفرض اگر اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق سے اپنی ظاہری اور باطنی حفاظت اٹھالے تو ایک قوی ہیکل جنّ اور عفریت ستر ہزار کے قریب مادی نفسانی انسانوں کو ایک دم میں موت کے گھاٹ اتار دے اسی طرح ایک فرشتہ اپنی ملکوتی طاقت سے اتنے جِنّات کا ستیاناس کر دے اور تمام ملائکہ پر ایک کامل روحانی غالب آ جائے۔ انسانی جسم میں نفس بھی جِنّات کے مشابہ اور مماثل غیبی امری لطیفہ ہے اگر وہ اللہ تعالیٰ کے نام اور اس کے کلام کے نور سے زندہ اور تابندہ ہو کر اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور اعمالِ صالحہ کے باطنی ہتھیاروں سے مسلح ہو جائے تو وہ نوری امر سے اس مخلوق یعنی ہزار ہا اپنے ہم جنس جِنّات کو ایک دم میں حاضر، مسخر، مطیع اور منقاد کرا سکتا ہے اور ان سے ہر قسم کی خدمت لے سکتا ہے جیسا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے اسی طرح کے عمل سے جنات کو مطیع اور مسخر کر رکھا تھا اور اسی روحانی طاقت کے ذریعے ملکہ بلقیس، اس کے امراء، وزراء، اور تمام رعیت کو مسلمان کر کے مطیع اور مُنقاد بنالیا تھا۔

قرآنِ کریم پیغمبروں کے اس قسم کے حیرت انگیز روحانی کارناموں سے بھرا پڑا ہے لیکن افسوس ہے ہمارے بعض نادان، کم فہم، نفسانی مولویوں پر جنہیں روحانی دُنیا کی کبھی ہوا بھی نہیں لگی وہ جب قرآن میں اس قسم کی روحانی طاقت اور باطنی قوت کے مظاہروں کا حال پڑھتے ہیں تو اپنی ناقص مادی عقل پر مُنطبق کرنے کے لئے ان آیات اور معجزات کو توڑ مروڑ کر ان کی عجیب ناروا تاویلیں کرتے ہیں اور ان کی اصلیت اور حقیقت کو مَسخ کر کے انہیں مداریوں کے کھیل اور شعبدہ بازوں کے ہتھکنڈے ثابت کرتے ہیں۔

بھلا جو لوگ محض مکر اور فریب کی آڑ لے کر پیغمبری کے دعوے کر بیٹھے ہوں اور جن کے پاس زبردست روحانی طاقتوں اور باطنی قوتوں کے مقابلے میں محض زبانی باتیں اور فرضی جھوٹی



Marfat.com

پیشین گوئیاں ہوں حتیٰ کہ مداری کے ہتھکنڈوں کا تھیلا اور یورپ کے اسپر چولسٹس اور میڈیم کے سفلی کرشموں کا ایک ادنیٰ کیبنٹ (CABINET) اور پردہ بھی ان بناسپتی پیغمبروں کے فرضی جھوٹے الہاموں اور پیشین گوئیوں سے زیادہ وقیع اور وزنی ہو وہ اللہ تعالیٰ کے پیغمبروں کے اصلی قدرتی امری معجزات اور خوارق کی ایسی بودی تاویلیں نہ کریں تو اور کیا کریں۔

ہر ہاتھ کو عاقل یدِ بیضا نہیں کہتے ہر پھونکنے والے کو مسیحا نہیں کہتے
ہر تخت نشیں شاہِ سلیماں نہیں ہوتا ہر ایک عصا دار کو موسیٰ نہیں کہتے
(میر انیس)

عالمِ شہادت یعنی اس مادی کثیف جہان اور اس کی مخلوق کا اندازہ لگانا مادی عقل اور قیاس سے باہر ہے تو عالم غیب کے لطیف جہان اور اس کی مخلوق کو مادی حیوان کیسے معلوم کر سکتے ہیں جس کے محسوس اور معلوم کرنے کے لئے نہ ان کے پاس غیبی لطیف حواس ہیں اور نہ وہاں تک ان کی پہنچ ہے اور نہ اس جہان میں اب تک وہ پیدا ہوئے ہیں بلکہ جنین کی طرح مادرِ دہر کے باطنی بطن میں پڑے ہوئے ہیں۔

جو سالک دُنیا میں اللہ کی راہ میں مجاہدے کرتے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں ہی اپنے راستے دکھاتا ہے۔ قولہ تعالیٰ

وَالَّذِينَ جَاهَدُوا فِينَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ط (العنکبوت: آیت ۶۹)

ترجمہ: ”اور وہ لوگ جنہوں نے ہماری راہ میں جہاد کیا ضرور ہم انہیں اپنی راہیں دکھائیں گے“۔

جو لوگ اللہ تعالیٰ کی طرف فَفِرُّوا إِلَى اللَّهِ ط (الذّریٰت: آیت ۵۰)
ترجمہ: ”تو اللہ کی طرف بھاگو“۔ اختیار کرتے ہیں وہی اپنے محبوبِ حقیقی سے واصل ہوتے ہیں اور بعد میں اللہ تعالیٰ انہیں اپنی مملکت کے ظاہری اور باطنی خزانے دکھا دیتا ہے اور انہیں اپنی بارگاہِ خاص اقدس کے ظاہری اور باطنی ملازم اور کارکن بنا لیتا ہے۔ جن، ملائکہ اور ارواح کو ان کا تابع



Marfat.com

اور فرمانبردار بنادیتا ہے جن سے وہ جس وقت چاہیں کام لیتے ہیں قولہٗ تعالیٰ

وَكَذٰلِكَ نُرِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ ۝ (الانعام: آیت ۷۵)

ترجمہ: ''اوراسی طرح دکھاتے رہے ہیں ہم ابراہیم (علیہ السلام) کوآسمانوں اور زمین کے ملکوت تاکہ وہ اہل یقین سے ہوجائے''۔

حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کومعراج کی رات اپنی ساری عظیم الشان سلطنت اور مملکت دکھائی اوراپنے خاص برگزیدہ بندوں کوقیامت تک دکھاتے رہیں گے۔

وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ۝ (فاطر: ۱۷)

ترجمہ: '' اور یہ اللہ پر کچھ بھی دشوار نہیں''۔

## پندرہ ہزار آدم

احادیث میں مذکور ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کم وبیش ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر مبعوث فرمائے ہیں لیکن قرآن کریم میں چند پیغمبروں کاذکر آیا ہے ہمارے اس پچھلے آدم علیہ السلام کوتقریباً سات ہزار سال ہوئے ہیں اوراس قدر بے شمار پیغمبروں کا سات ہزار سال میں مبعوث ہونا بعید از قیاس معلوم ہوتا ہے جب کہ موسیٰ علیہ السلام اورعیسیٰ علیہ السلام اور ہمارے پیغمبر ﷺ کے درمیان تقریبا پانچ سو سال کا عرصہ ہوا ہے اورنوح علیہ السلام کی عمر تقریبا نوسو سال بتائی گئی ہے اس حساب سے اگر سترہ یا اٹھارہ پیغمبر ایک ہی سال میں مبعوث ہوں تب کہیں یہ تعداد پوری ہوگی اورقرآن میں نہ تو حضرت آدم علیہ السلام کی صحیح تاریخ پیدائش مذکور ہے اورنہ کرہ ارض یعنی اس زمین کے معرضِ وجود میں آنے کی ٹھیک مدت معلوم ہے لہٰذا ہمیں یا تو اس قدر بے شمار پیغمبروں کی بعثت دیگر کرّوں پر ماننی پڑے گی یا ہمیں اس حدیث کی طرف رجوع کرنا پڑے گا کہ جس میں آپ ﷺ نے فرمایا ہے کہ دُنیا میں پندرہ ہزار آدم ہوئے ہیں اور ہماراجد حضرت آدم علیہ السلام آخری آدم ہے جس سے



Marfat.com

ہماری نسل چلی ہے شیخ محی الدین ابن عربی اپنی کتاب ''فتوحاتِ مکی'' میں تحریر فرماتے ہیں ''میں مکہ معظمہ میں باطنی طور پر چند روحانیوں سے ملاقی ہوا۔ اثنائے ملاقات علاوہ دیگر باتوں کے میں نے ان سے دریافت کیا کہ ان کو دُنیا سے رحلت فرمائے کس قدر عرصہ ہوا ہے تو انہوں نے دس بارہ ہزار سال کا عرصہ بتایا''۔ اس پر میں نے ان سے سوال کیا کہ حضرت آدم علیہ السلام کو تو سات ہزار سال ہی ہوئے ہیں وہ ان سے پہلے کیوں کر پیدا ہوئے؟ تو انہوں نے جواب دیا'' کہ آپ کون سے آدم کا ذکر فرما رہے ہیں'' اس پر مجھے وہ حدیث یاد آ گئی جس میں مذکورہ ہے کہ ''پندرہ ہزار آدم دُنیا میں ہو گزرے ہیں''۔ اس طرح دُنیا پر پندرہ ہزار دفعہ قیامت آئی ہے اور بار بار نئی مخلوق پیدا ہوتی رہی ہے اور اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں ہے کہ ہم سے پہلے اسی زمین پر طرح طرح کی مخلوق آباد رہی ہو جیسا کہ قرآن میں مذکور ہے کہ جن انسانوں سے پہلے دُنیا میں پیدا ہوئے اور زمین پر آباد رہے ہیں قولہ تعالیٰ

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۶﴾ وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ﴿۲۷﴾ (الحجر:۲۷،۲۶)

ترجمہ:۔ ''بے شک پیدا کیا ہم نے انسان کو بجنے والی سوکھی سڑی مٹی سے اور جان کو اس سے پہلے غیر مرئی آگ سے پیدا کیا''۔

غرض یہ جان جنات کا بابا آدم معلوم ہوتا ہے جس کی پیدائش ہمارے آدم علیہ السلام سے پہلے ہوئی ہے اور اس کی اولاد جن شیاطین ہم سے بہت عرصہ پہلے روئے زمین پر آباد رہی ہے اور ابلیس (شیطان) بھی قوم جنات سے تھا۔

كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ ط (الکہف: آیت ۵۰)

ترجمہ: ''شیطان قومِ جنات سے تھا پس اللہ تعالیٰ کے امر سے پھر گیا تھا''۔

فرشتے اور ملائکہ تخلیقِ آدم سے پہلے ان کے کرتوت، فتنہ وفساد اور روئے زمین پر خون ریزیاں دیکھ چکے تھے اس واسطے تخلیقِ آدم کے وقت عرض گزار ہوئے



Marfat.com

قَالُوٓا اَتَجۡعَلُ فِيۡهَا مَنۡ يُّفۡسِدُ فِيۡهَا وَيَسۡفِكُ الدِّمَآءَ ۚ وَنَحۡنُ نُسَبِّحُ بِحَمۡدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ؕ (البقرۃ: آیت ۳۰)

ترجمہ: ''بولے اے اللہ تو پھر ایسی مخلوق روئے زمین پر بنانے لگا ہے جو زمین پر فساد برپا کرے گی اور خون ریزی کرے گی تیری تسبیح، تقدیس اور تحمید کے لئے ہم کافی ہیں''۔

تخلیقِ کائنات اور آفرینشِ عالم کا مسئلہ بہت مشکل پیچیدہ اور الجھا ہوا ہے اور اس کی نسبت سائنسدانوں، فلاسفروں اور ہیئت دانوں کے نظریات مختلف ہیں لیکن یہ بات قرین قیاس اور تقریباً صحیح و درست ہے کہ ہماری اس زمین کو معرضِ وجود میں آئے ہوئے لاکھوں کروڑوں سال ضرور ہو گئے ہیں اور اس پر ہم سے پہلے بھی کئی قسم کی مخلوق آباد ہوتی چلی آئی ہے اور اس سے تعجب ہرگز نہیں کرنا چاہیے بلکہ تعجب ان لوگوں کی عقل اور سمجھ پر ہے جو اللہ تعالیٰ کی صفتِ خلاّقی اور مصوّری کو اور اس کی لازوال شان کو گھٹاتے اور محدود کرتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ثَقُلَتۡ فِي السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ (الاعراف: آیت ۱۸۷) یعنی آسمان اور زمین اس کی صفات کے تحمل سے عاجز اور قاصر ہیں۔

## اللہ تعالیٰ کی یاد

کس قدر خوش نصیب اور سعادت مند ہے وہ شخص جسے اس قدر عظیم الشان مقدس ذات اپنی طرف بلائے اور اپنے نام اور کلام کی چاشنی چکھائے اور اپنی معرفت، قرب، مشاہدے وصال، دیدار اور فنا و بقا کے شرف سے سرفراز فرمائے۔ یہ عاجز و ناچیز و ہیچ مداں انسان تو کچھ نہیں تھا اس نے تجھے نیست سے ہست کیا تیری ابتداء خاک اور منی کا ناپاک قطرہ، انتہا قبر کا مردار و بدبودار جیفہ اور پھر ناچیز مٹی ہے، درمیان میں یہ تیری اکڑ، کبر اور غرور اس خام حالت میں تو تیرا انڈا گندا اور ضائع ہونے والا ہے ہاں اگر تو اس خام ناسوتی انڈے کو اللہ تعالیٰ کے پاک نام اور مقدس کلام کی حرارت سے زندہ کر لے تو وہ مرغِ لاہوتی اور شہباز لامکان بن کر فضائے اوجِ



Marfat.com

قدس میں پرواز کرے گا اور اللہ تعالیٰ کا عرش اعظم اس کی جولانگاہ بنے گا قولہ تعالیٰ

هَلْ أَتَى عَلَى الْإِنْسَانِ حِينٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُورًا ۝ إِنَّا خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ أَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيهِ فَجَعَلْنَاهُ سَمِيعًا بَصِيرًا ۝ إِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيلَ إِمَّا شَاكِرًا وَإِمَّا كَفُورًا ۝ (الدھر: آیت ۳-۱)

ترجمہ: ''کیا نہیں آیا انسان پر ایسا زمانہ جب کہ اس کا نہ کوئی نام ونشان (اور نہ ذکر مذکور) تھا پھر ہم نے اسے ملے جلے نطفے سے پیدا کیا تاکہ اس کی آزمائش کریں لہٰذا ہم نے اسے ایک شنوا، بینا اور زندہ انسان کی صورت دی۔ پھر ہم نے اسے اپنی طرف کا راستہ بتایا تاکہ دیکھیں کہ اس پر چل کر شکر گزاری کرتا ہے یا اس سے منہ موڑ کر کفرانِ نعمت کرتا ہے''۔

اللہ تعالیٰ کے ذکر سے اس کی طرف جانا یعنی اس کے نام سے زندہ ہو کر اس کی معرفت، قرب، مشاہدہ، وصال، فنا اور بقا حاصل کرنا اور اس قدر عظیم الشان دولت ابدی پانا بے شک باعث شکر اور جائے شکر ہے اور اس کے ذکر سے اعراض اندھا پن بلکہ ابدی موت اور کفرانِ نعمت ہے حدیث اِذَا ذَكَرْتَنِي شَكَرْتَنِي وَإِذَا نَسِيتَنِي كَفَرْتَنِي یعنی جس وقت تو نے اے بندے مجھے یاد کیا تو تو نے میری نعمت کا ذکر کیا قدر جانی اور شکر ادا کیا لیکن جس وقت تو نے مجھے بھلا دیا اور میری یاد سے غافل ہوا تو تو نے میرے نام اور ذکر کی قدر نہ جان کر کفرانِ نعمت کیا اور اندھا اور محروم رہا۔ قولہ تعالیٰ

وَمَنْ أَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِي فَإِنَّ لَهُ مَعِيشَةً ضَنْكًا وَنَحْشُرُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَعْمَى ۝ (طٰہٰ: آیت ۱۲۴)

ترجمہ: ''اور جس نے میرے ذکر سے روگردانی کی تو یقیناً اس کی زندگی بڑی تنگی میں گزرے گی اور قیامت کے دن ہم اسے اندھا اٹھائیں گے''۔

یعنی جس نے میرے ذکر سے اعراض اور کنارہ اختیار کیا اس نے اپنے اوپر باطنی روزی بند کر ڈالی اور قیامت کے روز ہم اسے اندھا کھڑا کریں گے۔



Marfat.com

انسان کا ناسوتی وجود ایک خام تخم اور ادنیٰ دانہ ہے اگر اس کی پرورش اور تربیت نہ ہوئی اور اس نے اپنی خام ہستی کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں مٹی کر کے نیست و نابود نہ کیا تو وہ ہرگز زندہ اور سرسبز نہ ہوگا۔ وہ پہلے اپنے خام تخم کو مٹی میں ملائے گا اور کسی مالی اور باغبان کے ہاتھوں اسے ذکر اسم اللہ ذات کا پانی پلائے تب وہ ضرور

كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّ فَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۝ (ابراہیم: آیت ۲۴)

ترجمہ: ''ایسا شاندار شجر طوبیٰ بنے گا جس کی جڑ گو زمین میں ہوگی لیکن اس کی شاخیں آسمانوں میں پھیل جائیں گی''۔

اے ہیچ انسان! اگرچہ ابتداء میں تو کچھ بھی نہیں ہے لیکن اس کے پاک نام اور مقدس کلام کے نور اور برکت سے تو سب کچھ ہو جائے گا۔

یارب از عرفان مرا پیمانہ سرشار دہ ‌ ‌ ‌ ‌ چشم بینا جان آگاہ و دل بیدار دہ
ہر سر موئے حواس من برا ہے می رود ‌ ‌ ‌ ‌ ایں پریشاں سیر را در بزمِ وحدت بار دہ
مدتے گفتارے کردارے کہ کردی مرحمت ‌ ‌ ‌ ‌ روزگارے ہم بمن کردار و بے گفتار دہ
شیوۂ ارباب ہمت نیست جودِ ناتمام ‌ ‌ ‌ ‌ رخصتِ دیدار دادی طاقتِ دیدار دہ

ترجمہ:۔اے اللہ! مجھے عشق و عرفان سے لبریز پیمانہ عطا فرما، مجھے دیکھنے والی آنکھ، باخبر نفس اور بیدار دل عطا فرما۔ میرے حواس کا ہر بال الگ الگ راہوں کا راہی ہے، اس بھٹکے ہوئے راہی کو اپنی بزم وحدت میں باریابی عطا فرما۔ تو نے مجھے گفتار اور کردار مرحمت فرمایا ہے مجھے زیست کا ایسا دور عطا فرما جو کردار اور گفتار کا محتاج نہ ہو، اربابِ ہمت فیاض نامکمل فیاضی نہیں کرتے، تو نے مجھے دیدار کی رخصت عطا فرمائی ہے تو اپنے کرم سے دیدار کی طاقت بھی عطا فرما دے۔



Marfat.com

# انسان کائنات کا ماڈل

درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے کیوں کہ ہر پھل اپنے درخت کا ماڈل اور نمونہ ہوتا ہے اور ہر پھل میں ایک بہت باریک اور چھوٹا بڑا یا کئی بیج اپنے درخت کے مشابہ ماڈل اور عکس ہوتے ہیں اور ہر بیج تربیت سے بڑھ کر درخت بن جاتا ہے اسی طرح انسانی عنصری جسم بھی تمام کائنات کا خاصہ خلاصہ، نمونہ اور ماڈل اپنے اندر لیے ہوئے ہے اگر وہ زندہ ہو جائے تو اس کے تناور شجر کی شاخیں تمام کائنات میں پھیل جاتی ہیں بلکہ وہ تمام کائنات کی روح اور جانِ جہان بن جاتا ہے۔

انسانی جسم بے شمار خَلیوں سے مرکب ہے جنہیں انگریزی میں سیلز (CELLS) کہتے ہیں اور پھر ہر خَلیہ بجائے خود ایک انسانی ماڈل اور نمونہ ہے اور ہر خلیہ اگر زندہ ہو جائے تو ہر خلیے میں پانچوں انسانی حواس نمودار ہو جاتے ہیں۔ اس قسم کے تجربے اور مشاہدے اب دُنیا میں عام طور پر بہت پائے جاتے ہیں کہ بعض لوگوں کی آنکھیں بند کر کے ان پر پٹی باندھ دی جاتی ہے لیکن وہ جسم کے دوسرے حصے مثلاً ماتھے یا کسی دیگر عضو سے دیکھ سکتے ہیں اور بیرونی اشیاء کو محسوس اور معلوم کر لیتے ہیں اسی طرح انسان تمام کائنات کا ایک مکمل ماڈل، نمونہ اور خلیہ ہے اور تمام کائنات کی اشیاء میں اس قسم کی مناسبت، مجانَست اور مُماثلت موجود ہے اور یہی توحید کی بنیاد ہے۔

(الف) جسمِ انسان پر جب ہم غور کرتے ہیں تو اس میں مختلف مناظر نظر آتے ہیں مثلاً (۱) چار ارکان مٹی، ہوا، پانی اور آگ (۲) چار طبائع: یوست، رطوبت، حرارت اور برودت (۳) چار اخلاط بلغم، صفرا، خون اور سودا (۴) نو طبقات: سر، منہ، گردن، سینہ، پیٹھ، کمر، ران، ساق اور پاؤں (۵) ۲۴۸ مختلف ہڈیاں: مختلف ستون (۶) ۵۰۷ پٹھے: رسیاں (۷) آٹھ خزانے اور ان کی مختلف تھیلیاں: نخاع، پھیپھڑے، دل، جگر، تلی، معدہ، انتڑیاں اور گردے (۸) ۳۶۰ راستے اور شارع عام: عروق (۹) ۳۹۰ وریدیں: نہریں (۱۰) سات دروازے: آنکھیں، کان، ناک پستان، منہ اور دو شرمگاہیں۔



Marfat.com

(ب)　جسمِ انسانی ایک انوکھا اور عجیب شہر ہے جس میں مختلف عمال اور پیشہ ور کام کرتے ہیں مثلاً (۱) معدہ: ایک باورچی ہے جو کھانے پکاتا ہے (۲) جگر ایک عطار ہے جو غذا کے جوہر اور عرق بنا رہا ہے (۳) پتہ ایک حکیم ہے جو تیزاب ملا رہا ہے (۴) انتڑیاں، جلد، گردے اور پھیپھڑے، بھنگی اور جاروب کش ہیں جو جسم کے شہر کی گندگی اور گندے مواد فضلے، پسینے، پیشاب اور ہوا کی صورت میں نکال کر جسم کی صفائی کرتے ہیں۔ (۵) جسم میں ایک شعبدہ باز جو چیزوں کو آناً فاناً تبدیل کرتا ہے۔ خوراک کو خون اور خون کو گوشت میں (۶) ایک بھٹا پکانے والا جو ہڈیوں کی اینٹیں پکاتا ہے (۷) ایک جولاہا جو اعصاب اور جھلیاں بُن رہا ہے (۸) ایک درزی جو لباس جسم کے چاک سی رہا ہے۔ یعنی جسم کے زخموں کو مندمل کر رہا ہے (۹) ایک رنگ ساز جو دانتوں اور ہڈیوں کو سفید، بالوں کو سیاہ، خون کو سرخ اور دیگر اجزائے جسم کو طرح طرح کے گوناگوں رنگ چڑھا رہا ہے (۱۰) ایک مصور اور فوٹو گرافر جو ماں کے پیٹ کے پردے اور اندھیرے میں بچے کی تصویر بنا رہا ہے۔ (۱۱) ایک ایک بڑھئی، لوہار، موچی، سنار اور دیگر کاریگر اور پیشہ ور جو عمارتِ جسم کو جوڑتے، اس کی سخت ہڈیوں کے مقام پر چمڑے اور گوشت کے گدیلے سیتے اور اس کو خدوخال اور زیورات حسن و جمال سے آراستہ اور پیراستہ کرتے ہیں۔ وَقِسْ عَلٰی ذَالِکَ

(ج)　جسمِ انسانی ایک چھوٹی کائنات ہے جس میں (۱) زمین: گوشت اور پوست (۲) پہاڑ ہڈیاں (۳) معادن: مخ، جگر، دل، تلی، پتہ اور گردے وغیرہ (۴) سورج اور چاند: دل اور دماغ (۵) ستارے: حواس، قوائے مختلفہ، عقل، متخیلہ، حافظہ وغیرہ (۶) سمندر: پیٹ (۷) دریا اور نہریں رگیں، شریانیں، وریدیں وغیرہ (۸) بدررو: انتڑیاں (۹) جنگل: بال وغیرہ (۱۰) میدان، ماتھا پیٹھ وغیرہ (۱۱) ہوا: تنفّس (۱۲) صبح کی روشنی: خوشی اور مسکراہٹ (۱۳) رات کی تاریکی: غم واندوہ (۱۴) بارش: رونا، آنسو (۱۵) موت: نیند، جہالت (۱۶) حیات: بیداری و علم (۱۷) موسمِ بہار بچپن (۱۸) گرما: جوانی (۱۹) خزاں و سرما: بڑھاپا (۲۰) رَعدوبَرق: غصہ



Marfat.com

(د) انسان میں جملہ حیوانات کیا چرند اور کیا پرند سب جمع ہیں قولہٗ تعالیٰ

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا طٰٓئِرٍ يَّطِيْرُ بِجَنَاحَيْهِ إِلَّآ أُمَمٌ أَمْثَالُكُمْ

(الانعام: آیت ۳۸)

ترجمہ:۔ ''اور نہیں ہے کوئی جانور زمین پر اور نہ پرندہ جو دو پروں سے اڑتا ہو مگر تمہاری مثالی صورتیں ہیں''۔

(۱) شیر: بہادری (۲) خرگوش: بزدلی (۳) لومڑی: مکر (۴) بھیڑ: سادہ لوحی (۵) ہرن: تیز خرامی (۶) کچھوا: سستی (۷) اونٹ: اطاعت (۸) چیتا: سرکشی (۹) شتر مرغ: گمراہی (۱۰) بلبل: خوش الحانی (۱۱) گدھا: نکیر الصوتی (۱۲) مرغی: نفع رسانی (۱۳) چوہا: ضرر رسانی (۱۴) گھوڑا: وفا (۱۵) سانپ: مردم آزاری (۱۶) مور: زینت (۱۷) کبوتر: ہوا (۱۸) الو: خود فراموشی اور اسی طرح تمام جانور انسان میں موجود ہیں۔

(ر) نیک اعمال و اوصافِ حمیدہ کی صورت میں انسان میں تمام ملائکہ جمع ہیں اور بد اعمال اور اخلاقِ ذمیمہ کے باعث انسان جملہ شیاطین کا مجموعہ ہے۔

الغرض انسان تمام کائنات کا ایک مکمل ماڈل، نمونہ یا پھل ہے اگر اس کی باقاعدہ پرورش اور تربیت ہو جائے اور کامل امامِ مبین بن جائے تو ساری کائنات اور جو کچھ اس میں ہے سب اس میں ہویدا ہو جاتے ہیں۔ قولہٗ تعالیٰ

وَكُلَّ شَيْءٍ أَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ إِمَامٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۲﴾ (یٰسین: آیت ۱۲)

ترجمہ: ''اور ہم نے ہر چیز کا احاطہ کر لیا ایک روشن کتاب (لوح محفوظ) میں''۔

یعنی ہر چیز کو ہم نے ایک کامل انسان میں جمع کر دیا ہے

زمین و آسمان و عرش و کرسی　　　همه در تست تو از که پرسی

ترجمہ:۔ زمین، آسمان، عرش اور کرسی سب تیرے اندر موجود ہیں تم کس کے بارے میں پوچھ رہے ہو



Marfat.com

# ستر ہزار درجات

خالقِ کائنات کی زمین، آسمان، عرش، کرسی بلکہ کل کائنات میں بھی سمائی نہیں ہو سکتی لیکن مومن کے دل میں سما جاتا ہے ایک انسان مشکل سے اس بات کا یقین اور تصور کر سکتا ہے کہ انسان کے اس چھوٹے سے جسم میں اتنی بڑی کائنات آ سکتی ہے لیکن جب ہم آم کی گٹھلی کو دیکھتے ہیں تو بھی بڑی مشکل سے قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس چھوٹی سی گٹھلی میں سے اتنا اونچا تناور درخت بڑی بڑی ٹہنیوں، شاخوں، پھل اور پتوں وغیرہ سمیت پیدا اور ہویدا ہو سکے گا۔ انسان بغیر تربیت باطنی بالکل ہیچ اور ناچیز ہے اور تربیتِ باطنی اور روحانی پرورش سے بہت بڑی چیز بلکہ سب کچھ بن سکتا ہے اور اس پر قیاس اور اندازہ کرنے سے ہمارے بیان کردہ لطائف یعنی لطیفۂ نفس، قلب روح وسِر وغیرہ کے درمیان اتنے بڑے فرق اور امتیاز کا ہونا بخوبی معلوم ہو جاتا ہے جیسے ایک پھل مثلاً آم کی گٹھلی جب زندہ اور سرسبز ہو جاتی ہے تو اس میں سے ایک شاندار درخت کے علاوہ ہزاروں اس جیسے پھل نکل آتے ہیں اسی طرح انسان کے ناسوتی پھل میں سے جب قلب کا ملکوتی شجر سرسبز ہو کر سر نکالتا ہے تو اس میں سے ہزاروں معنوی انسان پھلوں کی صورت میں پیدا ہو جاتے ہیں اور اگر نفس کی زبان سے پہلے ایک دفعہ اللہ تعالیٰ کا نام اور کلام پڑھتا تھا تو اب قلب کے ملکوتی جسم کی ستر ہزار زبانوں سے اللہ تعالیٰ کا نام لے گا اور اس کا کلام پڑھے گا۔ لطیفۂ روح اور لطیفۂ سر وغیرہ کو بھی اسی طرح قیاس کر لینا چاہیے۔ حدیث میں آیا ہے کہ جب انسان رات کو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے کرتے سو جاتا ہے تو اللہ اس ذاکر کے ذکر سے ایک پرندہ پیدا کرتا ہے جس کے ستر ہزار سر ہوتے ہیں اور ہر سر میں ستر ہزار زبانیں ہوتی ہیں اور وہ ان ساری زبانوں سے ذکر کرتا ہے اور اس کا ثواب اس ذاکر کو ملتا ہے۔ اس حدیث میں اس قسم کے پرندے سے اشارہ لطائف قلب اور ارواح کے ملکوتی اور لاہوتی پرندوں کی طرف ہے یعنی جب کوئی سالک زندہ دل اور زندہ روح **اللّٰہ اللّٰہ** کرتے اور کلام پڑھتے سو جاتا ہے تو سوتے وقت اس کا زبانی ذکر لطیفۂ قلب اور لطیفۂ روح کی طرف منتقل ہو جاتا ہے اور اس کا قلب اور روح ذکر اللہ سے اس طرح گویا ہو جاتے ہیں



Marfat.com

کہ اس ذاکر کی باطنی صورت پرندے یا مرغ کی سی ہو جاتی ہے جس کے ستر ہزار سر اور ہر سر میں ستر ہزار زبانیں ہوتی ہیں اور وہ باطنی مرغ بلبل ہزار داستان بن کر ستر ہزار زبانوں سے **اللہ اللہ** کرنے لگ جاتا ہے اور اللہ کا کلام پڑھتا ہے بلکہ عارف سالک جس وقت اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سلوک کے انتہائی مقام پر پہنچ جاتا ہے تو تمام کائنات و مافیہا، جن، ملائکہ اور ارواح اس کے ذکر اور دعوت میں شامل ہو جاتی ہیں اور ان سب کا ثواب اس سالک کو ملتا ہے جیسا کہ حضرت داؤد علیہ السلام کی بابت قرآن میں مذکور ہے کہ پہاڑ اور پرندے آپ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ذکر اور تسبیح میں شریک اور شامل ہو جاتے تھے قولہٗ تعالیٰ

**يٰجِبَالُ اَوِّبِىْ مَعَهٗ وَالطَّيْرَ ۚ** (سبا: آیت ۱۰)

ترجمہ: ''اے پہاڑو (بکمال خوش الحانی) داؤد کے ساتھ تسبیح کرو اور (تم بھی) اے پرندو''۔

**وَسَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ الْجِبَالَ يُسَبِّحْنَ وَالطَّيْرَ ۭ** (الانبیاء: آیت ۷۹)

ترجمہ: ''اور ہم نے پہاڑوں اور پرندوں کو (حضرت) داؤد (علیہ السلام) کے لئے مسخر کیا ہوا تھا کہ وہ اس کے ساتھ (ذکر اور) تسبیح میں شریک اور شامل رہتے تھے''۔

اور یہ شمولیت کوئی ڈھکوسلہ یا گپ نہیں ہے کہ کہ اسے گونج وغیرہ سے تعبیر کیا جا سکے یا پرندوں اور پہاڑوں کی زبانِ حال سے حمد و تسبیح سمجھ لی جائے جیسا کہ بعض نفسانی ظاہر بین مفسّروں نے اس کی تعبیر اور توجیہ کی ہے یہ گونج اور زبان حال سے حمد و تسبیح تو ہر انسان کے لئے ہے اس میں صرف داؤد علیہ السلام کی تخصیص اور امتیاز کی کیا ضرورت تھی بلکہ عارفِ کامل کے ساتھ کائنات کی اشیاء کیا جاندار اور کیا بے جان سب کی ذکر میں شمولیت ایک ٹھوس حقیقت ہے استعاروں اور اشاروں کا یہاں کوئی دخل نہیں۔ غرض ہر عارفِ کامل انسان کا جس قدر ظرف وسیع ہوتا ہے اسی قدر زیادہ اس کے ذکر میں طاقت وسعت اور ذاکرین کی شمولیت ہوتی ہے



Marfat.com

داؤد علیہ السلام کے وجود کے ظرف میں اس قدر وسعت تھی کہ اس کی حمد و تسبیح کے ساتھ پہاڑ اور پرندے بھی شریک ہو جاتے تھے البتہ اس باطنی ذکر، حمد، تسبیح اور تلاوت وغیرہ کی نوعیت اور کیفیت وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جن پر یہ کیفیت وارد ہوتی ہے۔ کور چشم ظاہر بین لوگ اس حقیقت سے بالکل ہی بے خبر ہیں۔

ذوقِ ایں بادہ نیابی بخدا تانہ چشی (حافظ)

ترجمہ:۔ ”لذت اس شراب معرفت کی تجھے اس وقت تک حاصل نہ ہوگی جب تک تو اسے نہیں چکھے گا“۔

# آیات بیّنات

اللہ تعالیٰ نے ہر زمانہ سابقہ کے تمام پیغمبروں کو ان کی وسعت اور استعداد کے موافق دو قسم کی آیات اور مُعجزات عطا فرمائے تھے ایک آیاتِ آفاق۔ دوئم آیاتِ انفس قولہٗ تعالیٰ

سَنُرِیْهِمْ اٰیٰتِنَا فِی الْاٰفَاقِ وَ فِیْۤ اَنْفُسِهِمْ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ط

(حٰم السجدہ: آیت ۵۳)

ترجمہ:۔ ”اور اسی طرح ہم دکھاتے ہیں لوگوں کو اپنی آیات اور نشانیاں آفاق اور انفس میں تاکہ ظاہر ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کا معاملہ حق ہے“۔

آفاقی آیات، ظاہری، مادی اور خارجی ہوا کرتی ہیں۔ جسے انگریزی میں آبجیکٹو (OBJECTIVE) کہتے ہیں اور آیاتِ انفس، باطنی، ذہنی اور داخلی ہوتی ہیں جن کو سبجیکٹو (SUBJECTIVE) کہتے ہیں۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تمام آیات اور مُعجزات آفاقی اور خارجی قسم کے تھے اس لئے وہ آپ کے پیروؤں میں منتقل نہ ہو سکے اور آپ کے انتقال فرمانے کے بعد آپ کی وفات کے ساتھ ختم ہو گئے خلاف اس کے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مُعجزات آیاتِ انفس کی قسم کے تھے اور وہ آپ کے بعد آپ کی امت کے خاص خاص حواریوں میں منتقل ہوتے رہے چنانچہ آپ علیہ السلام



Marfat.com

کے جانشین بھی آپ کے روحانی اور باطنی کرشمے دکھا دکھا کر دین عیسوی پھیلاتے رہے وہ مجنونوں، لُولے لنگڑوں، جذامیوں اور مادر زاد اندھوں کو ہاتھ سے چھو کر اچھا اور تندرست کر لیا کرتے تھے لیکن جس وقت آپ کی امت میں ان آیاتِ انفس اور روحانی کمالات کے سچے وارث اور جانشین باقی نہ رہے تو باطنی استعداد اور روحانی قابلیت عیسائیوں میں مفقود ہو گئی اور دین کا معاملہ ظاہری خشک کور باطن پادریوں کے ہاتھ میں آ گیا تو انہوں نے لوگوں کو تثلیث اور کفارے کی طفل تسلیوں اور بُھول بھلیوں کے فرضی سبز باغوں میں ڈال دیا یہی حال حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد علمائے یہود کا تھا کہ ان میں بھی جھوٹے مشائخ اور بے عمل علماء طرح طرح کے حیلے حوالوں سے لوگوں کو لوٹتے رہے۔

## انفس وآفاق کا خزانہ

ہمارے جُملہ ظاہری و باطنی علوم وفنون تمام اولین وآخرین پیغمبروں کے صوری ومعنوی کمالات، خوارق معجزات اور ہر دو آیاتِ انفس وآفاق کا خزانہ اور معدن قرآنِ کریم میں موجود ہے اور یہ نبی آخر الزّمان حضرت محمد ﷺ کا قیامت تک ایک دائمی معجزہ جاریہ ہے اور اس کے ظاہری و باطنی کمالات اور فیوضات وبرکات قیامت تک جاری رہیں گے کیوں کہ اس میں سورج کی طرح اللہ تعالیٰ کا ذاتی نور جلوہ گر ہے جس کو کبھی زوال نہیں آئے گا اور اس میں آفتاب کے سات رنگوں کے مطابق سات مختلف لطائف یعنی لطائفِ نفس، قلب، روح اور سرِ وغیرہ کی زندگی اور تابندگی کے لئے سات بطون کا نور ودیعت ہے تاکہ ہر قسم کا شخص عام، خاص الخاص یا اخص وغیرہ اپنی اپنی حیثیت کے مطابق قیامت تک فیض حاصل کرتا رہے۔ خلاف اس کے دیگر پیغمبروں کے معجزات اور آیات صفاتی نور کی حامل تھیں اور وہ دورِ مدتِ زمان اور وسعتِ مکان کے ساتھ رفتہ رفتہ ختم ہوگئیں۔ ان کی کتابیں بھی ان کے جھوٹے، بے عمل، ریاکار جانشینوں کی دست برد اور لوٹ کھسوٹ سے نہ بچ سکیں اور ان کی بے جا تحریف اور تصرّف کا شکار ہوگئیں حتیٰ کہ ان کے دین اور مذہب کی اصلی صورت ہی مسخ ہوگئی چنانچہ وہ ادیان اور ان کی کتابیں قرآنِ کریم کے نزول کے



Marfat.com

ساتھ منسوخ ہوگئیں اور وہ زبانیں بھی جن میں وہ کتابیں نازل ہوئی تھیں صفحۂ ہستی سے محو اور مفقود ہوگئیں آفتاب ذات کے طلوع سے نجوم صفات کا غائب ہونا لازمی اور ضروری تھا۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اِنَّ دِیْنَ مُحَمَّدٍ　　　وَکِتَابَہٗ اَقْوٰی وَاَقْوَمُ قِیْلاً

لَاتَذْکُرُوْا کُتُبَ السَّوَالِفِ عِنْدَہٗ　　　طَلَعَ الصَّبَاحُ فَاطْفِئُوْا قِنْدِیْلاً

(امام بوصیری)

ترجمہ:۔ ''اللہ اکبر! محمد مصطفیٰ ﷺ کا دین اور آپ کی کتاب سب اَدیان اور کتابوں سے زیادہ غالب اور زبردست ذاتی نور کی حامل ہے اس کی موجودگی میں دیگر دینوں اور مذہبوں اور ان کی کتابوں کا نام ہی نہ لو کیوں کہ قرآن اور اسلام کے ذاتی نور کا آفتاب افقِ دُنیا پر طلوع ہوگیا ہے اب شمعیں بجھا دینی چاہئیں ان کی ضرورت مطلق باقی نہیں رہی''۔

غرض محمد مصطفیٰ ﷺ کا قرآن، دین اور نبوت بذاتِ خود آفتاب کی طرح ثابت نمایاں اور تاباں ہے اور کسی غیر کے نور اور دلیل کے محتاج نہیں ہیں۔ ع

آفتاب آمد دلیلِ آفتاب

(رومی)

ترجمہ:۔ ''آفتاب محمدی خود ہی اپنی دلیل اور شناخت ہے''۔

یعنی (محتاج تعارف نہیں)

## قرآن کے مختلف مدارج

دین اسلام اور قرآن کریم کا آفتاب دیگر ادیان اور مِلل کے چاند اور ستاروں کو بھی روشن اور ثابت کرنے والا ہے چنانچہ پچھلے پیغمبروں کے اَدیان، ان کی کتابیں، ان کے نام نشانیاں اور مُعجزات کسی طرح ثابت ہی نہیں ہوسکتے جب تک حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے دین اور آپ کے لائے ہوئے قرآن کو پہلے نہ مان لیا جائے، اس علم اور روشنی کے زمانے میں بھی پچھلے زمانے کے نبیوں کے اَدیان، ان کی کتابیں اور مُعجزات تب ہی ثابت ہوسکتے ہیں جب کہ قرآنِ



Marfat.com

کریم ان کی شہادت دے پس دُنیا میں آج صحیح آسمانی کتاب، قرآن اور سچا برحق دین، اسلام ہے جسے ہر منصف مزاج اور سلیم العقل انسان سمجھ سکتا ہے۔

قرآن اللہ تعالیٰ کا ایک نوری غیر مخلوق اور قدیم کلام ہے جس طرح انسان میں سات مختلف لطائف نفس، قلب، روح، سر، خفی، اخفیٰ اور انا بالقوہ لپٹے ہوئے موجود ہیں اسی طرح قرآنِ کریم کے بھی سات بطون ہیں انسان کا ہر لطیفہ قرآن کے ہر بطن سے مراتب بمراتب استفادہ کرتا، اسلام، ایمان، ایقان، عرفان، قرب، فنا اور بقا کے مدارج پر فائز ہوتا ہوا ناسوت ملکوت، جبروت، لاہوت، ہاہوت، اور ہُوِیَّت کے مقامات تک پہنچتا ہے اور اگلا اعلیٰ درجہ، مرتبہ اور مقام میں اپنے پہلے ادنیٰ درجے سے مقام، ثواب، برکت، فیض اور سعادت میں ستر ہزار گنا بڑھ کر ہے اور یہ ستر ہزار کی تعداد محض مبالغہ، ڈھکوسلہ یا تخمینہ ہرگز نہیں ہے بلکہ صحیح اندازہ اور ٹھوس حقیقت ہے قرآن پڑھنے کے لئے مختلف جسم، الگ زبانیں اور علیحدہ طور طریقے ہیں چنانچہ اگر قرآن کو اللہ تعالیٰ کا کلام مانا جائے تو یہ ماننا بھی لازم آئے گا کہ قرآن کا ایک پڑھنا وہ ہے جسے اللہ تعالیٰ نے بے کام، بے زبان اپنی قدیم قدرت سے پڑھا، پڑھا جا رہا ہے اور ہمیشہ پڑھا جائے گا جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۞ (القیامۃ: آیت ۱۸)

ترجمہ: ''جب ہم اسے پڑھیں تو تو اے نبی ﷺ اس کی تبع میں قرآن پڑھ''۔

دوسری صورت قرات کی وہ ہے جو جبرائیل علیہ السلام نے پڑھ کر حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے قلب اور دل پر بطور القا نازل فرمایا۔ قولہٗ تعالیٰ

مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰىلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ ۞ (البقرۃ: آیت ۹۸)

ترجمہ: ''جو کوئی دشمن ہو اللہ کا اور اس کے فرشتوں اور اس کے رسولوں اور جبریل اور میکائیل کا تو بے شک اللہ دشمن ہے کافروں کا''۔



Marfat.com

تیسری صورت دعوتِ قرآن کی وہ ہے جسے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے سات لطائف کے پاک اجسام اور سات قسم کی پاک زبانوں سے تلاوت فرمایا ہر زبان سے پڑھنے کا ثواب برکات اور فیوضات الگ الگ ہیں اور یہ فیوضات اور برکات آپ کے بعد آپ کی امت میں بھی بطور وراثت اور نیابت منتقل ہوتی چلی آئی ہیں۔ قولہٗ تعالیٰ

وَلَقَدْ اٰتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ۝ (الحجر: آیت ۸۷)

ترجمہ: ''اور بے شک ہم نے آپ کو سات آیتیں دیں جو دہرائی جاتی ہیں اور عظمت والا قرآن''۔

# قرآن مجید کے مختلف شان نزول

نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قرآن پڑھنے کی ایک تو وہ تلاوت تھی جو آپ ﷺ ظاہری زبان سے وقتاً فوقتاً تئیس سال کے عرصے میں حسب موقع و شانِ نزول صحابہ کرام کو تھوڑا تھوڑا سناتے رہے اور کتابی صورت میں لکھواتے رہے اور دوسری دعوتِ قرآن کی وہ صورت ہے جسے آپ ﷺ زبانِ نفس سے پڑھتے اور اس پڑھنے پر جنّات حاضر ہو کر قرآن سن کر اسلام لائے اور آپ ﷺ کے مطیع اور منقاد ہوئے اور ایک خاص الخاص صورت دعوتِ قرآن کی وہ ہے جو آپ ﷺ نے زبان قلب و زبان روح سے پڑھی اور جس کی دعوت پر ملائکہ اور ارواح کا نزول ہوتا رہا ہے۔۔ قرآنی دعوت کی یہ صورت آپ ﷺ پر ماہِ رمضان کی لیلۃ القدر میں وارد ہوئی۔ قرآن پڑھنے کی یہ شان اب بھی موجود ہے لیکن دعوتِ قرآن کی یہ شان حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ظاہری و باطنی تام متابعت، آپ ﷺ کی محبت اور آپ ﷺ کے ہمدم، ہمقدم، ہم جسم، ہم جان و ہم زبان ہونے سے حاصل ہوتی ہے۔ خالی رمضان کے آخری عشرے کی کسی معیّن اور مخصوص رات کے زمان اور مکان میں منحصر اور مقیّد نہیں ہے کہ ہر خاص و عام آدمی اس رات خالی جاگنے یا زبانی ذکر کرنے سے اسے پا سکے۔ لیلۃ القدر کی اس ممتاز اور مخصوص برکت اور سعادت کے حصول کے لئے کئی سادہ لوح بیچارے ساری ساری رات جاگتے گزار دیتے ہیں لیکن انہیں اس برکت اور



Marfat.com

سعادت کی ایک تھوڑی سی جھلک بھی نظر نہیں آتی اور آخر اسی پر اکتفا کر لیتے ہیں کہ چلو آخرت میں ہزار مہینوں کی عبادت سے بڑھ کر ثواب تو ملے گا۔ ہم اب اس جگہ قرآن کی اس خاص دعوت تلاوت اور لیلۃ القدر کی برکت کی صحیح توجیہ اور فلاسفی بیان کرتے ہیں جو آج تک ایک رازِ سربستہ کی طرح مخفی چلی آئی ہے اور ہم سے پہلے کسی نے آج تک اسے بیان نہیں کیا۔ دانا سلیم العقل اور حق شناس اسے سن کر خوش وقت اور محظوظ ہوں گے اور اس کی دلی داد دیں گے لیکن حاسد کور چشم، خشک مزاج اشخاص پھر بھی اس طرح ناک بھوں چڑھائیں گے اور چون وچرا کریں گے جس طرح ہر نئی عجیب بات پر یہ لوگ کرتے ہیں خواہ وہ عین حقیقت اور کمال صحت پر ہی مبنی کیوں نہ ہو۔ حضرت سرورِ کائنات ﷺ کے پاس جب غارِ حرا میں پہلی دفعہ جبرائیل علیہ السلام حاضر ہوئے اور کہا اِقْرَاْ یعنی قرآن پڑھ تو آپ ﷺ نے جواب میں فرمایا مَا اَنَا بِقَارِئٍ (بخاری) ''میں پڑھنے والا نہیں ہوں''۔ میں کیا پڑھوں تو اس کے بعد جبرائیل نے آپ ﷺ کو تین دفعہ سینے سے لگایا۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں ''ہر دفعہ جبرائیل علیہ السلام کے دبانے سے مجھ پر اس قدر سخت ثقیل اور بھاری دباؤ محسوس ہوتا تھا کہ زمین اور آسمان مجھ پر تاریک ہو جاتے تھے آخر جب تیسری دفعہ جبرائیل علیہ السلام نے سینے سے دباتے ہوئے کہا اِقْرَاْ تو اس وقت جبرائیل علیہ السلام کی قرأت کے ساتھ ساتھ میری زبان پر قرآن کی سورۃ اقراء جاری ہوئی''

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۝ (العلق: آیت ۱)

پڑھ (اے محمد ﷺ) اپنے اس رب کے اسم کی برکت سے جس نے مخلوق کو پیدا کیا

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ (العلق: آیت ۲) ''انسان کو پیدا کیا منی اور منجمد خون سے'' یہ تھا خاص وقت جبرائیل امین کی تلقین اسم اللہ ذات کا، کیوں کہ اسم اللہ ذات شجر قرآن کے لئے مثل تخم اور پھل کے ہے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کو سینے سے تین دفعہ لگاتے ہوئے اسم اللہ ذات آپ ﷺ کے سینے میں منتقل کر دیا اور وہ تخم قرآنی شجر بن کر پھوٹنے لگا تو آپ کی زبان پر قرآن جاری ہو گیا لیکن قرآن کی عظمت اور ثقالت سے آپ ﷺ بے تاب ہو گئے اور جس وقت آپ اپنے گھر تشریف لائے تو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا زَمِّلُوْنِیْ زَمِّلُوْنِیْ (بخاری)



Marfat.com

مجھ پر گودڑی ڈال دو کیوں کہ ہمیشہ سے یہ قاعدہ ہے کہ جب نور اور روشنی کی شدت سے انسان کی آنکھیں چندھیا جاتی ہیں تو وہ اس شدت کو روکنے کے لئے کسی حجاب اور پردے کی آڑ لیتا ہے چنانچہ آپ ﷺ نے اسی طرح کیا اور اسی گودڑی کے حجاب اور پردے کے سبب آپ ﷺ کو دوسری دفعہ مزمل کے خطاب سے مخاطب فرمایا

یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۙ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ۙ نِّصْفَهٗۤ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِیْلًا ۙ اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا ؕ (المزمل: آیت ۴-۱)

ترجمہ: ''اے چادر لپیٹنے والے (محبوب) رات کو (نماز میں) قیام فرمائیں مگر تھوڑی رات آدھی رات یا اس سے کم کر دیں یا اس پر کچھ بڑھا دیں اور قرآن (حسبِ عادت) خوب صاف صاف پڑھیں''۔

یعنی نورِ قرآن کی شدت اور ثقالت کو گودڑی کے حجاب سے ڈھانپنے اور روکنے والے! رات کو تھوڑا سا اٹھا کر۔ تقریباً آدھی رات یا اس سے کم یا زیادہ جاگ کر، اور سج سج قرآن پڑھا کر۔ اور اسی سورت میں آگے ہے

فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ (المزمل: آیت ۲۰)

ترجمہ: ''تھوڑا سا قرآن جس کا پڑھنا تم پر آسان ہو پڑھا کرو''۔

یہ قرآن کو آسانی سے اور تھوڑا پڑھنے کی تلقین ہے جو انسان اس ناسوتی زبان سے ہر رات تہجد میں حسبِ توفیق آدھی رات، اس سے کم یا زیادہ جاگ کر پڑھتا ہے اور یہ عام راتوں کا ذکر ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے ایک خاص رات کا ذکر بھی قرآن میں فرمایا ہے جس کا نام لیلۃ القدر ہے جس میں تمام قرآن یکدم نازل ہوا اور وہ عالمِ ناسوت کی وہ رات ہے جس میں قلب اور روح کا ملکوتی اور روحانی مزمل جب نفس اور جسم عنصری کی گودڑی اتار کر زبانِ قلب اور روح سے قرآن پڑھتا ہے تو قرآن کا نور، ملکوتی اور روحانی شان سے جلوہ گر ہوتا ہے اور وہ نور ملائکہ اور ارواح کی غذا بنتا ہے اور ملائکہ اور ارواح اس قرآنی نور سے پُر اور مملو قلب پر اس طرح گرتی ہیں جس طرح



Marfat.com

شہد کے چھتے پر شہد کی مکھیاں گرتی اور غذا حاصل کرتی ہیں یہی وہ شانِ قرآن ہے جس کے بارے میں آنحضرت ﷺ نے فرمایا "میرے قرآن کے نزول کی ایک شان ایسی ہے کہ اس کے نزول کے وقت مجھے ایسی آواز سنائی دیتی ہے جیسی کہ بے شمار شہد کی مکھیوں کی بھنبھناہٹ کی آواز ہوتی ہے" یہ نزول قرآنِ کریم لیلتہ القدر کا ہے جس کی دعوت اور قرأت پر ملائکہ اور ارواح نازل اور حاضر ہوتی ہیں اور ایک رات کا رتبہ اور درجہ ہزار ماہ سے بڑھ کر ہے۔ قولہ تعالیٰ

إِنَّآ أَنزَلْنَٰهُ فِى لَيْلَةِ ٱلْقَدْرِ ۝ وَمَآ أَدْرَىٰكَ مَا لَيْلَةُ ٱلْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ ٱلْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ ٱلْمَلَٰٓئِكَةُ وَٱلرُّوحُ فِيهَا بِإِذْنِ رَبِّهِم مِّن كُلِّ أَمْرٍ ۝ (القدر: آیت ۱-۴)

ترجمہ: "بے شک ہم نے اس (قرآن) کو شب قدر میں اتارا اور آپ کیا سمجھے شبِ قدر کیا ہے۔ شب قدر ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ اس میں فرشتے اور جبریل اپنے پروردگار کے حکم سے ہر کام کے لئے اترتے ہیں"۔

یعنی ہم نے تمام قرآن کو اپنے نبی ﷺ کے دل پر لیلتہ القدر یعنی عزت والی رات میں نازل کیا۔ اے ظاہر بین کم فہم نفسانی آدمی! تو لیلتہ القدر کی قدر و منزلت اور عزت کیا جانے؟ لیلتہ القدر تو ہزار مہینوں سے ثواب اور درجے میں بڑھ کر ہے کیوں کہ اس قرأت اور دعوت قرآن کے وقت آسمان سے ملائکہ اور ارواح اللہ تعالیٰ کے امر سے نازل ہوتی ہیں۔

قرآن کے عام طور پر ظاہر جسم اور ظاہر زبان سے پڑھنے کا طریقہ وہ ہے جس کا ذکر سورہ مزمل میں آیا ہے لیکن قرآن کی خاص قرأت اور شان نزول وہ ہے جس کا ذکر سورہ القدر میں آیا ہے کہ جب عارف سالک نفس اور جسم عنصری کی گودڑی اتار کر زبانِ قلب اور روح سے قرآن پڑھتا ہے اور اس خاص قرأت قرآن کا ثواب اور درجہ عام قرات قرآن سے ستر ہزار گنا ہے یعنی عام قرأت میں آدھی رات کا پڑھنا ہے اور خاص رات کا پڑھنا ہزار مہینے سے بڑھ کر ہے۔ ہر مہینے کی تیس راتیں ہوتی ہیں اور ہزار مہینے کی تیس ہزار راتیں بن گئیں اور آدھی راتیں ساٹھ ہزار ہوئیں



Marfat.com

یعنی ۲x۳۰x۱۰۰۰=۶۰۰۰۰ لیکن عام قرأت میں چونکہ نصف رات سے کچھ کم پڑھنے کا ذکر بھی ہے اور ساتھ ہی خاص (رات) لیلتہ القدر ہزار ماہ سے کچھ بڑھ کر ہے اس لئے یہ تعداد ساٹھ ہزار سے بڑھ کر ستر ہزار ہو جاتی ہے اور زبانِ قلب سے پڑھنے کا درجہ اور ثواب عام ظاہری نفس کی زبان سے پڑھنے کے ثواب کا ستر ہزار گنا بن جاتا ہے۔ فَهِمَ مَنْ فَهِمَ۔

کوثر چکد از لبم باین تشنہ لبی　　　　خاور دمد از شبم بایں تیرہ شبی

اے دوست ادب کہ در حریم دلِ ماست　　　　شاہنشۂ انبیاء رسولِ (ﷺ) عربی

(گرامی جالندہری)

ترجمہ:۔ ’’عشق ومحبت کی پیاس کے باوصف میرے ہونٹوں سے کوثر کی بوندیں ٹپکتی ہیں، میری تاریک راتوں سے سورج کی کرنیں پھوٹتی ہیں اے دوست ادب سے کام لے ہمارے دل کی چار دیواری میں انبیائے کرام کے شہنشاہ رسول عربی تشریف رکھتے ہیں‘‘۔

خوش نصیب ہیں اللہ تعالیٰ کے خاص، چیدہ، برگزیدہ اور صاحبِ قدر لوگ جو اللہ تعالیٰ کے پاک نام، مقدس کلام اور عزیز وقت کی قدر جانتے ہیں کیوں کہ ایسے عارفوں اور خلیلوں کو اللہ تعالیٰ ربِ جلیل خَلوت کی ایسی خاص قدر کی رات مرحمت فرما دیتا ہے جس میں انہیں اللہ تعالیٰ کے راستے میں کی گئیں تمام جسمانی اور بدنی محنتوں اور ریاضتوں کا پھل مل جاتا ہے۔ ان کا سینہ اپنے نور سے کھول دیتا ہے اور ان کا مجاہدہ، مشاہدہ سے اور ریاضت، راز سے بدل دیتا ہے یعنی ان کا دل اپنے نور سے زندہ کر دیتا ہے اور تن بدن اور نفس محنت مشقت کی بیگار سے چھوٹ جاتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ سے فرماتا ہے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ (الم نشرح: آیت ۱-۴)

ترجمہ: ’’اے محبوب کیا ہم نے آپ کی خاطر آپ کا (مبارک) سینہ (علم وحکمت اور نورِ معرفت کے لئے) کشادہ نہ فرمایا اور آپ سے آپ (کی امت کے غم) کا وہ بوجھ اتار لیا جس نے آپ کی پشت (مبارک) کو گراں بار کر رکھا تھا اور ہم نے آپ کے لئے آپ کا ذکر بلند کر دیا‘‘۔



Marfat.com

یعنی اے میرے نبی ﷺ! کیا نہیں کھولا ہم نے آپ ﷺ کا سینہ اور اٹھالیا ہے آپ ﷺ سے ریاضت اور مجاہدے کا وہ بوجھ، جو آپ ﷺ کی پیٹھ اور کمر کو توڑتا تھا اور آپ ﷺ کا ذکر اور نام ہم نے بلند کر دیا ہے۔

فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَإِلَىٰ رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝ (الم نشرح: آیت ۸،۷)

ترجمہ: ''تو جب آپ (تبلیغِ رسالت کے کاموں سے) فارغ ہوں تو (عبادت و ریاضت میں) محنت فرمائیں اور (صرف) اپنے رب کی طرف راغب رہیں''۔

یعنی جب آپ ﷺ دنیوی اور ملکی معاملات سے فارغ ہو لیا کریں تو بس میری طرف مائل، متوجہ اور میرے مشاہدے میں غرق اور محو ہو جایا کریں۔

ہر عارف سالک کو ضرور اس کی زندگی میں ایسی رحمت کی رات پیش آتی ہے کہ جس میں اللہ تعالیٰ اس کے پچھلے مجاہدوں اور ریاضتوں کی قدر اور عزت کرتا ہے اور محنت اور ریاضت کے اندازے کے موافق اسے اپنے نور سے زندہ اور منور کر کے اپنے انعام اور اکرام سے مالا مال فرما دیتا ہے پس وہ خاص رات اس کی لیلۃ القدر ہوتی ہے اور اس کی پچھلی ریاضتوں کی عام راتوں سے قدر اور منزلت میں ستر ہزار گنا بڑھ کر ہوتی ہے۔

اے شیخ چو جوئی شبِ قدر ار تو بدانی ہر شب شبِ قدر است اگر قدر بدانی
(حافظ)

ترجمہ:- اے زاہد تو شبِ قدر کی تلاش میں کیوں ہے اگر تجھے کچھ خبر ہے
تو ہر شب، شبِ قدر ہے اگر تجھے شب کی قدر دانی آ جائے

عام مُردہ دِل نفسانی آدمی جسے اللہ تعالیٰ کے نام، کلام اور عزیز وقت کی قدر و قیمت معلوم نہیں ایسی رات ہرگز نہیں پا سکتا ایسے بے قدر اور مفت خورے لوگ عموماً اپنی کسی نفسانی اور دنیوی حاجت کے لئے ماہ رمضان کی پچھلی دس راتوں میں لیلۃ القدر تلاش کرتے پھرتے ہیں اور ساری رات آنکھیں پھاڑتے اور جمائیاں لیتے گزار دیتے ہیں لیکن انہیں نہ تو کچھ نظر آتا ہے اور نہ ان کی حاجت پوری ہوتی ہے۔



Marfat.com

یہی حال اسم اعظم کا ہے کہ یہی اسم اللہ ذات اسم اعظم ہے اگر وہ طاہر جسم اور پاک زبان سے ادا ہو تو اس سے ہر حاجت پوری ہوتی ہے لیکن نفسانی مُردہ دِل آدمی جسے اللہ کے نام اور کلام کی عظمت اور قدر و منزلت معلوم نہیں اس کے لئے اسم ذات اور اسم اعظم بے قدر اور بے سود ہے

اسم اللہ بس گراں است بے بہا　　　　ایں حقیقت را بداند مصطفیٰ ﷺ

(رومی)

ترجمہ:۔ ''اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک انمول ہے اس کی حقیقت سے مصطفیٰ علیہ السلام ہی واقف ہیں''۔

یعنی لفظِ اللہ اسم اعظم ہے جو بے بہا عظمت رکھتا ہے۔ اس حقیقت سے آپ ﷺ آشنا اور آگاہی دہندہ ہیں۔

## بے قدری اور بے حرمتی

افسوس! ہم نے اپنی پاک آسمانی کتاب قرآن کریم کی کوئی قدر نہیں کی اور نہ اس کی چھپائی پر کوئی کنٹرول اور پابندی رکھی۔ غیر مذاہب والے خصوصاً ہمارے دین کے دشمن قرآن کی چھپائی اور خرید و فروخت کے وقت جو بے ادبی چاہیں اللہ کی اس مقدس پاک کتاب کی ہماری آنکھوں کے سامنے کرتے رہتے ہیں لیکن ہم برا نہیں مانتے۔ قرآن کریم کے اوراق چوراہوں بازاروں، گلیوں اور کوچوں میں اپنے پاؤں کے نیچے روندے جاتے، پائمال ہوتے اور ٹٹیوں پاخانوں میں پڑے ہوئے دیکھتے ہیں لیکن ہمیں اس بے ادبی کے انسداد کا خیال تک نہیں آتا آنکھیں پھیر کر گزر جاتے ہیں۔ دُنیا کے ہر کام محکمے، فن اور شعبے کی حفاظت اور ترقی کے لئے مختلف کمیٹیاں اور یونینیں قائم ہیں لیکن اللہ تعالیٰ کی اس پاک مُقدس کتاب کی حفاظت، اشاعت اور حمایت کے لئے آج تک کوئی باقاعدہ کمیٹی دیکھنے میں نہیں آئی کہ جو اس کی عزت اور توقیر کو جس طرح کہ اس کا حق ہے دشمنانِ دین کی بے ادبیوں اور دست بُرد سے محفوظ رکھے اور اس کی چھپائی اور خرید و فروخت پر کنٹرول اور پابندی قائم کرے۔ ہم سے تو سکھ ہزار درجے اچھے ہیں جنہوں نے اپنے گورونانک صاحب کی تصنیف گورو گرنتھ کی اس قدر بے حد عزت اور توقیر قائم کر رکھی ہے کہ جب وہ کبھی اپنے گرنتھ صاحب کو بڑی دھوم دھام سے کسی گلی کوچے سے اٹھائے ہوئے گزرتے



Marfat.com

ہیں تو ساتھ ساتھ گھنٹے بجاتے، پرشاد بانٹتے، خیرات کرتے اور عام لوگوں، بے ادبی کرنے والے ناپاک جانوروں اور نجس چیزوں کو راستے سے ہٹاتے اور خوشبوئیں جلاتے ہوئے چلتے ہیں ہم مسلمانوں کو ان گورو کے چیلوں کے سامنے شرم کے مارے ڈوب کر مر جانا چاہیے لیکن اس کے برعکس ہیں ہم مسلمان ہیں کہ ہم نے اپنے ہاتھوں قرآن کو ذلیل اور رسوا کرنے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔ اللہ تعالیٰ خود اپنے کلام میں ہمارے حق میں فرما چکا ہے

کِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (البقرۃ: آیت ۱۰۱)

ترجمہ: ''ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی کتاب کو پس پشت ڈال دیا ہے گویا کہ وہ اسے جانتے بھی نہیں''۔

قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کے سامنے یہی قرآن ہماری شکایت کر کے ہژدہ ہزار عالم میں ہمیں ذلیل اور رسوا کرے گا۔

روزِ محشر از شُما قرآں شکایت می کند

من چہ کردم باشُما ایں مثل خوارم کردہ اید — پیش ہر لا مذہبے بے اعتبارم کردہ اید
درمیانِ کوچہ باگردو غُبارم کردہ اید — ہیچ کس با مُصحفِ خود ایں اہانت می کند؟

روزِ محشر از شما قرآں شکایت می کند

ہیچ توراتے شدہ پیش یہوداں مثلِ من؟ — ہیچ اِنجیلے بخاک اُفتادہ غلطاں مثلِ من؟
ہیچ ژندے گشتہ پامالِ مجوساں مثلِ من؟ — ہیچ ہندو ایں چنیں ظلم و فضاحت می کند؟

روزِ محشر از شما قرآں شکایت می کند

آخر ایں قرآں ہمہ وحیِ خدائے اکبر است — آخر ایں آیاتِ روشن معجزِ پیغمبر است
ایں کلام اللہ امانت از رسولِ اطہر است — ہیچ کافر با امانت ایں خیانت می کند؟

روزِ محشر از شما قرآں شکایت می کند

من کلامِ روح بخشِ کبریائے بودہ ام — معجزِ پیغمبر الہامِ خدائے بودہ ام
من کجا اے قوم اسبابِ گدائے بودہ ام — ہر کسے احکامِ دینی را رعایت می کند



Marfat.com

# ترجمہ

قیامت کے دن قرآن کریم تمہاری شکایت کریگا کہ

''میں نے تمہارے ساتھ کیا برائی کی کہ تم نے مجھے اس طرح ذلیل وخوار کیا، تم نے مجھے ہر بد مذہب کے سامنے بے اعتبار کیا، کوچہ و بازار میں مجھے گرد و غبار بنایا کیا کوئی شخص اپنے مصحف کی ایسی اہانت کرتا ہے''۔

قیامت کے دن قرآن کریم تمہاری شکایت کریگا کہ

''کیا یہودی توَرات کے ساتھ یہی سلوک کرتے ہیں، کیا کوئی انجیل میری طرح خاک افتادہ ہے؟ کیا کسی مجوسی نے اپنی ژند کو یوں پامال کیا ہے؟ کیا کسی ہندو نے اپنی مقدس کتاب کے ساتھ ایسا ستم کیا ہے''۔

قیامت کے دن قرآن کریم تمہاری شکایت کریگا کہ

''یہ قرآن تو تمام تر عظیم القدر اللہ کی وحی ہے یہ قرآن تو پیغمبر علیہ السلام کے معجزات کی روشن دلیل ہے، یہ کلام الٰہی طیب و طاہر رسول ﷺ کی امانت ہے کیا کوئی کافر بھی امانت کے ساتھ ایسی خیانت کرتا ہے''۔

قیامت کے دن قرآن کریم تمہاری شکایت کریگا کہ

''میں تو اللہ تعالٰی کا روح پرور کلام ہوں، پیغمبر کا معجزہ، اللہ کا الہام ہوں اے لوگو! میں بھیک اور بھکاریوں کا سامان تو نہیں ہوں، ہر شخص اپنے دینی احکام کی رعایت کرتا ہے''۔



Marfat.com

# اعتراضات کے جوابات

مغرب کے اکثر علمائے مُستشرِقین اور ان کے تتبع میں ہمارے مغرب زدہ علمائے مادِیّین قرآن پر اعتراض کرتے ہیں کہ بے ربط کلام ہے یعنی قرآن میں مضامین ترتیب وار اور تفصیل سے نہیں۔ ایک مضمون ابھی ختم نہیں ہوتا کہ دوسرا شروع ہو جاتا ہے جس کا پچھلے مضمون سے کچھ ربط اور تعلق نہیں ہوتا۔ اسی طرح پرانے زمانے کے کفار قرآن کو اَساطِیر الاوّلین یعنی پچھلے لوگوں کے فرضی قصے، کہانیاں کہہ کر جھٹلاتے تھے بعض یورپین علماء قرآن پر یہ اعتراض بھی کرتے ہیں کہ قرآن میں اکثر دُور از عقل اور فوق الفطرت باتیں درج ہیں جنہیں عقل باور نہیں کر سکتی۔ اکثر عقل سے بعید خوارق اور مُعجزات کا ذکر ہے جن کی کوئی توجیہہ نہیں کی جا سکتی۔ بھلا وہ اللہ تعالیٰ کی غیر مخلوق کلام ہی کیا ہے جسے ہر انسان پہلی دفعہ سمجھ لے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ۝ (القمر: آیت ۱۷)

ترجمہ: ''ہم نے قرآن (خالی پڑھنے اور) یاد کرنے کے لئے (تو) آسان کر دیا ہے لیکن کیا کوئی اس کے سمجھنے والا بھی ہے؟''۔

قرآن کریم کے جملہ مُعارف و اسرار تمام دَقائق و نکات کو سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جانتا۔

وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗۤ اِلَّا اللّٰهُ ۘ (ال عمران: ۷)

ترجمہ: ''اور ان کی اصل مراد اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا''۔

یا جسے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے بے واسطہ بذریعہ علم لَدُنی القاء کرے، مادی اور زبانی علم والے اپنی عقل اور فہم کے مطابق سطحی طور پر قرآن کے ظاہری معانی سے بہرہ حاصل کرتے ہیں لیکن جس طرح قرآن کے ایک دوسرے سے بالا سات مختلف بطون ہیں اسی طرح اس کے ہر بطن کے الگ الگ معنی المعنی اور تفسیر التفاسیر ہے قرآنِ کریم کے خاص حقیقی معانی کو



Marfat.com

مادی عقل والے نہیں پہنچ سکتے۔اس واسطے ایسے لوگوں کو قرآن کے سمجھنے میں دشواریاں، شکوک اور شبہات پیدا ہونے لازمی ہیں اور انہیں قرآن بے ربط، خشک، فرسودہ اور دوراز عقل کلام معلوم ہوتا ہے۔مادی دماغ والا نفسانی آدمی قرآن کی تلاوت سے بہت جلدی اکتا جاتا ہے اور اس کے سمجھنے میں ہر جگہ شکوک اور شبہات کی ٹھوکریں کھاتا ہے، نفسانی کورچشم آدمی یا تو قرآن سے بیزار اور بے یقین ہو کر اس کی تلاوت چھوڑ دیتا ہے یا اسے اپنے مادی دماغ سے تطبیق دینے کے لئے اس کی دوراز عقل، ناروا اور کفر انگیز تاویلوں پر اکتفا کرتا ہے۔ہم اس جگہ قرآن کریم کی چند آیتوں کی تفسیر ناظرین کی دلچسپی کے لئے بطور مشتے نمونہ از خروارے پیش کرتے ہیں جس سے بعض حقیقت شناس اولوالالباب اصحاب کو قرآن کے فوق الفطرت، بہت بلند و بالا اندازِ بیان وطرزِ تحریر اور مخفی پوشیدہ معنی المعانی اور تفسیر التفاسیر کا شمہ بھر علم ہو جائے گا۔

ایک دفعہ ایک نامی گرامی ہفتہ وار رسالہ اس فقیر کی نظر سے گزرا جس کے ایڈیٹر ایک بڑے علامہ تھے کسی بزرگ نے ان ایڈیٹر صاحب کو لکھا تھا کہ اس نے قرآن کے متعدد اشکال جمع کیے ہیں اور مختلف تفاسیر میں ان کے حل اور تاویلات تلاش کی ہیں ان میں اکثر اشکالات کے کسی قدر حل اور تاویلیں حاصل ہو گئی ہیں لیکن ایک کے حل کے لئے بے شمار تفاسیر چھان ماریں اور بہت علماء اور فضلاء سے بھی اس کا حل دریافت کیا لیکن کہیں سے بھی تسلی اور تشفی نہیں ہوئی اور وہ ابھی تک اسی طرح لاینحل ہے۔اس نے اخبار کے ایڈیٹر صاحب کو لکھا تھا کہ وہ مہربانی فرما کر اپنے زورِ علم اور قوتِ قلم سے اگر اس پر روشنی ڈال کر حل فرمادیں تو بڑی نوازش ہو چنانچہ علامہ صاحب نے بھی اس کی طول طویل اور دوراز مطلب تاویل کرتے ہوئے ایک مقالہ اپنے پرچہ میں سپردِ قلم فرمایا جس سے کوئی مطلب نہیں نکلتا تھا کیوں کہ وہ اشکال ظاہری کتابی علم کے دائرے سے بالاتر تھا جب اس پرچے میں وہ اشکال اور اس کا حل اس فقیر کی نظر سے گزرا تو واقعی وہ ایک نہایت پیچیدہ اور اَدَق معمہ معلوم ہوا چونکہ اس سے قرآن کی صداقت اور ایک پیغمبر کے علم پر حرف آتا تھا اس واسطے اس فقیر کو ایک گونہ ذہنی اور دماغی کوفت اور تکلیف لاحق ہوئی اور اس پر تقریباً آدھا گھنٹہ



Marfat.com

غور کرتا رہا آخر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم اور غیبی تائید سے اس کا حل اس فقیر پر منکشف فرمادیا جسے آج اتفاق سے اس کتاب میں درج کر رہا ہوں۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام اور نمرود کے مناظرے کا بیان

یہ قرآن کریم میں اس مناظرے کے متعلق ہے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام اور نمرود کے درمیان واقع ہوا

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِىْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِىْ رَبِّهٖٓ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّىَ الَّذِىْ يُحْىٖ وَيُمِيْتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحْىٖ وَاُمِيْتُ ؕ قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاْتِىْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِىْ كَفَرَ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ　(البقرۃ: آیت ۲۵۸)

ترجمہ: ''(اے محبوب) کیا آپ نے اس شخص کو نہ دیکھا جس نے جھگڑا کیا ابراہیم سے ان کے رب کے بارے میں اس (غرور کی بناء) پر کہ اللہ نے اسے سلطنت دی۔ جب ابراہیم نے فرمایا میرا رب وہ ہے جو زندہ کرتا اور مارتا ہے اس نے کہا میں جلاتا اور مارتا ہوں، ابراہیم نے فرمایا بے شک اللہ سورج کو مشرق سے لاتا ہے تو اس کو مغرب سے لے آ تو بدحواس ہو کر عاجز ہو گیا کافر۔ اور اللہ ہدایت نہیں فرماتا ظلم کرنے والے لوگوں کو''۔

یعنی اے میرے نبی ﷺ! آیا تو نے خیال نہیں کیا۔ اس شخص نمرود کی طرف جس نے مناظرہ اور جھگڑا کیا ابراہیم کے ساتھ اس کے رب کے متعلق جس پر ابراہیم نے کہا کہ میرا رب وہ ہے جو لوگوں کو پیدا کرتا اور مارتا ہے۔ نمرود نے کہا کہ میں بھی لوگوں کو پیدا کرتا اور مارتا ہوں اس پر ابراہیم نے کہا میرا رب وہ ہے جو مشرق سے سورج نکالتا ہے اگر تو رب ہے تو تو اسے مغرب سے نکال کر دکھا اس پر وہ کافر حیران اور لاجواب ہو گیا اور اللہ تعالیٰ ظالموں کو ہدایت نہیں فرماتا



Marfat.com

نمرود بابل کا بڑا سرکش اور مغرور بادشاہ تھا جس نے خدائی کا دعویٰ کر رکھا تھا اور لوگوں کو اس عقیدے، اپنی پرستش اور عبادت پر مجبور کرتا تھا ابراہیم علیہ السلام چونکہ اللہ تعالیٰ کے پیغمبر تھے اور لوگوں کو اُس زمانے میں اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور توحید کی تلقین اور تعلیم فرماتے تھے اس لئے جب نمرود مردود کو آپ علیہ السلام کی اس مخالفانہ دعوت کا پتہ لگا تو اس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حاضر ہونے کا فرمان جاری کیا اور جس وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام نمرود کے دربار میں حاضر ہوئے تو نمرود اور آپ علیہ السلام کے درمیان اس وقت یہ مکالمہ اور مناظرہ ہوا جسے اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں مختصر الفاظ میں اوپر بیان فرمایا ہے، نمرود نے اپنی طاقت اور بادشاہی کے گھمنڈ میں ایسا ہی خدائی کا دعویٰ کیا ہوا تھا جیسا کہ فرعون کے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَقَالَ اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى ۝ (النّٰزِعٰت: آیت ۲۴) ''فرعون نے لوگوں کو کہا کہ میں تمہارا بڑا خدا ہوں''

چنانچہ آج بھی اس علم اور روشنی کے زمانے میں بادشاہ پرستی کی رسم چلی آتی ہے جاپان کے لوگ اپنے بادشاہ کو معبود اور خدا تصور کرتے ہیں اور ہندو اجودھیا کے راجہ دسرتھ کے بیٹے مہاراجہ رام چندر جی کی پرستش کرتے ہیں اور پرانے جہالت اور تاریکی کے زمانے میں جب کہ اللہ تعالیٰ وحدہٗ لاشریک کا نام بھی کسی نے نہیں سنا تھا بادشاہ پرستی کا عقیدہ لوگوں میں بہت ہی زیادہ راسخ تھا۔ خود بادشاہ کے دل میں بھی اپنی بشری کمزوریوں کے باوجود خدائی کا جنون اور مالیخولیا لوگوں کی بے جا خوشامد، کمالِ تعظیم اور سجدہ وسجود کے سبب پوری طرح جاگزیں رہتا تھا اور وہ خیال کرتا تھا کہ وہ سچ مچ لوگوں کا رب، خالق اور مالک ہے۔ بعض بے وقوفوں کے سر پر تو یہ بھوت اس بُری طرح سوار ہو جاتا ہے کہ تھوڑی سی علمی لیاقت اور تحریری سلاست کے گھمنڈ پر پیغمبری اور نبوت کا دعویٰ کر بیٹھتے ہیں چونکہ ہر انسان کے نفس میں خود پسندی کا مادہ فطرتاً کوٹ کوٹ کر بھرا گیا ہے اس لئے تھوڑے سے اقتدار اور اختیار پر فرعون کی طرح کوسِ اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى ۝ (النّٰزِعٰت: آیت ۲۴) بجانے لگ جاتا ہے



Marfat.com

نفسِ مارا کمتر از فرعون نیست　　لیک او را عون مارا عون نیست

(رومی)

ترجمہ:۔ ہمارا نفس بھی فرعون کے نفس سے کم نہیں ہے لیکن وہ بااختیار تھا ہم بے اختیار ہیں۔

میں نے خود ایک شخص کو دیکھا جو مطلق جہل مرکب اور کور باطن تھا لیکن اپنے آپ کو امام مہدی اور غوثِ زماں بتاتا تھا کیوں کہ چند بیوقوف اس کے اس دعوے کو مانتے تھے اور اس کی حد سے زیادہ عزت اور احترام کرتے تھے۔ میں نے ایک دن پوچھا خدا کے لئے میاں! ''یہ تو بتا تو نے کبھی باطن میں یا بظاہر کوئی جن فرشتہ، روحانی یا کم از کم شیطان ہی ساری عمر میں دیکھا ہے''۔ چونکہ وہ اندھا تھا کہنے لگا ''میں اپنے آپ میں مست اور بیخود ہوں اس لئے اگرچہ مجھے کچھ نظر نہیں آتا لیکن میں سب کچھ ہوں اور مجھے عنقریب سب کچھ نظر آجائے گا''۔ اس قسم کا جنون اور مالیخولیا انسان کا فطرتی مرض ہے اور وہ اندر سے پھوٹ پڑتا ہے اسی لئے باطنی طور پر بہت تہی دست بے نوا اور نکھے آدمی اس قسم کے بیہودہ دعوے کرتے ہیں اور دنیا میں چونکہ بے وقوفوں کی کوئی کمی نہیں وہ ان جھوٹے فرضی دعووں سے کچھ نہ کچھ بن ہی بیٹھتے ہیں اللہ تعالیٰ ایسی خود پسندی سے منع فرماتا ہے۔ قولہ تعالیٰ

فَلَا تُزَكُّوا أَنفُسَكُمْ ۖ هُوَ أَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقَىٰ ﴿٣٢﴾ (النجم: آیت ۳۲)

ترجمہ: ''اپنے آپ کو پاک ثابت کرنے کی کوشش نہ کرو وہ متقی اور پرہیز گار کو خوب جانتا ہے''۔

غرض خود پسندی بڑا بھاری کفر ہے۔ نمرود نے بھی خدائی کا دعویٰ کیا ہوا تھا اسے سچ مچ یہ وہم ہو گیا تھا کہ دنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے اس کے حکم اور ارادے کے تحت ہو رہا ہے گو وہ ان سے بے خبر ہو۔ لہٰذا نمرود مردود نے اسی گھمنڈ اور غرور کے نشے میں ابراہیم علیہ السلام سے کہا ''میں تو اپنی تمام مخلوق کا مالک، مربی اور خدا ہوں اور تو میری خدائی کو کیوں نہیں مانتا تو ذرا بتا تو سہی کہ میرے سوا تیرا رب کون ہے؟'' اس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ



Marfat.com

''میرا رب وہ ہے جو لوگوں کو پیدا کرتا اور مارتا ہے''۔ اس پر نمرود نے کہا ''میں ہی تو مارتا اور جلاتا ہوں''۔ اس موقع پر تمام اہل تفاسیر نے یہ کمزور تاویل کی ہے کہ نمرود نے لوگوں کو پیدا کرنے اور مارنے کے ثبوت میں یہ عمل پیش کیا کہ وہ ایک زندہ آدمی کو مار ڈالتا ہے اور ایک واجب القتل کو چھوڑ دیتا ہے یعنی زندہ کر دیتا ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق کو پیدا کرنے اور مارنے اور نمرود کے حیلہِ قتل واحیاء میں زمین وآسمان کا فرق ہے اور پھر اس جھوٹے حیلے اور ناقص حجت کو قابلِ قبول سمجھ کر خاموش ہونا اور ایک دوسری دلیل سورج کی اختیار کرنا ایک اولوالعزم پیغمبر کی صریح شکست اور کمزوری معلوم ہوتی ہے کیوں کہ ابراہیم علیہ السلام نے اس کے پہلے بودے جواب کو قوی اور لاجواب سمجھ کر راہِ فرار اختیار کی اور دوسری دلیل پیش کی کہ ان کا رب مشرق سے سورج نکالتا ہے اگر رب وہ ہے تو مغرب سے نکال کر دکھادے اس پر نمرود لاجواب اور ہکا بکا ہو گیا حالانکہ نمرود کے لاجواب اور خاموش ہونے کی کوئی وجہ نہیں تھی جواب میں نمرود کم از کم یہ تو آسانی سے کہہ سکتا تھا سورج تو میرے حکم سے مشرق سے نکلتا رہتا ہے اے ابراہیم! ''اگر تیرا رب مشرق سے نکالتا ہے تو اسے کہہ دے کہ مغرب سے نکال کر دکھائے'' لیکن اس نے ایسا نہیں کہا دراصل حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنی اس پہلی زندہ کرنے اور مارنے والی ہی دلیل پر قائم رہے کیوں کہ یہاں جلانے اور مارنے کو مصلحتہً ظاہر سے باطن اور مجاز سے حقیقت کی طرف لے جانے والی زبان اور اصطلاح میں اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے، مارنے اور جلانے کا معاملہ چونکہ روح اور امر سے متعلق اور عالمِ اسباب کے بجائے عالمِ قدرت کا ہے اس لئے اسے باطنی رمز اور روحانی رنگ میں بیان فرمایا ہم اس حقیقت سے اب پردہ اٹھاتے ہیں۔

انسان کے وجود میں لطیفہَ روح کی غیبی صورت سورج اور آفتاب کی ہے کہ وہ جسم کو زندہ و تابندہ یعنی گرم اور روشن کیے ہوئے ہے۔ موت کے وقت جب انسانی روح کا آفتاب



Marfat.com

کتمِ موت اور فنا کی تاریکی میں غروب ہو جاتا ہے تو انسانی جسم ٹھنڈا تاریک اور معطل ہو جاتا ہے اور اس پر ایک گونہ موت اور فنا کی تاریک رات چھا جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ موت کے وقت مرنے والے کو عصر کا ایسا آخری وقت محسوس ہوتا ہے جب سورج غروب ہونے کو ہو۔ ابن ماجہ کی ایک حدیث میں جابر بن عبداللہ ؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "کہ جب مرنے والے کا آخری وقت ہوتا ہے تو آفتاب اسے غروب ہوتا ہوا نظر آتا ہے اور وہ اپنی آنکھیں ملتا ہوا کہتا ہے مجھے چھوڑ دو تاکہ میں عصر کی نماز ادا کرلوں کیوں کہ میری عصر کی نماز قضا ہوئی جاتی ہے"۔ اس قسم کی روایتیں اور بھی ہیں اور اسی دلیل سے بعض مُفسّرین نے عصر کی نماز کو صلوٰۃ الوسطیٰ کہا ہے اور ہم نے خود بھی بعض نمازی لوگوں کو نزع کے وقت یہ کہتے سنا ہے۔ "پانی لاؤ میری عصر کی نماز قضا ہوئی جاتی ہے"۔ حضرت رسالت مآب ﷺ لڑائی کے موقع پر اصحاب ؓ کو عصر کے وقت لڑنے میں زیادہ شدت اور جوش اختیار کرنے کی تاکید اس واسطے فرمایا کرتے تھے کہ عصر کا وقت چونکہ موت کے ساتھ بہت مناسبت اور مشابہت رکھتا ہے اس لئے موت جلدی اور آسانی سے واقع ہو جاتی ہے۔

اب ہم اپنے اصلی مطلب کی طرف آتے ہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نمرود سے کہا تھا کہ ان کا رب وہ ہے جو لوگوں کو پیدا کرتا اور مارتا ہے۔ نمرود کے سر پر چونکہ خدائی غرور اور پندار کا بھوت سوار تھا اس نے کہا کہ وہ لوگوں کو جلاتا اور مارتا ہے اور لوگوں کو جینے اور مرنے میں اسی کا ارادہ کارفرما ہے اس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس بات کو باطنی پیرائے میں اس طرح ادا فرمایا کہ ان کا رب مشرقِ ازل سے روح کے آفتاب کو ہر ذی روح کے جسم میں طلوع اور مغربِ فنا میں غروب فرماتا ہے اور اگر خدا وہ ہے اور روح کا آفتاب اجسام میں اس کے ارادے سے ہی طلوع اور غروب ہوتا ہے تو اس کی پیاری رعیت کے بے شمار آدمی خصوصاً اس کے گھر کے عزیز و



Marfat.com

اقارب کیوں ہر روز اس کی خواہش، مرضی اور ارادے کے خلاف دُنیا سے گزرتے ہیں ان کے جسموں میں روح کا آفتاب کیوں غروب ہو جاتا ہے حالانکہ اسے ان کی موت ہرگز گوارا نہیں ہوتی اور ان پر روتا دھوتا ہے۔ اگر وہ خدا ہے اور لوگوں کا مرنا اور جینا اس کے اختیار میں ہے یعنی آفتاب روح کا طلوع اور غروب اس کے ہاتھ میں ہے تو بھلا ایک ہی عزیز اور خویش کے جو اس کے ارادے اور خواہش کے بالکل خلاف مر چکا ہے یعنی اس کا آفتابِ روح اس کے جسم میں غروب ہو چکا ہے آفتابِ روح کو مغرب کی طرف سے نکال کر اسے زندہ کر دے لیکن وہ ایسا ہرگز نہیں کر سکتا اور وہ بد دماغ خود بھی تو ایک دن موت کے گھاٹ اترنے والا ہے اور اس کا آفتاب بھی غروب ہو جائے گا۔ اللہ تعالیٰ حیّ و قیوم ہی تمام کائنات و مافیہا اور اس آفتابِ روح کا حقیقی اور اصلی مالک اور متصرف ہے اور وہ تو محض ایک ناچیز، لاچار اور بے اختیار بندہ ہے اور تمام کام اللہ تعالیٰ ہی کے ارادے سے ہوتے ہیں اور وہی اصلی رب ہے اور وہ مردود تو محض اس کا ایک مجبور، معذور اور مقہور خاکی فانی بندہ ہے پس اس قوی حجت اور دلیل سے وہ کافر حیران ششدر اور لاجواب ہو گیا کیوں کہ اسے اس کی ناتوانی اور مجبوری ثابت کر کے دکھا دی گئی اور ہر شخص اپنی اس موت سے مقہوری اور معذوری ہی سے اللہ تعالیٰ کو مانتا اور جانتا ہے۔

موت نے کر دیا مجبور وگرنہ انساں　　　ہے وہ خود بیں کہ خدا کا بھی نہ قائل ہوتا
(ذوق)

اور جب انسان دُنیا میں اپنے ارادوں اور خواہشوں کو ٹوٹتا اور ناکام ہوتے دیکھتا ہے تو اس سے پتہ لیتا اور اندازہ لگاتا ہے کہ دُنیا میں کسی اور زبردست ذات یعنی اللہ تعالیٰ کا ارادہ کارفرما ہے اور یہی بات اللہ تعالیٰ کی ہستی پر زبردست دلیل ہے جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا قول ہے۔ عَرَفْتُ رَبِّیْ بِفَسْخِ الْعَزَائِم یعنی میں نے اپنے رب کو ارادوں کے فسخ اور نسخ سے پہچانا ناظرین کو اس تشریح اور تفسیر سے معلوم ہو گیا ہوگا کہ ابراہیم علیہ السلام اپنے مناظرے میں اسی



Marfat.com

پہلی دلیل رَبِّیَ الَّذِیۡ یُحۡیٖ وَ یُمِیۡتُ ۙ (البقرۃ: آیت ۲۵۸)

ترجمہ ''میرا رب وہ ہے جو زندہ کرتا اور مارتا ہے'' پر ہی قائم رہے۔ صرف عبارت کے باطنی رمز کو نہ سمجھنے سے مشکل پیدا ہوئی ورنہ قرآنِ کریم ہر قسم کے شبہات اور بے ربطی سے پاک اور مُبرّا ہے۔ قرآن کریم کے اصلی حقائق، دقائق اور باطنی باریک معارف اور اسرار کا سمجھنا ظاہری کتابی اور کسبی علم کا کام نہیں ہے اور نہ مادی جزئی عقل اس کے رموز اور اشارات کو پا سکتی ہے۔





Marfat.com

# باب دہم

## یورپ میں علمِ اسپر چولزم اور علمِ سائیکومیٹری

افسوس ہے کہ ہمیں بعض قرآنی حقائق کے ثبوت کے لئے یورپین مسلمات، نظریات اور تجربات کی طرف اس لئے مجبوراً رجوع کرنا پڑتا ہے کہ ہمارا روشن خیال، تعلیم یافتہ نوجوان طبقہ یورپین مصنفین کے اقوال کو وحیٔ آسمانی سے زیادہ وقیع اور وزنی خیال کرتا ہے اس لئے ہم یہاں ایک چھوٹی قرآنی سورت کے اصلی معنی اور حقیقی تفسیر کو سمجھانے کے لئے آج کل کے یورپین اسپر چولسٹس یعنی ماہرین جدید علمِ روحانیت کے چند واقعات اور تجربات بطور مقدمہ پیش کرتے ہیں جن سے ہماری تفسیر پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ واضح ہو کہ آج کل کے اسپر چولسٹس میں ایک علم مُروّج ہے جسے سائیکومیٹری (PSYCHOMETRY) کہتے ہیں۔ یورپ میں بعض ایسے میڈیم یعنی وسیط ہیں کہ جب ان پر کوئی روح مسلّط ہو جاتی ہے یا ہماری اصطلاح میں جب انہیں کوئی جن چڑھ جاتا ہے تو ان میں اس روح یا جن کے زیرِ اثر ایک قسم کی ایسی روحانی یا باطنی روشن ضمیری پیدا ہو جاتی ہے کہ جب وہ اس حالت میں کسی چیز کو ہاتھ میں پکڑتے ہیں تو اس چیز کی تمام گزشتہ تاریخ یا اس کی اندرونی پوشیدہ حالت سنا دیتے ہیں خواہ وہ چیز کسی چمڑے یا کپڑے کے تھیلے یا کاغذ کے لفافے میں ہی بند کیوں نہ ہو۔ میڈیم یعنی اسپر چولسٹ معمولاً ہاتھ میں لیتے ہی اندر کی حالت یا جو واقعات اس چیز سے وابستہ ہوتے ہیں گن گن کر سنا دیتا ہے حال ہی میں پچھلے سال لندن کے بڑے ویسٹ منسٹر ابے (WEST MINISTER ABBEY) سے ایک تاریخی متبرک پتھر چوری ہو گیا جسے لوگ بخت کا پتھر اور حضرت یعقوب علیہ السلام کا تکیہ (JACOBS PILLOW) کہتے چلے آئے ہیں مشہور ہے کہ یعقوب علیہ السلام اس سے کمر لگا کر بیٹھا کرتے تھے اور اس میں یہ برکت ہے کہ جو شخص بیٹھتا ہے اسے حکومت اور سلطنت ملتی ہے یہ پتھر پہلے اسکاٹ لینڈ میں تھا اور



Marfat.com

جب ایڈورڈ اوّل (ADWARD FIRST) انگریزوں کے بادشاہ نے اسکاٹ لینڈ کو ۱۲۹۶ء
میں فتح کر کے اپنی عملداری میں ملایا تو وہ یہ تاریخی متبرک پتھر بھی بطور مالِ غنیمت اپنے ساتھ لے
آیا اور لندن کے ویسٹ منسٹر ابے میں رکھ دیا۔ رسمِ تاج پوشی کے وقت انگلستان کا ہر نیا بادشاہ اس
متبرک پتھر سے ٹیک لگا کر بیٹھا کرتا ہے اور تاج پوشی کی رسم اس متبرک پتھر سے ادا کی جاتی ہے
تا کہ اس کی برکت اور یُمن سے بادشاہی اور سلطنت قائم رہے اور اقبال اور بخت بلند ہو۔ حال ہی
میں اسکاٹ لینڈ کے چند مُحبانِ وطن من چلوں کو خیال آیا کہ اس متبرک پتھر کے کھو جانے اور چلے
جانے سے ان کی سلطنت اور حکومت چھن گئی ہے اور ان کا ملک افلاس اور ناداری کا شکار ہو گیا ہے
کیوں نہ وہ اپنا غصب شدہ اور چھنا ہوا متبرک بخت کا پتھر جس سے ملک کا اقبال اور بخت وابستہ
ہے واپس لے آئیں چنانچہ اس کام کے لئے قوم کے چند سورماؤں نے ایکا کر کے چوری کا
پروگرام اور منصوبہ تیار کر لیا اور ایک رات موقع پا کر لندن کے اس نامی بڑے گرجے
ویسٹ منسٹر اَبے (WESTMINISTER ABBEY) کا کواڑ توڑ کر اس متبرک پتھر کو نکال لے
گئے۔ پتھر کے چوری ہو جانے سے انگریز قوم میں کہرام مچ گیا اور اس کی تلاش اور تعاقب میں
بڑی دوڑ دھوپ شروع کر دی گئی پولیس اور سی، آئی، ڈی والوں نے بڑا زور لگایا اور انگریزی
حکومت کی ساری مشینری حرکت میں آئی لیکن اس پتھر کا کوئی پتہ اور کھوج نہ لگا سکی آخر مجبوراً
سائکومیٹری کے ایک ماہر ڈچ میڈیم کو باہر سے بلا کر اس کی روحانی خدمات حاصل کی گئیں تا کہ وہ
اس پتھر کی تلاش اور تحصیل میں حکومت کی امداد کرے۔ جلدی اور رات کی تاریکی کے سبب ان
چوروں کی چند چیزیں رہ گئی تھیں جو تفتیش کے وقت پولیس کو گرجے میں پڑی ہوئی ملیں اوّل ان
میں سے ایک لوہے کا ہتھوڑا تھا جس سے گرجے کا کواڑ توڑا گیا تھا۔ دوئم ایک شخص کی رسٹ واچ
یعنی کلائی کی گھڑی کا چرمی کیس تھا سوئم اس پتھر کا ایک ٹکڑا تھا جو نکالتے اور اٹھاتے وقت کسی جگہ
سے ٹوٹ کر گر گیا تھا۔ اب جس ماہر سائکومیٹری ڈچ میڈیم کو اس پتھر کی تلاش کے لئے بلایا گیا تھا
حالانکہ باہر کے علاقے کا اجنبی شخص تھا اس نے پہلے کبھی شہر لندن بھی نہیں دیکھا تھا لیکن اس نے



Marfat.com

اپنے علم سائیکومیٹری کے ذریعے ان تینوں چیزوں کو باری باری ہاتھ میں لے کر پتھر کے متعلق صحیح صحیح مفصلہ ذیل باتیں بتا دیں۔

(۱) چور پانچ آدمی ہیں (۲) پتھر کو موٹر کار میں رکھ کر لے گئے ہیں (۳) موٹر کا فلاں نمبر ہے (۴) ابھی تک پتھر لندن شہر میں رکھا ہوا ہے (۵) لوہے کا ہتھوڑا لندن کے فلاں بازار سے فلاں نمبر کی دکان سے خریدا گیا ہے (۶) گھڑی فلاں بازار کی فلاں دکان سے خریدی گئی ہے۔

چنانچہ جب بعد میں پولیس نے پتہ لگایا تو واقعی ہر دو اشیاء ہتھوڑا اور گھڑی انہی دکانوں سے خریدی گئی تھیں جن کا پتہ اس میڈیم نے دیا تھا اور اس طرح علم سائیکومیٹری کے ماہر میڈیم نے چوری شدہ متبرک پتھر کا پورا پورا پتہ بتا دیا۔ اس قسم کے واقعات آج کل یورپین اسپرچولسٹس میں بہت عام ہیں۔ ان کے روحانی علوم کے مختلف شعبے ہیں اور ہر شعبے کے الگ گرجے، چرچز (CHURCHES) ہیں۔ بعض روحانی طور پر امراض کا علاج کرتے ہیں انہیں ہیلنگ چرچز (HEALING CHURCHES) کہتے ہیں بعض روشن ضمیری کا عمل کرنے والے میڈیم ہیں جنہیں کلیر وائنٹ میڈیم (CLAIR VOYANT MEDIUM) کہتے ہیں غرض ہر شعبے کے الگ الگ چرچز ہیں۔ ہر چرچ میں الگ الگ فن کا مکمل اسٹاف ہوتا ہے جس میں ایک ایک پریزیڈنٹ، سیکریٹری، مینجر، خزانچی اور ایک یا زیادہ میڈیم یعنی وسیط یا روحانی معمول ہوتا ہے۔ جس شخص کو جس قسم کی حاجت اور ضرورت لاحق ہوتی ہے اسی قسم کے چرچ میں جاتا ہے اور وہاں اپنی سیٹ یا نشست بک کراتا ہے۔ ہر محتاج اور ضرورت مند کو گرجے میں داخل ہونے کے لئے کچھ فیس ادا کرنی پڑتی ہے کیوں کہ ان اسپرچولسٹس نے اس روحانی عمل کو ایک بڑا ذریعہ معاش بنا رکھا ہے اور بہت رقمیں جمع کر لیتے ہیں بعض بڑے بڑے باکمال میڈیم والے گرجوں میں ایک ایک سال پہلے سیٹیں بک ہو جایا کرتی ہیں اور نئے امیدواروں کو نشست یا سیٹ کے لئے سال چھ ماہ انتظار کرنا پڑتا ہے الغرض اس علم کا وہاں بڑا چرچا ہے گھر گھر اس علم کے حلقے قائم ہیں۔ یورپ میں یہ ایک روحانی مذہب کی صورت میں بہت وسیع پیمانے پر مُروّج ہے۔ کروڑوں آدمی اس کے پَیرو



Marfat.com

اور بڑے بڑے سائنس دان، فلاسفر، عالم، فاضل، لارڈ حتیٰ کہ پارلیمنٹ کے ممبر تک ان سوسائٹیوں اور حلقوں کے ممبر ہیں۔ علم سائکو میٹری کے چرچ یعنی روحانی گرجے میں ایک بڑا ہال کمرہ ہوتا ہے اس میں ایک بڑی گول میز رکھی ہوئی ہوتی ہے جس کے حاشیے یا کنارے کے ساتھ چھوٹے چھوٹے خانے ہوتے ہیں جن پر اپنے اپنے نمبر لگے ہوئے ہوتے ہیں جن لوگوں نے اپنی چیزوں کے متعلق کچھ حالات معلوم کرنے ہوتے ہیں وہ اپنی چیز کو چمڑے، کپڑے کے تھیلے یا کاغذ کے لفافے میں بند کر کے اور اس پر اپنا نمبر لگا کر اپنی چیز گول میز کے کسی خانے میں رکھ کر اس ہال کمرے میں میز کے پاس کرسی پر بیٹھ جاتے ہیں جب تمام لوگ اپنی اپنی چیزیں میز کے خانوں میں رکھ کر بیٹھ جاتے ہیں تو اس کے بعد علم سائیکو میٹری کا ماہر میڈیم اس ہال نما کمرے میں داخل ہوتا ہے اس وقت اس پر کوئی روح مُسلّط ہوتی ہے وہ میز کے سامنے کرسی پر بیٹھ جاتا ہے اور ہر خانے سے باری باری ایک چیز نکال کر اور ہاتھ میں لے کر حاضرین سے مخاطب ہوتا ہے کہ اس وقت اس کے ہاتھ میں فلاں نمبر کے خانے میں رکھی ہوئی وہ چیز ہے جس کا نمبر فلاں ہے ساتھ ہی اس کا حال بتانا شروع کر دیتا ہے کہ اس تھیلے میں فلاں چیز ہے۔ فلاں لانے والا ہے مالک فلاں ہے۔ فلاں وقت میں فلاں جگہ سے آئی ہے حتیٰ کہ چیز کی تمام پچھلی تاریخ گزشتہ ہسٹری اور تمام وہ واقعات جو اس چیز سے وابستہ اور متعلق ہوتے ہیں سب ایک ایک کر کے بیان کرتا جاتا ہے اور اس کا لانے والا یا مالک اثبات یا نفی میں جواب دیتا جاتا ہے۔

جان ہٹلر (JOHN HITLER) صاحب نے اپنی کتاب میں ایک میڈیم مس ایسٹل رابرٹس کے علم سائکو میٹری کے دوچشم دید واقعات کا یوں ذکر کیا ہے کہ اس نے ایک مجمع میں میرے روبرو میز کے ایک خانہ سے تھیلے میں بند ایک پتھر اٹھا کر اور معمولی نظر سے دیکھ کر کہا کہ یہ پتھر برٹش میوزیم سے لایا گیا ہے پھر پتھر کی تمام پچھلی ہسٹری یا تاریخ بیان کر دی اور اس پتھر کے لانے والے نے سب باتوں کا اثبات میں جواب دیا اور تصدیق کی۔

جان ہٹلر صاحب اسی میڈیم کے ایک دوسرے واقعے کا ذکر کرتا ہے اس موقع پر اس نے جو کچھ دیکھا اس کے صحیح حالات شارٹ ہینڈ رائٹنگ میں نوٹ بک میں لکھ لئے تھے واقعات یہ



Marfat.com

ہیں کہ اس نے ایک تھیلہ اٹھا کر کہا۔ ''میرے ہاتھ میں ایک تھیلہ ہے جس کا نمبر ۲۷ ہے اور یہ تھیلہ ایک عورت کا ہے جسے دُنیا سے گزرے ہوئے اتنے برس ہو گئے ہیں۔ وہ سینے کے درد سے فوت ہوئی تھی یہ تھیلہ ایک بڑی الماری سے اٹھا کر لایا گیا ہے اس کے ساتھ چند خطوط اور بلور بن (BLUE RIBBON) یعنی نیلے فیتے کا ٹکڑا بھی ہے'' مالک نے جواب دیا بالکل ٹھیک ہے ''پھر میڈیم نے کہا اس تھیلے میں کچھ سکے ہیں مگر کوئی نوٹ نہیں ہے۔ سکے چاندی اور تانبے کے ہیں جن کی قیمت تین شلنگ اور ساڑھے سات پنس ہے اس میں تین پن ہیں جو بالوں میں لگائے جاتے ہیں نیز اس میں ایک بس کا ٹکٹ بھی ہے (نہیں نہیں ایک منٹ صبر کرو) میں خیال کرتی ہوں کہ وہ ٹریم کا ٹکٹ ہے'' مالک نے جواب دیا ''بالکل ٹھیک ہے'' اس ٹکٹ کا آخری عدد ۷ ہے اس ٹکٹ میں آٹھ فگرز (FIGURES) یعنی اعداد میں سے چھ ہندسے اور دو حرف ہیں ایک بڑا اور ایک چھوٹا، حروف اغلباً TZ معلوم ہوتے ہیں اس میں ایک بروچ (BROOCH) یعنی کلپ ہے''۔ مالک نے کہا۔ ''مسز رابرٹس! آپ نے اس تھیلے کے متعلق جو کچھ کہا وہ سب درست ہے سوائے ایک بات کے کہ اس میں بروچ یعنی کلپ ہے''۔ مسز رابرٹس نے جواب دیا۔ ''ایک منٹ صبر کرو۔ مجھے پھر دیکھنے دو اب کی بار اس نے تھیلے کو اپنے ماتھے سے لگایا اور آنکھیں بند کر لیں پھر آنکھیں کھول کر مالک سے کہا۔ ''ممکن ہے کہ آپ نے لاتے وقت ان چیزوں کو اچھی طرح نہ دیکھا ہو اس میں ایک پتلا سا کلپ ضرور ہے جو سنہری رنگ کا ہے مگر سونا نہیں ہے''۔ مالک نے جواب دیا۔ ''لانے سے تھوڑی دیر پہلے میں نے سب چیزوں کو اچھی طرح دیکھا تھا اور وہ چیزیں برزبان ہیں آپ کی باقی سب باتیں بالکل صحیح ہیں سوائے اس ایک غلطی کے کہ اس میں کوئی بروچ یعنی کلپ ہے''۔ اس پر اس میڈیم مسز رابرٹس نے مالک سے کہا اگر تم بُرا نہ مانو تو چیئر مین (CHAIRMAN) یعنی پریذیڈنٹ تھیلے کو کھول کر حاضرین کے سامنے خالی کر دے'' مالک نے کہا منظور ہے بے شک اجازت ہے پریزیڈنٹ تھیلے کو کھول کر اس کی چیزیں حاضرین کو دکھا دے چنانچہ صدر جلسہ نے تقریباً اسی نوے حاضرین کے روبرو تھیلے کو کھول کر خالی کیا اور حاضرین سے چیزوں کے نام لے لے کر یوں مخاطب ہوا۔ ''حاضرین! اس تھیلے میں سے یہ چیزیں نکلی ہیں ایک پنس، ایک نصف پنس ایک ۶ پنس کا سکہ، تین الگ الگ شلنگ، ایک ٹریم کا ٹکٹ جس کا نمبر TZ285271 ہے تین بالوں والے پن ہیں اور بس، اس کے سوا اور کچھ نہیں ہے''۔ مسز رابرٹس



Marfat.com

نے کہا۔ ''مہربانی کر کے اسے دوبارہ دیکھو ممکن ہے کہ اس تھیلے میں کوئی اندر کی طرف جیب ہو صدر جلسہ نے جب اسے ٹٹول کر دیکھا تو کہا بے شک اس میں اندر کی طرف ایک جیب ہے لیکن وہ بالکل خالی ہے''۔ مسز رابرٹس نے کہا۔ ''مجھے پورا یقین ہے کہ اس میں ایک سنہری بروچ یعنی کلپ ہے''۔ صدر جلسہ نے تھیلے کو الٹا کیا ہلایا اور اچھی طرح جھاڑ کر کہا۔ ''مسز رابرٹس! اس تھیلے میں ممکن ہے پہلے کبھی کوئی کلپ ہو مگر اس میں اس وقت کوئی کلپ نہیں ہے''۔ اس پر مسز رابرٹس نے کہا ''اس میں کلپ ضرور ہے اور میں دوسری کسی چیز کو ہاتھ بھی نہیں لگاؤں گی جب تک اس تھیلے سے بروچ یعنی کلپ نکلتا ہوا نہ دیکھ لوں''۔ صدر جلسہ نے تھیلہ پھاڑ ڈالا اور ٹکڑے ٹکڑے کر کے حاضرین کو دکھاتا رہا آخر جب ایک جگہ جو چمڑے اور کپڑے کے درمیان تھی کھولی تو اس میں سے ایک پیتل کا باریک بروچ یعنی کلپ نکلا۔ حاضرین جلسہ سے صدائے آفرین بلند ہوئی اسپر چولسٹس (SPIRITUALISTS) اسے ایکس رے (X-RAY) قسم کی سائیکو میٹری کہتے ہیں کس قدر حیرت انگیز کارنامہ ہے کہ تھیلے میں غلطی سے یہ پتلا کلپ سی دیا گیا تھا جس کا علم اور پتہ مالک کو بھی نہیں تھا لیکن میڈیم کی تیز نظری نہ چوکی۔ اس قسم کے عجیب روحانی کرشمے یورپین اسپر چولسٹس میں عام ہیں صرف ایک شہر لندن میں ان روحانی کمالات کے سینکڑوں گرجے موجود ہیں اور ہر گرجے میں ہفتے میں دو دفعہ اس قسم کے روحانی کرشمے دکھائے جاتے ہیں۔

## جھوٹے رسمی دکان دار

خدارا! اب ذرا ناظرین سوچیں کہ ہمارے ملک میں کس قدر بے شمار مذہبی اور روحانی پیشواؤں نے باطنی تعلیم و تلقین کی فرضی دکانیں کھول رکھی ہیں اور بعض نے تو صرف ولایت پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ نبوت اور پیغمبری کے درجے کو بھی بیک قدم پھاند لیا ہے ان میں سے کسی نے بھی آج تک اس قسم کا کوئی کمال دکھایا ہے؟ ہمارے ان جھوٹے فرضی ولیوں اور غوثوں کے پاس سوائے ''پدرم سلطان بود'' یا جھوٹے کشف و کرامات کے قصوں، کہانیوں کے اور کچھ بھی نہیں ہے۔ بناوٹی بناسپتی پیغمبری خالی جھوٹی پیشین گوئیوں، نکمے دعووں اور بے ہودہ تاویلوں سے اپنی دکانِ نبوت گرمائے بیٹھے ہیں ممکن ہے بعض لوگ ان واقعات کو جھٹلانے کی کوشش کریں لیکن اس



Marfat.com

قسم کے جھوٹ ایشیا اور مشرق میں تو البتہ فروغ پاتے رہتے ہیں اور انہیں باور کرنے کے لئے ہزاروں بیوقوف بھی تیار ہو جاتے ہیں لیکن یورپ کے روشن خیال اور سائنس پروردہ لوگ اس قسم کے جھوٹ کی دھجیاں اڑا دیتے ہیں ساتھ ہی ان خشک مزاج، کورچشم حاسد لوگوں کی سمجھ پر بھی افسوس ہے جو کہتے ہیں کہ پیغمبروں کے پاس کوئی باطنی اور غیبی علم نہیں ہوتا اور وہ دیوار کے پار کسی چیز کو نہیں دیکھ سکتے یا ہماری کوئی ندا نہیں سنتے حالانکہ آج نفسانی مادی علم سائنس والے ہزاروں میل دور رہنے والے لوگوں سے فی البدیہہ باتیں کرتے ہیں اگر ہمارے مذہبی پیشوا اور روحانی راہنماؤں سے آج کل کے نفسانی اور مادی علم سائنس والے بھی سبقت لے گئے تو پھر ہمارے اس مذہب اور روحانیت کی کیا حیثیت اور حقیقت ہو سکتی ہے پھر تو ہمارے دین کا خدا حافظ ہے۔

مذکورہ بالا یورپین میڈیم کے یہ چند روحانی کرشمے یہاں اس لئے بیان نہیں کئے گئے کہ ناظرین کو ان سفلی کمالات کا گرویدہ اور قائل بنایا جائے کیوں کہ اس قسم کے سفلی شعبدے اور جنونی کشف اہل اللہ فقراء کے نزدیک بچوں کے کھیل سمجھے جاتے ہیں اور انہیں اسلامی تصوف اور باطنی دُنیا میں پرکاہ کے برابر بھی وقعت نہیں اور اس قسم کی باتوں کو بہت ہیچ اور ناچیز سمجھا جاتا ہے بلکہ اس فقیر نے ان واقعات کو ایک قرآنی تفسیر کے لئے بطور پیش لفظ اور تمہید کے پیش کیا ہے تا کہ ناظرین کو میری انوکھی تفسیر اچھی طرح ذہن نشین ہو جائے۔ مذکورہ سائکو میٹری کے واقعات سے ناظرین کو معلوم ہو گیا ہوگا کہ ہم انسانوں کے اعمال اور افعال زمین اور زمین کی چیزوں میں اس طرح داخل، شامل، وابستہ اور پیوستہ ہوتے ہیں جس طرح کہ ایک فلم کی اسٹوری کے حالات اور واقعات ایک فلمی فیتے میں اس طرح مندرج اور ریزرو (RESERVE) ہوتے ہیں کہ جس وقت اسے فلمی مشین کے چکر پر چلا کر پردے پر معکوس اور منعکس کیا جاتا ہے تو اس قصے کے تمام واقعات، حالات اور ایکٹروں اور ایکٹرسوں کے جملہ ادا کیے ہوئے کردار اور گفتار ہو بہو اسی طرح پردۂ سیمیں پر دوبارہ ادا ہوتے ہوئے دکھائی دیتے اور منظر عام پر آتے ہیں۔ بالکل اسی طرح ہمارے تمام روزمرہ کے اعمال، افعال، کردار اور گفتار کے فلمی ریکارڈ اللہ تعالیٰ کے مکان و زمان



Marfat.com

کے فیتوں پر منقش اور مرتسم اللہ تعالیٰ کے باطنی اسٹور میں محفوظ رکھے جاتے ہیں اور قیامت کے روز انہیں دوبارہ سزا اور جزا کے لئے ہمارے جسموں کے پردوں پر دکھایا جائے گا جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ۚ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۲﴾

(یٰس: آیت ۱۲)

ترجمہ: ''اور ہم لکھ رہے ہیں جو عمل انہوں نے آگے بھیجے اور ان کے نشان (جو انہوں نے پیچھے چھوڑے)۔ اور ہم نے ہر چیز کا احاطہ کر لیا ایک روشن کتاب (لوح محفوظ) میں''۔

یعنی ہم لکھتے ہیں جو اعمال لوگ پیش کرتے ہیں اور جو آثار و نقوش وہ چھوڑ جاتے ہیں اور اسی طرح ہر ایک چیز ہمارے ہاں ایک امام مبین میں محفوظ اور درج ہے۔

قولہٗ تعالیٰ

وَكُلَّ اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِيْ عُنُقِهٖ ۭ وَنُخْرِجُ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كِتٰبًا يَّلْقٰىهُ مَنْشُوْرًا ﴿۱۳﴾ (بنی اسرائیل: آیت ۱۳)

ترجمہ: ''اور ہر انسان کی قسمت کا لکھا ہم نے اس کی گردن میں ڈال دیا ہے اور ہم اس کے لئے قیامت کے دن ایک نوشتہ نکالیں گے جسے وہ کھلا ہوا پائے گا''۔

اسی کے مطابق ایک حدیث ہے کہ جب انسان مر جاتا ہے اور دفنا دیا جاتا ہے تو قبر میں اس کے پاس ایک رُمّان نامی فرشتہ آتا ہے وہ فرشتہ اسے قبر میں بیدار کرتا ہے اور اس کے منہ کو دوات، انگشتِ شہادت کو قلم اور کفن کو کاغذ بناتا ہے اور اس کے مہد سے لے کر لحد تک کے تمام زندگی کے نیک و بد اچھے اور برے حالات لکھ کر مثلِ تعویذ متوفی کے گلے میں لٹکا دیتا ہے اور قیامت کے روز اسے بطور اعمال نامہ پیش کیا جائے گا۔



Marfat.com

قولہ تعالیٰ

اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۶۵﴾ (یٰسٓ: آیت ۶۵)

ترجمہ:۔ ''آج ہم ان کے مونہوں پر مہر لگا دیں گے اور ان کے ہاتھ ہم سے کلام کریں گے اور ان کے پاؤں گواہی دیں گے ان کاموں کی جو وہ کرتے تھے''۔

یعنی قیامت کے روز ہم لوگوں کے منہ پر مہر سکوت لگا دیں گے تا کہ فضول حجت بازی بے ہودہ جھگڑا اور جزع فزع نہ کرنے پائیں ان کے اپنے ہاتھ پاؤں اپنے کیئے ہوئے افعال اور اعمال کی گواہی دیں گے یعنی انہیں دہرا کر دکھائیں گے جس طرح گراموفون کے ریکارڈ میں پچھلی گائی ہوئی غزل گول گول لکیروں کی صورت میں منقش اور مندرج ہوتی ہے اور جب اسے باجے پر چڑھایا جاتا ہے تو وہی غزل اور گانا دوبارہ اسی طرح گایا جاتا ہے اسی طرح ہمارے جملہ افعال و اعمال اور گفتار و کردار اس زمین پر جس پر وہ واقع ہوتے ہیں ہمارے جسم کے ہر اس عضو پر جس سے وہ سرزد ہوتے ہیں اور ہر ذی روح چیز جانور یا انسان پر جس سے ان کا تعلق ہوتا ہے۔ اپنا عکس اور نقش چھوڑ جاتے ہیں جیسا کہ ایک حدیث میں ہے کہ اگر کوئی مرد اور عورت زنا کریں تو قیامت کے روز ایسی صورت میں پیش ہوں گے کہ زانیہ عورت کی فرج زانی مرد کے ماتھے پر کندہ، منقش اور ہویدا ہوگی اور مرد کا آلہ تناسل عورت کے ماتھے پر لٹک رہا ہوگا۔ قیامت کے روز برے ارادے بدخیالات اور ناروا اعتقادات کا بھی اللہ تعالیٰ کے ہاں اسی طرح محاسبہ ہوگا۔

وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ط (البقرة: آیت ۲۸۴)

ترجمہ: ''اور اگر تم ظاہر کرو اس چیز کو جو تمہارے دلوں میں ہے یا اسے چھپاؤ اللہ تم سے اس کا حساب لے گا''۔

یعنی جن ارادوں اور خیالات کو تم اپنے افعال اور اعمال کا جامہ پہنا کر ظاہر کرو گے یا ان کو پایۂ عمل تک نہ لا کر اپنے سینوں میں چھپا چھوڑ دو گے ان سب کا اللہ تعالیٰ تم سے محاسبہ کرے گا اور حساب کتاب لے گا۔



Marfat.com

قولہٗ تعالیٰ

أَفَلَا يَعْلَمُ إِذَا بُعْثِرَ مَا فِي الْقُبُورِ ۝ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُورِ ۝

إِنَّ رَبَّهُم بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيرٌ ۝ (العٰدیٰت: آیت ۹۔۱۰۔۱۱)

ترجمہ:۔ ''تو کیا وہ نہیں جانتا کہ جب اٹھائے جائیں گے جو قبروں میں ہیں اور سینوں کی مخفی باتیں کھول دی جائیں گی بے شک ان کا رب اس دن ان (کی سب باتوں) سے البتہ خوب خبردار ہے''۔

# سورۃ زلزال کی اچھوتی عجیب تفسیر التفاسیر

یعنی کیا انسان نہیں جانتا کہ قیامت کے روز اس کا جسم جو قبر میں دفن کیا گیا تھا حساب کتاب کے لئے کھڑا کیا جائے گا اور جو کچھ سینے میں ہوگا وہ حاصل اور معلوم کیا جائے گا غرض جس طرح سائکومیٹری کا ماہر میڈیم اپنی مسلط روح کے زیرِ اثر جب کسی چیز کو ہاتھ میں لیتا ہے تو اس چیز کی روح کا ریکارڈ حرکت میں آجاتا ہے اور اس کی پچھلی تاریخ دہرائی جانی شروع ہو جاتی ہے اور ریکارڈ کی طرح اس چیز کے پچھلے واقعات اور حالات اس میڈیم کی زبان پر جاری ہو جاتے ہیں اسی طرح قیامت کے روز جب اللہ تعالیٰ دُنیا و مافیہا کو اپنی قدرتِ کاملہ سے محاسبے اور سزا و جزا کے لئے برانگیختہ فرمائے گا تو اس کی روح کا ریکارڈ اللہ تعالیٰ کے دستِ قدرت پر بجنے لگ جائے گا زمین اپنے گزشتہ بھاری حادثات اور سنگین حالات خارج اور ظاہر کرے گی انسانوں کے اجسام فلم کے پردہ ہائے سیمیں بن کر اپنے کردار اور گفتار کو نمودار اور ظاہر کریں گے اور عمل کا ہر نیک و بد ایٹم یا ذرہ اس دن پیدا اور ہویدا ہو جائے گا جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝ وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ۝ وَقَالَ الْإِنسَانُ مَا لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ۝ بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتًا لِّيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ ۝ فَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ۝ وَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ۝ (الزلزال: آیت ۸-۱)



Marfat.com

ترجمہ: ''جب زمین اپنے (مقررہ) زلزلہ سے پوری شدت کے ساتھ ہلا دی جائے
اور زمین اپنے سارے بوجھ باہر نکال دے اور آدمی (تعجب سے) کہے اسے کیا ہوا
اس دن وہ (اپنے اوپر گزرے ہوئے واقعات کی) اپنی سب خبریں بیان کر دے گی اس
لئے آپ کے رب نے اسے امر فرمایا۔ اس دن لوگ (اچھی بری) مختلف حالتوں
میں لوٹیں گے تا کہ وہ اپنے اعمال دکھائے جائیں تو جو ذرہ بھر نیکی کرے وہ اسے
دیکھے گا اور جو ذرہ بھر برائی کرے وہ اسے دیکھے گا''۔

یعنی جب قیامت کے روز زمین اللہ تعالیٰ کے امر سے جنبش میں آئے گی اور زمین اپنے گزشتہ بھاری اور سنگین حادثات اور واقعات خارج اور ظاہر کر دے گی اور انسان کہے گا کہ زمین کو کیا ہو گیا ہے؟ چنانچہ اس روز وہ ناطق اور گویا ہو کر اپنے حالات اور واقعات بیان کرے گی کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اسے امر اور وحی کیا ہوا ہوگا۔ اس روز ہر انسان کو الگ الگ صدر اور درمیان میں کھڑا کیا جائے گا اور تماش بین لوگ ان کے گرد اگرد ہوں گے تا کہ ان کے تمام گزشتہ اعمال یعنی جملہ زندگی کے کردار اور گفتار ان کے پردوں پر دکھائے اور دہرائے جائیں پس جس شخص نے ایک ذرہ برابر نیکی کی ہوگی وہ پھر نظر آ جائے گی اور اگر ذرہ برابر برائی کی ہوگی وہ بھی دیکھ لی جائے گی۔

الغرض اللہ تعالیٰ کے پاس ہر آدمی کے اعمال اور افعال کے زندہ ٹھوس ریکارڈ چلتی ہوئی فلموں کی طرح موجود ہیں اور قیامت کے روز اسے ہژدہ ہزار عالم کے درمیان کھڑا کیا جائے گا اور اس کی تمام زندگی کے فلمی فیتے کو اللہ تعالیٰ اپنی قدرت کی مشین پر اس طرح گھمائے گا اور چلائے گا کہ اس کی تمام زندگی کے کردار اور گفتار اس کے وجود کے پردے پر لوگوں کو دکھائی دیں گے یعنی جو نیک اور بد چھوٹا اور بڑا فعل اس نے زندگی میں کیا ہوگا اسی مکان اور اسی وقت میں اس کا وجود وہی کام اسی طرح دوبارہ کرتا ہوا نظر آئے گا۔ مثلاً کسی شخص نے کسی بیگانی عورت سے زنا کیا ہے تو اس کا جسم اسی وقت اور اسی مکان میں اسی طرح اس عورت کے ساتھ زنا کا فعل کرتا نظر آئے گا اور اس لئے اے بندگان خدا! اس بڑے دن کی فضیحت، ذلت، رسوائی اور شرمساری سے ڈرو کہ ہژدہ ہزار



Marfat.com

عالم تماشائی ہوگا اور ابدی رسوائی و شرمساری اور ہمیشہ کی ذلت و خواری اٹھانی پڑے گی لٰہذا اپنے اعمال و افعال اور کردار و گفتار کو شریعت کے معیار کے مطابق سنوارنے کی کوشش کرو اور اپنے ظاہر و باطن کو تقویٰ کے لباس اور اعمال صالحہ کے زیور سے آراستہ اور پیراستہ کرو تا کہ قیامت کے روز ہمیشہ کی سرخروئی اور سرفرازی حاصل ہو۔

اے عزیزو! تم ہر روز لوگوں کے فرضی اور بناوٹی قصوں کی فلم دیکھنے جاتے ہو۔ نیز اپنے گاڑھے پسینے کی کمائی اور عزیز عمر کا قیمتی وقت ضائع کرتے ہو اور اس کے عوض آنکھوں کا زنا فحش خیالات اور برے ارادے مول لیتے ہو۔ تمہیں یہ خیال کبھی نہ آیا ہوگا کہ ایک دن تمہاری تمام عمر کی اسٹوری کے جملہ کردار اور گفتار ہژدہ ہزار عالم کے سامنے تمہارے وجود کے پردے پر دکھائے جائیں گے اور کیوں نہ عمرِ عزیز کی اس قیمتی گھڑی کو کسی نیک عمل یا اللہ تعالیٰ کی عبادت اور اطاعت میں صرف کیا جائے تا کہ تمہارے کردار کے اس عمدہ پارٹ کو قیامت کے روز جن و انس اور فرشتے دیکھ کر عش عش کرتے رہ جائیں اور تمہارے اس نیک کردار پر تحسین و آفرین کے نعرے بلند ہوں اور اللہ تعالیٰ تمہیں اس کے عوض وہ نعمتیں عطا کرے جو نہ کبھی آنکھوں نے دیکھی ہیں نہ کانوں نے سنی ہیں اور نہ کسی دل پر ان کا خطرہ اور خیال گزرا ہے۔ ہم جب کبھی اپنے گھر سے باہر نکلتے ہیں تو اپنے چہرے، کپڑوں اور بالوں کو بار بار آئینے میں دیکھتے ہیں کہ کہیں ہمارے جسم کی زینت کپڑوں، خدوخال اور حسن و جمال کی زیبائش میں کوئی کمی باقی نہ رہ گئی ہو تا کہ لوگوں کی نظروں میں سبکی اور خفت نہ ہو لیکن اس روز کا کبھی خیال نہیں گزرتا جس کی نسبت اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوهٌ ۚ (آل عمران: آیت ۱۰۶)

ترجمہ: ''جس دن کچھ چہرے سفید ہوں گے اور کچھ چہرے سیاہ''۔

یعنی بعض چہرے چودھویں کے چاند کی طرح روشن اور تاباں ہوں گے اور بعض چہرے بالکل سیاہ، تاریک اور قبیح ہوں گے بعض کے لئے وہ بڑی رسوائی اور خواری کا روز ہوگا اور بعض کے لئے بڑی عزت اور سرفرازی کا دن ہوگا۔ قرآن مجید کی یہ چھوٹی سورت زلزال جس کی میں نے



Marfat.com

مذکورہ بالا تفسیر آپ کے سامنے پیش کی ہے کبھی آپ کے سامنے اس شکل میں نہیں آئی ہوگی قرآن کریم تمام اسی قسم کے ٹھوس، دلچسپ حقائق اور دقیق وعمیق معارف اور اسرار سے لبریز اور معمور ہے لیکن ہمارے پاس ان پر غور اور خوض کے لئے فرصت ہے نہ صحیح فہم اور فراست۔

اس فقیر نے یورپ کے اسپر چولسٹس کی بہت کتابیں دیکھی ہیں اور ان کے لٹریچر کا بڑا وسیع مطالعہ محض اس غرض سے کیا ہے کہ ان کے ذریعے اپنے قرآنی حقائق ثابت کروں کیوں کہ ہماری مذہبی باتوں اور روحانی روایتوں کو تو آج کل کے روشن خیال مغرب زدہ نوجوان یہ کہہ کر ٹھکرا دیا کرتے ہیں کہ یہ تو پرانے فرسودہ اور دقیانوسی خیالات ہیں اور ان کے روشن دماغوں میں ان کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے لہٰذا ہمیں اس لٹریچر کے مطالعہ سے ان سے ان کے یورپین پیشواؤں اور لیڈروں کے مغربی دماغوں کے مطابق اظہار خیال اور ان کی زبان اور اصطلاح میں ان سے خطاب اور کلام کے مواقع حاصل ہو گئے ہیں۔

## علمِ اپورٹس کا حال

یورپ کے اسپر چولسٹس میں ایک علم اپورٹس مروّج ہے اور وہ یہ ہے کہ ان کے روحانی حلقوں کی اسپرٹس (SPIRITS) یعنی روحیں باہر کی ٹھوس مجسم چیزیں بند کمروں میں لے آتی ہیں اور بند مقفل کمروں سے اندر کی چیزیں باہر لے جاتی ہیں۔ اس کی صورت یوں ہے کہ اسپر چولسٹس اپنے کمرے میں حلقہ بنا کر بیٹھ جاتے ہیں اور کمرے کو اندر سے قفل لگا دیتے ہیں ان میں ایک میڈیم یعنی وسیط ہوتا ہے جس پر روح، جن یا آسیب مسلط ہوتا ہے اس روح کو حاضر کرنے کے لئے عموماً گانا بجانا شروع کر دیا جاتا ہے۔ گانے سے وہ روح جلدی حاضر ہو کر میڈیم پر مُسلط ہو جاتی ہے اور میڈیم بے خود اور بے ہوش ہو جاتا ہے اور روح اس کی زبان پر بولنے لگ جاتی ہے اور گاہے وہ روح اس کے سر سے اتر کر اور اس کے جسم سے خارج اور الگ ہو کر اس کمرے میں نمودار ہو جاتی ہے اور میٹریالائزڈ (MATERIALIZED) یعنی مجسم اور متشکل ہو کر ٹھوس مادی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ اہل حلقہ سے باتیں کرتی ہے ان کے ہر سوال کا جواب دیتی ہے اس وقت جب



Marfat.com

کبھی اہلِ مجلس اس سے فرمائش کرتے ہیں کہ فلاں چیز انہیں باہر سے لا دے تو وہ روح ان کی فرمائش کے مطابق وہ چیز فوراً باہر سے اٹھا کر بند مقفل کمروں میں پہنچا دیتی ہے، اسپر چولسٹس کی اصطلاح میں اس علم کو اپورٹس (APPORTS) کہتے ہیں۔ چنانچہ مختلف اشیاء مثلاً تازہ پھول پھل، میز، کرسیاں قیمتی پتھر، سبز پودے، پرندے، جانور حتیٰ کہ زندہ انسان تک بذریعہ اپورٹس بند کمروں میں لا دیئے جاتے ہیں......اور اسی طرح اندر کی چیزیں اٹھا کر باہر لے جائی جاتی ہیں یہ علم اور عمل یورپ کے اسپر چولسٹس میں بہت اور عام طور پر مروّج ہے اور اس سے کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا۔ اس فلاسفی کا حل کہ ایک بالکل ہر طرح سے بند مُقفل کمرے میں باہر کی ٹھوس چیز کس طرح اندر آجاتی یا اندر سے باہر چلی جاتی ہے یہ ہے کہ ہر چیز کے تین (DIMENSION) یعنی رخ اور پہلو ہوتے ہیں ایک لمبائی، دوئم چوڑائی اور سوئم موٹائی۔ اسپر چولسٹس کہتے ہیں کہ ہر ٹھوس چیز کا ایک چوتھا ڈائمنشن یعنی رخ اور پہلو یہ بھی ہے کہ ایک ٹھوس چیز دوسری میں سے گزر جاتی ہے لیکن جس کی حقیقت انہیں آج تک معلوم نہیں ہوسکی۔ دوسرا نظریہ جو ان اسپرٹس یعنی ارواح کا بتایا ہوا ہے اس طرح ہے کہ جب ان سے سوال کیا گیا کہ وہ ان ٹھوس مادی چیزوں کو بند کمرے کی دیواروں اور کواڑوں میں سے کیوں کر گزار کر لے آتی ہیں جب کہ یہ سائنس کے اس اصول کے بالکل مخالف ہے کہ ایک مادی چیز بغیر روزن اور سوراخ کی دوسری مادی چیز میں سے نہیں گزر سکتی تو ان اسپرٹس (SPIRITS) نے جواب دیا کہ وہ اس چیز کو جسے ایک کمرے کی ٹھوس دیوار میں سے گزارنا چاہتی ہیں اپنی قوت ارادی یعنی وِل پاور (WILL POWER) سے گیس، ہوا یا اس سے زیادہ لطیف صورت میں لا کر کمرے کی دیوار میں سے گزار لیتی ہیں پھر جب اسپر چولسٹس نے ان سے دریافت کیا کہ مانا وہ اپنی قوتِ ارادی سے ایک ٹھوس چیز کو ہوا اور گیس کی لطیف صورت میں تبدیل کر کے کمرے میں لے آتی ہیں اور پھر اسے دوبارہ منجمد اور ٹھوس بنا لیتی ہیں لیکن جب کبھی وہ کسی ترکاری، پھول، پھل یا کسی زندہ چیز کو اندر لانے کے لئے گیس اور ہوا کی لطیف صورت میں لاتی اور پگھلاتی ہوں گی تو وہ چیز ضائع اور ہلاک ہو جاتی ہوگی تو اس کے جواب میں ارواح نے کہا



Marfat.com

کہ وہ اس چیز کے لئے دیوار کی اتنی جگہ کو جس میں سے وہ چیز گزارنی مطلوب ہوتی ہے لطیف بنا لیتی ہیں اور وہ چیز گزار لیتی ہیں۔ ان ہر دو نظریوں میں سے کوئی صحیح ہے یا ان کے علاوہ ارواح کے پاس کوئی اور حکمت ہے، بہر صورت یہ بات بالکل مُسلّم اور ٹھوس حقیقت ہے کہ اسپرٹس یعنی ارواح بند کمروں میں باہر کی ٹھوس چیزیں اندر لے آتی ہیں اور اندر کی چیزیں باہر لے جاتی ہیں اور اس میں ذرہ برابر بھی جھوٹ اور مبالغہ نہیں ہے۔ اسپر چولسٹس کے درمیان یہ عمل عام ہے اور ہر روز ہزاروں حلقوں میں یہ عمل علیٰ رؤس الاشہاد یعنی سینکڑوں لوگوں کے روبرو کیا جاتا ہے حالانکہ بڑے بڑے فلاسفر، سائنس دان، ڈاکٹر اور انجینئر ان حلقوں میں موجود ہوتے ہیں اور ہر قسم کے فریب اور دھوکے سے بچنے کے لئے اس کمرے میں سائنس کے قسم قسم کے آلات اور اوزار لگے ہوئے ہوتے ہیں وہاں کے سائنسدانوں اور فلاسفروں نے اس عمل کے بیس تیس سال کے متواتر گہرے مطالعے اور بے شمار تجربوں اور مشاہدوں کے بعد اسے قبول اور اختیار کیا ہے ہم اب اپورٹس کے ایک دو واقعات اس جگہ اور بیان کرتے ہیں جنہیں جان بٹلر (JOHN BUTLAR) صاحب نے اپنی کتاب اکسپلورنگ دی سائیکک ورلڈ (EXPLORING THE PSYCHIC WORLD) صفحہ ۱۸۵ پر لکھا ہے اس میں زندہ انسانوں کو بطور اپورٹس بند کمروں میں لانے اور باہر لے جانے کے واقعات ہیں وہ لکھتے ہیں:۔

''یہ ۳ رجون ۱۸۷۱ء کا واقعہ ہے اور اس واقعہ کی تصدیق کے لئے دس ایسے معتبر عینی شاہدوں اور گواہوں کے دستخط موجود ہیں جن کی موجودگی میں اور ان کے روبرو یہ واقعہ رونما ہوا ہے یہ حلقہ سر ولیم کروکس (SIR WILLIAM CORKS) کے روبرو جو ایک بڑے بھاری چوٹی کے نامور سائنسدان ہوئے ہیں ان کے بھائی ڈاکٹر جان کے گھر قائم ہوا تھا۔ ڈاکٹر ابراہام والیس نے دس حاضرین حلقہ کی شہادتیں لے کر اس واقعہ کو قلم بند کیا ہے اس حلقہ میں میڈیم مس فلورنس کک تھیں اور ان پر جو روح مسلط تھی اس کا نام کیٹی کنگ (KAITY KING) تھا۔ ڈاکٹر ابراہام والیس لکھتے ہیں کہ نہ کوئی دروازہ اور نہ کوئی کھڑکی کھلی تھی کمرے میں اندھیرا تھا۔ کیٹی کنگ کی روح حاضر تھی اور حاضرین حلقہ کی فرمائش پر مختلف اشیاء بطور اپورٹس لا رہی تھی۔ حاضرین میں



Marfat.com

سے ایک شخص نے کسی چیز کے لانے کی فرمائش کی جس پر ایک دوسرے شخص نے بطور مذاق اور خوش طبعی کہا کہ اس کی خواہش ہے کہ مس گوپی (GUPPI) کو لایا جائے۔ اس پر ایک تیسرا شخص بولا۔ ''خدا تمہارا بھلا کرے اس بات کی امید کیوں کر ہوسکتی ہے کہ کیٹی مس گوپی کو جو لندن کی بہت بھاری میڈیم ہے اٹھا لائے۔ اس پر کیٹی کنگ نامی روح نے تین دفعہ کہا ''آئی ول (I WILL)'' یعنی میں ضرور لاؤں گی۔ پھر جان نے چلا کر کہا ''ٹھہر جاؤ تم ایسا نہیں کر سکو گی''۔ پھر حاضرین حلقہ میں سے کسی کی آواز آئی ''خدا کی پناہ کوئی چیز میرے سر پر آ رہی ہے'' تب ہی ایک دو چیخوں کے ساتھ میز پر کسی چیز کے دھڑام سے گرنے کی آواز آئی۔ روشنی کی گئی تو ہم تمام حاضرین یہ دیکھ کر دم بخود رہ گئے کہ مس گوپی ہمارے سامنے میز پر بیٹھی ہے اور ہم سب حلقہ وار اس کے ارد گرد جمع ہیں۔

مس گوپی اس وقت عالمِ استغراق اور بے ہوشی میں بالکل ساکن اور بے حس معلوم ہوتی تھی تمام اہل حلقہ پر خوف اور ہراس چھایا ہوا تھا کہ کہیں خدانخواستہ گوپی کو گزند اور نقصان نہ پہنچا ہو اس وقت اس نے اپنا ایک ہاتھ آنکھوں پر رکھا ہوا تھا اور صبح کا ڈھیلا گاؤن پہنے ہوئے تھی بیڈ روم کے سلیپروں کا ایک جوڑا اس کے پاؤں میں تھا۔ اس کے دوسرے ہاتھ میں ایک پین یعنی قلم تھا جو اس کے ہاتھ کے پاس میز پر پڑا ہوا تھا۔ کیٹی کنگ روح کو اسے اس کے مکان سے اٹھا کر لانے میں بمشکل تین منٹ کا وقت لگا ہوگا۔ تھوڑی دیر بعد مس گوپی ہوش میں آئی ہم نے حلقہ کی کارروائی بدستور جاری رکھی اور اس کارروائی میں گوپی کے اور کپڑے کیٹی کنگ کے ذریعے بطور اپورٹس منگوائے گئے۔ حلقے کے خاتمہ پر حلقہ کے چار ممبر مس گوپی کے ہمراہ اسے پہنچانے کے لئے اس کے گھر ہائی بری (HIGH BURREY) جو وہاں سے تین چار میل کے فاصلے پر تھا بھیجے گئے جہاں جا کر انہیں مس گوپی کی رفیقہ مس نے لینڈ (NAI LAND) کی زبانی معلوم ہوا کہ وہ دونوں انگیٹھی کے پاس بیٹھی حساب کر رہی تھیں کہ یک لخت اوپر دیکھنے سے مس نے لینڈ کو معلوم ہوا کہ مس گوپی یکدم اوپر چھت کی طرف اڑ کر غائب ہوگئی اور چھت کے ساتھ تھوڑا سا دھواں اور غبار چھوڑ گئی''۔



Marfat.com

اسی قسم کا ایک دوسرا واقعہ پچھلے سالوں مارکوئس سنٹورین اسکاؤٹ (MARQUIS SENTORINE SCOUT) نامی ایک میڈیم کا ہے جو ۲۹ جولائی ۱۹۲۸ء کو ملسمو کیسل (MELSMO CASTLE) میں واقع ہوا جسے پروفیسر بزانو (BIZZANU) نے اس طرح قلم بند کیا ہے۔

دوران حلقہ میں خود موجود تھا مسٹر اسکاؤٹ میڈیم نے گھبرائی ہوئی آواز میں چلا کر کہا کہ اس وقت وہ اپنے پاؤں محسوس نہیں کر رہا، گراموفون باجا جو اس وقت بج رہا تھا ٹھہرالیا گیا اس کے بعد ایک موت کی سی خاموشی حلقے پر ایک لحظہ چھائی رہی میڈیم کو نام لے کر بلایا گیا لیکن اس نے کوئی جواب نہ دیا پھر اندھیرے میں اسے ٹٹولا گیا تو اس کی جگہ خالی پائی گئی ہم نے سرخ روشنی سے کمرے کو روشن کیا دروازے سب اسی طرح بدستور بند تھے اور اس کی چابی اندر ہمارے پاس تھی لیکن میڈیم کمرے سے غائب تھا۔ اس کیسل (CASTLE) کے تمام کمروں میں میڈیم کو تلاش کیا گیا لیکن تلاش بے سود ثابت ہوئی آخر تین گھنٹے کی سخت تلاش کے بعد میڈیم کو غلے کے ایک کمرے میں جو باہر سے مقفل تھا خشک گھاس کے ڈھیر پر گہری نیند سویا ہوا پایا۔ مصنف کتاب سرجان بٹلر لکھتے ہیں کہ زندہ انسانی اپورٹس کے پچاس اسی قسم کے واقعات کا ریکارڈ ان کی لائبریری میں موجود ہے جو حال ہی میں واقع ہوئے ہیں۔ اسی قسم کا معاملہ ہمارے ایک مخلص محمد صادق نامی شخص کے ساتھ واقع ہوا تھا جس کا مفصل ذکر ہم اس کتاب کے پچھلے صفحوں میں کر آئے ہیں۔

## جسمانی معراج کے ثبوت

اب ناظرین اندازہ لگالیں کہ ایک معمولی روح جسے ہم اپنی اصطلاح میں جن یا آسیب کہہ سکتے ہیں ایک زندہ انسان کو دو تین منٹ میں تین چار میل کے فاصلے پر ایک مکان سے اٹھا کر دوسرے مقفل بند کمرے میں ڈال سکتی ہے تو کیا اللہ تعالیٰ قادر وقوی حی وقیوم اور خالقِ کائنات کو یہ طاقت حاصل نہیں ہے کہ وہ خود اپنی قدرت کاملہ سے یا اپنے زبردست فرشتے کے ذریعے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بند کمرے سے اٹھا کر آسمان پر یا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو معراج کی رات مکہ سے بیت المقدس اور وہاں سے آسمان پر لے گیا ہو۔ کہاں ہیں وہ کورچشم مردہ دل نفسانی



Marfat.com

لوگ جو حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے جسمانی معراج پر چہ میگوئیاں کرتے ہیں یا کہتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جسمانی طور پر آسمان پر نہیں گئے اگرچہ مادی جزئی عقل اس قسم کے خارق عادت معاملے کو باور کرنے سے ہچکچاتی ہے کہ ایک مادی، بھاری، وزنی اور ٹھوس چیز یا ایک زندہ بھاری بھرکم انسان ایک مکان سے بغیر ظاہری اور مادی اسباب کے طرفۃ العین میں اٹھا کر ایک جگہ سے دوسری جگہ بھی لایا جاسکتا ہے لیکن یورپ میں اسپرٹس کے ذریعے بطور اپورٹس یہ کام عام طور پر سینکڑوں لوگوں کے روبرو آلاتِ سائنس کے ہر قسم کے ٹیسٹ اور آزمائش کے باوجود دکھائے جاتے ہیں اور یہ معاملات آج کل کے اہل یورپ کے روحانی حلقوں میں اس طرح عام طور پر دیکھے جاتے ہیں جس طرح ہم یہاں نئی ایجادات کے بعید از عقل کارنامے اور زندہ مادی کرامات آئے دن دیکھتے ہیں جن کی بدولت انسان روئے زمین پر ہر طرف لوہے کے گھوڑے دوڑا رہے ہیں۔ پرندوں کی طرح ہوا میں اڑ رہے ہیں بلکہ فرشتوں کی طرح چاند اور مریخ تک پہنچنے کے خواب دیکھ رہے ہیں دریاؤں اور سمندروں میں مچھلیوں کی طرح تیر رہے ہیں۔ ہزاروں میل دور مغرب کی باتیں ایک آن میں مشرق میں سُنائی دیتی ہیں اور آئندہ اس سے بھی زیادہ بعید از عقل کارناموں کی توقع کی جاسکتی ہے۔ پہلے زمانے میں جب کہ روحانی سائنس اور باطنی علوم پورے عروج پر تھے اور اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبروں اور اولیاؤں کو لوگوں کی رشد و ہدایت کے لئے یہ باطنی کمالات اور روحانی کرامات عطا فرمائی تھیں وہ غیبی لطیف مخلوق جن، ملائکہ اور ارواح کے ذریعے اس قدر حیرت انگیز بعید از عقل کام کرتے تھے کہ اگر سائنسدان انہیں دیکھ لیں تو انگشت بدنداں رہ جائیں۔ آج کل اسپر چولسٹس کے ان سفلی ارواح کے کارناموں نے یورپ کے بڑے بڑے سائنسدانوں اور فلاسفروں کو حیرت میں ڈال رکھا ہے حالانکہ اہلِ سلف کے بڑے علوی روحانی کمالات کے مقابلے میں ان کی کوئی وقعت نہیں۔ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے معراج کی رات آسمانوں اور عرش و کرسی وغیرہ علوی مقامات کی سیر کرنے، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے چوتھے آسمان پر چلے جانے اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے ملکہ بلقیس کے کئی سو من بھاری سونے کے تخت کو سینکڑوں میل سے طرفۃ العین میں اٹھوا کر اپنے پاس حاضر کرانے کے معاملات کیا اپورٹس کے زبردست کارنامے نہیں ہیں جن کے معمولی نمونے یورپ کے اسپر چولسٹس بطور مشتے نمونہ از خروارے علیٰ رؤس الاشہاد دکھا رہے ہیں اور ہمارے قرآنی حقائق پر مہر تصدیق ثبت کر رہے ہیں



Marfat.com

لیکن ہمارے اپنے عقل کے اندھے پھر بھی ہمارے اہل سلف پیغمبروں کے معجزات، اولیاؤں کی کرامات اور قرآنِ کریم میں اس قسم کے بعید از عقل واقعات کو جھٹلاتے ہیں یا انہیں توڑ مروڑ کر اپنی ناقص عقل کے ساتھ تطبیق دینے کے لئے نہایت ناروا تاویلیں کر ڈالتے ہیں حالانکہ آج کل یورپ میں ایک بھی ایسا شخص نہ ہوگا جو ان حقائق پر یقین نہ رکھتا ہو۔ دُنیا میں اب اس قسم کا ہر بعید از عقل معاملہ ٹھوس حقیقت کی حیثیت رکھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں صریح الفاظ میں اس بات کو بار بار بطور تاکید ارشاد فرماتا ہے کہ یہودیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہ قتل کیا تھا اور نہ سولی پر چڑھایا تھا بلکہ اللہ تعالیٰ نے بطور اپورٹس اٹھا کر آسمان پر چڑھا لیا تھا۔ قولہ تعالیٰ

وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ ؕ (النساء: آیت ۱۵۷)

ترجمہ: ''انہوں نے عیسیٰ (علیہ السلام) کو نہ تو قتل کیا تھا اور نہ سولی دی تھی بلکہ انہیں شبہ میں ڈال دیا گیا تھا''۔

پھر دوسری جگہ اس سے زیادہ پرزور الفاظ میں ارشاد ہے

وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا ۝ بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ ؕ (النساء: آیت ۱۵۷)

ترجمہ: ''انہوں نے حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) کو یقیناً قتل نہیں کیا بلکہ اللہ تعالیٰ نے اسے اپنی طرف چڑھا لیا ہے''۔

اللہ تعالیٰ کو معلوم تھا کہ بعد کے زمانے میں ایسے جھوٹے، بناوٹی پیغمبر ظاہر ہوں گے جن کے پاس نہ تو کوئی اللہ تعالیٰ کی عطا کی ہوئی غیبی روحانی طاقت ہوگی اور نہ باطنی علم ہوگا جن کی پیغمبری اور نبوت کی بنیاد محض زبان کی طرّاری، فرضی پیشین گوئیوں اور جھوٹی تاویلوں پر ہوگی اور سائنس کے مادہ پرست زمانے میں ہر خلافِ عقل باطنی اور روحانی معاملے کو سمجھنے اور باور کرنے والے بہت تھوڑے آدمی ہوں گے اس لئے اگرچہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں بطور تاکید وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا ۝ (النساء: آیت ۱۵۷) کے پرزور الفاظ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قتل ہونے اور سولی پر چڑھائے جانے کے واقعہ کا انکار فرما دیا ہے لیکن پھر بھی بعض نے یہاں تک مشہور کر دیا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مر گئے ہیں اور کشمیر میں ان کی قبر موجود ہے۔ بے شک کشمیر میں ایک



Marfat.com

قادری بزرگ کی قبر ہے جس نے اپنی زندگی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرح مُردے زندہ کیے تھے اور لوگوں میں ان کا لقب عیسیٰ ثانی ہوگیا تھا مگر جھوٹی تاویلیں کرنے والوں اور فرضی پیشین گوئیوں کو سچا ثابت کرنے والوں کو ایسے حیلے اور بہانے خدا دے چنانچہ انہوں نے اس بزرگ عیسیٰ ثانی کو حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام ثابت کر دیا اور ہزاروں بیوقوف اس بات کو باور کرنے پر تیار ہو گئے حالانکہ بیت المقدس سے کشمیر میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پہنچنے، یہاں گمنامی میں فوت ہونے اور پھر عیسیٰ علیہ السلام یا عیسیٰ ابن مریم کی بجائے عیسیٰ ثانی مشہور ہونے کی سب باتیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمین سے آسمان پر چڑھائے جانے سے بھی زیادہ خلافِ عقل ہیں اور پرانی اور نئی تاریخوں میں کہیں بھی ان کا ذکر تک نہیں ہے۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زندہ آسمان پر جانے کا حال

دوسرا اعتراض حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان پر چڑھائے جانے پر یہ کیا جاتا ہے کہ اگر عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر چڑھائے گئے ہیں تو وہ وہاں کیا کھاتے پیتے ہیں اور کون سے دیگر کام کرتے ہیں؟ اس کا جواب قرآن کریم نے پہلے ہی دے دیا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کے لئے روئے زمین پر بطور اپورٹس (APPORTS) آسمانی دسترخوان میں آسمانی غذا اتار دی گئی تھی یہ کہ اللہ تعالیٰ قادر قیوم کے ہاں ہر قسم کا انتظام موجود ہے وہ اہل زمین کے لئے آسمانی غذا نازل فرماتا ہے اور جس اہلِ زمین کو چاہے آسمان پر اٹھاتا، اسے آسمانی غذا کھلاتا پلاتا اور جب تک چاہے اسے زندہ رکھتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

اِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيْعُ رَبُّكَ اَنْ يُّنَزِّلَ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ ؕ (المائدہ: آیت ۱۱۲)

ترجمہ:۔ ”جب کہ حواریوں نے (عیسیٰ علیہ السلام) سے عرض کیا اے عیسیٰ ابن مریم کیا آپ کا رب ایسا کرنے پر قادر ہے کہ وہ ہم پر آسمان سے کھانے کا دسترخوان نازل فرمائے“۔



Marfat.com

"آپ علیہ السلام نے فرمایا تم تقویٰ اختیار کرو اور اگر تم ایماندار ہو تو اللہ تعالیٰ ایسا کر کے دکھا دے گا۔ حواریوں نے عرض کیا ہم چاہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی آسمانی غیبی غذا زمین پر کھا کر دیکھیں اور دلی اطمینان حاصل کریں اور یہ جانیں کہ ہم سے جو وعدہ فرمایا ہے تو نے اسے سچ کر کے دکھا دیا ہے تاکہ ہم تیرے اس معجزے کے گواہ بن جائیں"۔ اس وقت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی۔ "اے اللہ! ہم پر آسمان سے کھانے کا دسترخوان نازل فرما تاکہ یہ دن میری امت کے سابقین اور متاخرین کے لئے عید اور خوشی کا دن بن جائے اور یہ تیری قدرت کا بڑا کارنامہ اور معجزہ ثابت ہو، اور ہمیں اس قسم کا آسمانی غیبی رزق عطا فرما اور تو بہترین رزق پہنچانے والا ہے"۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت کا یہ کرشمہ قرآنی شہادت کے بعد ان منکرین اور معترضین کے لئے کافی اور شافی جواب ہے جو کہتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام اگر آسمان پر زندہ موجود ہیں تو وہ کیا کھاتے پیتے ہیں اور کس طرح زندہ ہیں؟ یاد رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی سرشت، خلقت اور پیدائش چونکہ ملکوتی امتزاج اور روحانی اختلاط سے واقع ہوئی تھی اور ان کے جسم عنصری میں روحانی عنصر کا غلبہ تھا اس واسطے ان کا بطور اپورٹس عالم بالا کی طرف اٹھایا جانا اغلب اور آسان تھا۔ ہمارے آقائے نامدار حضرت احمد مختار ﷺ کو ایک بار عالم انفس اور دوسری بار عالم آفاق میں معراج ہوا قرآن کریم میں ان کا ذکر سورۃ بنی اسرائیل اور سورۃ النجم میں آیا ہے۔ احادیث میں مذکور ہے کہ معراج سے پہلے آپ ﷺ کا سینہ چاک کیا گیا۔ اسے آب حیات لطف سے دھویا گیا۔ نورِ حضورِ ذات سے آپ ﷺ کے تمام لطائف کو زندہ اور تابندہ کیا گیا اور اس کے بعد آپ ﷺ کے جسمِ اطہر کو کمالِ لطافت عطا کر کے براق کی باطنی برق اور رفرف کی روحانی ایٹمی انرجی کے ذریعے عالم بالا کی طرف چڑھا دیا گیا۔ قرآن کریم میں معراج کا ذکر سورہ بنی اسرائیل میں مجمل طور پر اس طرح آیا ہے

سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِیَهٗ مِنْ اٰیٰتِنَا ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ①

(بنی اسرائیل: آیت ۱)



Marfat.com

ترجمہ:۔ ''پاک ہے وہ ذات جو لے گئی رات کے وقت اپنے بندے محمد ﷺ کو مسجد حرام (یعنی خانہ کعبہ) سے مسجد اقصیٰ (یعنی بیت المقدس) کی طرف جس کے اردگرد ہم نے برکت ڈال رکھی ہے تاکہ اسے اپنی قدرت کی نشانیاں دکھائیں اور وہ دانا اور بینا ہے''۔

قرآن مجید میں معراج کا ذکر سورۃ والنجم میں ذرا تفصیلاً آیا ہے

وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰىۙ (النجم: آیت ۱۳)

ترجمہ: ''آپ ﷺ نے دیکھا اس کو (یعنی اللہ تعالیٰ کو) دوسری بار''۔

چنانچہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو ایک بار عالم انفس اور دوسری بار عالم آفاق میں بڑے بھاری اور اہم معراج ہوئے اور دو دفعہ آپ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی ذات کا دیدار ہوا ورنہ ویسے تو اللہ تعالیٰ بچپن سے لے کر چالیس سال کی عمر تک آپ ﷺ کو نبوت کے مختلف اعلیٰ مراتب اور ختم رسالت کے بے شمار افضل کمالات سے سرفراز فرماتا ہے۔ کئی دفعہ آپ ﷺ کا سینہ اور صدر چاک کیا گیا اور ہر غیر غل و غش اور غلاظت سے دھویا اور پاک وصاف کیا گیا۔ اسے نورِ حضور سے معمور کر کے لطیف اور منور بنایا گیا اور ہر طرح آپ ﷺ کی نبوت کے اظہار سے پہلے ختمِ رسالت اور وحی کے بارگراں کے لئے تیار کیا جاتا رہا جیسا کہ اس واقع سے ظاہر ہے کہ جب آپ دائی حلیمہ کے لڑکے کے ہمراہ ایک پہاڑی وادی میں بکریاں چرا رہے تھے آپ ﷺ کو چند ملائکہ نے پکڑ کر شق صدر کے لئے ایک پہاڑی کی چوٹی پر اٹھالیا دائی حلیمہ کا لڑکا گھبرایا ہوا اپنی ماں کے پاس دوڑا گیا اور یہ ماجرا سنایا کہ کس طرح محمد ﷺ کو چند سفید پوش آدمی اٹھا کر پہاڑ کی چوٹی پر لے گئے اور لٹا کر سینہ چاک کر دیا جسے سن کر دائی حلیمہ وہاں دوڑ کر گئی تو آپ ﷺ کو صحیح سلامت بکریاں چراتے پایا اور جب آپ ﷺ سے اس واقعہ کی بات پوچھا تو آپ ﷺ نے سب ماجرا سنا دیا۔

غرض یہ کہ آپ ﷺ کو چالیس سال تک ولایت اور نبوت کے ابتدائی روحانی مراحل اور باطنی مدارج سے گزرنا پڑا اور آپ ﷺ کمال خاموشی صبر اور تحمل سے اسے برداشت کرتے رہے افسوس ہے ان کور چشم زبانی خشک عالموں کی عقل پر جو کہتے ہیں کہ حضرت سرور کائنات ﷺ کو اظہارِ نبوت سے پہلے کسی قسم کی آگاہی نہیں تھی آپ ﷺ ہماری طرح بے خبر آدمی تھے۔ یک لخت



Marfat.com

آپ ﷺ پر نبوت کا بوجھ ڈال دیا گیا آپ ﷺ محض ہم تک وحی پہنچانے کا خالی واسطہ اور ذریعہ بنے اور معاذ اللہ ہم میں اور ان میں کوئی فرق نہیں یا وہ ہمارے بڑے بھائی کے برابر ہیں۔

## حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ، قرآن اور خانہ کعبہ

معراج سے واپسی پر آپ ﷺ سے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے عوام اور خواص نے دریافت کیا ''یا حضرت ﷺ کیا آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کو دیکھ آئے ہیں''۔ آپ ﷺ نے عوام کو جواب دیا۔

لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ (الشوریٰ: آیت ۱۱)

ترجمہ: ''اس کی مثل کوئی چیز نہیں''۔

چونکہ دریافت کا مقصد یہ تھا کہ آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کو کس شکل وصورت میں دیکھا اس لئے آپ ﷺ نے فرمایا کہ دُنیا میں اللہ تعالیٰ کی مثل کوئی نہیں ہے اور وہ ہر قسم کی تشبیہ اور تمثیل سے پاک ہے اور یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اللہ تعالیٰ کی شکل وصورت ایسی تھی اور خواص سے خطاب فرمایا کہ معراج کی رات اللہ تعالیٰ کے نور حضور دیدار سے رنگ دیا گیا ہوں اور اس نور قدیم کا عکس اپنے سینے کے آئینے میں اپنے ساتھ لے آیا ہوں آپ ﷺ نے نہیں فرمایا؟ مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَ الْحَقَّ فَاِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَتَمَثَّلُ فِیْ صُوْرَتِیْ (بخاری مسلم) یعنی ''جس شخص نے مجھے (باطن میں) دیکھا اس نے گویا حق کو دیکھ لیا شیطان میری مثل نہیں ہوسکتا''۔ اور یہ فقر اور تصوّف کا باطنی مسئلہ ہے کہ خواب یا مراقبے میں کوئی سالک حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دیکھے تو اس نے برحق آپ ﷺ کو دیکھا شیطان آپ ﷺ کی صورت کے متمثل نہیں ہوسکتا۔

ایک دوسری حدیث میں آیا ہے کہ اِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَتَمَثَّلُ بِیْ وَلَا بِالْقُرْاٰنِ وَلَا بِالْكَعْبَةِ ''شیطان میری صورت، قرآن اور کعبہ کی صورت کے متمثل نہیں ہوسکتا''۔ یعنی خواب، مراقبے اور اعیان کی باطنی دُنیا میں شیطان ان ہر سہ مظہر ہدایت اور نور حق کی صورت کے متمثل ہوکر کسی کو دھوکا نہیں دے سکتا کیوں کہ آنحضرت ﷺ، قرآن اور خانہ کعبہ کی حقیقت ایک ہے اور یہ ہر سہ حقیقتیں شیطان کی ضد ہیں اور ہر سہ مظہر ہدایت اور نورِ حق ہیں اور شیطان مجسّم مظہرِ ضلالت وظلمتِ باطلہ کا پیکر ہے۔ باطنی دُنیا کی جس مجلس میں ان ہر سہ پاک مقدس حقائق کا ظہور ہو وہ مجلس اور واقعہ حق



Marfat.com

# موت اور اس کا حال

موت کی دو قسمیں ہیں ایک موت ظاہری و جسمانی۔ دوئم موت باطنی و روحانی جسے سرخ موت بھی کہتے ہیں جب عارف سالک نور اسمِ اللہ ذات کے ذریعے اسی زندگی ہی میں نفس کے حیوانی اور شیطانی اخلاقِ ذمیمہ سے باہر آ کر ملکوتی صفاتِ حمیدہ سے متصف ہوتا ہے تو اس کا جثۂ قلب مرغ لاہوتی کی مانند نفس کے بیضۂ ناسوتی کو توڑ کر صحیح سلامت طفلِ معنوی کی طرح باہر آ جاتا ہے یعنی مُوْتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا موت سے پہلے معنوی طور پر مر جاتا ہے ایسی موت مطلق مراد اور کامل حیات ہے۔ ایسا عارفِ کامل زندہ دل آدمی جان کندن، مقام برزخ، قبر، حشر، نشر پل صراط اور دخولِ جنت کے تمام برزخی اور اخروی حالات اور مقامات کو زندگی میں طے کر لیتا ہے۔ ایسا عارف کامل اس روحانی جثّے کے ذریعے روحانی اہل القبور، جن، ملائکہ اور تمام غیبی لطیف مخلوق سے ہم سخن اور ہم کلام ہو سکتا ہے اور جب چاہے باطن میں روحانیوں سے ملاقات کر کے ان سے استفادہ کر سکتا ہے چونکہ عارف کامل موت کے درمیانی برزخی پل کو زندگی میں عبور کئے ہوئے ہوتا ہے لہٰذا ایسا عارف کامل موت کے بعد بھی اس مادی دُنیا میں آ کر زندہ لوگوں سے جب چاہے ملاقات کر سکتا ہے اور فیض و برکت پہنچا سکتا ہے، غرض عارف کامل ظاہری موت سے نجات پا کر اللہ تعالیٰ کے نور سے ابدا لآباد تک زندہ جاوید ہو کر رہتا ہے۔

ہم پچھلے صفحوں میں قرآنی سورتوں کے ساتھ دعوت پڑھنے کے کچھ طور طریقے بیان کر آئے ہیں اب یہاں تصورات اور علمِ دعوات کے مزید کچھ طریقے بیان کرتے ہیں۔ نفسانی صاحب غرض لوگ چونکہ ان دعوتوں کو اپنی نفسانی اور دنیوی اغراض و مقاصد میں استعمال کرتے ہیں اس لیے ان باطنی کارگر ہتھیاروں پر باطنی روحانی افسروں کا کنٹرول رہتا ہے جب تک ان باطنی افسروں سے کسی کے لئے کلام کے عمل کے بارے میں پرمٹ اور لائسنس جاری نہ ہو جائے اس کلام کا عمل جاری اور رواں نہیں ہوتا۔ اس طرح نااہل نفسانی لوگوں سے یہ ہتھیار محفوظ رکھے جاتے ہیں تمام دعوتوں اور عملوں کی کلید اور کنجی تصور اسمِ اللہ ذات اور تصور اسمِ محمد سرور کائنات ﷺ



Marfat.com

ہے جب تک کسی طالب کا وجود اسمِ اللہ ذات اور اسم محمد سرور کائنات ﷺ میں طے نہ ہو جائے اور ان دو اسموں کے نور سے طالب کا دل زندہ نہ ہو جائے طالب سے کوئی عمل اور دعوت جاری نہیں ہوتی۔ طالب کو چاہیئے کہ ابتدائی خام ناتمام حالت میں اس وقت تک دعوت پڑھنے کی جرات نہ کرے جب تک کہ وجود کو پہلے تصورات کے ذریعے پختہ، زندہ اور تابندہ نہ کر لے۔ طالب کے وجود میں سات باطنی لطائف ہیں اور ان کے زندہ، تابندہ اور بیدار کرنے کے لئے یہ سات اسماء بمنزلہ کلیدات اور کنجیوں کے ہیں **اللّٰہ، لِلّٰہ، لَہٗ، ھو، محمد، فقر**، ان چھ اسماء کے حروف اٹھارہ ہیں اور اٹھارہ ہزار مخلوقات ان اٹھارہ حروف کی قید، تسخیر اور تصرف میں ہیں۔ ان اسماء کی آبیاری کلمہ طیبہ **لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کے پڑھنے سے ہے

الف اللہ چنبے دی بوٹی میرے من وچہ مرشد لائی ھو
نفی اثبات دا پانی ملیس ہر رگیں ہر جائی ھو
ہر جا بوٹی مشک مچایا جاں پھلن تے آئی ھو
مرشد کامل ہر دم جیوے باہو جیں ایہ بوٹی لائی ھو
(سلطان العارفین)

اور مرشد کامل بمنزلہ مالی اور باغبان کے ہے اور آخر میں جب سالک عارف منتہی کو پہنچ جاتا ہے تو کلمہ طیبہ بھی نوری حروف سے اس میں مرقوم اور منقش ہو جاتا ہے اور اس کے ساتوں لطائف ان ساتوں کلمات کے انوار سے جگمگا اٹھتے ہیں ان کلمات کا ''نقش مرقوم وجودیہ'' یہ ہے

| اَللّٰهُ | لِلّٰهِ | لَهٗ |
|---|---|---|
| هُو | مُحَمَّد صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم | فَقْر |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) | | |



Marfat.com

# تصورات اسماء العظّام اور فقر کا حال

طالب کو چاہیے کہ پہلے پہل ان چھ اسماء کا تصور کرے۔ یعنی فکر اور خیال کی انگلی سے ان اسماء کو باری باری مُرشد کی ہدایت اور تلقین کے مطابق اپنے اندر تحریر کرے۔ ساتھ ساتھ دل سے کلمہ طیبہ پڑھتا رہے۔ کلمہ طیبہ پڑھنے کے بھی طالب کی استعداد کے مطابق مختلف طریقے ہیں مذکورہ بالا اسماء میں سے بعض اسماء بھی بعض طالبوں کے مزاج اور استعداد کے موافق ہوتے ہیں اور طالب کے جسم میں بھی بعض خاص مقامات ہیں جہاں ان کا تصوّر آسان اور سہل ہوتا ہے۔ ان اسماء کا انتخاب مُرشد مربی کا کام ہے یا طالب صادق اپنی فراست اور بار بار مشق کے تجربے سے تصوّر کا کوئی آسان طریقہ اپنے لیے نکال لیتا ہے ایسے کامل طالب کے معاملے میں مرشد کو بہت تردد نہیں کرنا پڑتا۔ تصوّر کے لیے طالب ان چھ اسماء کو اختیار کرے **اللّٰہُ، لِلّٰہِ، لَہُ، ھُو، محمّد ﷺ، فقر** یعنی اپنے خیال میں شہادت کی انگلی کو قلم بنائے اور اسماء مذکورہ بالا میں سے کسی اسم کو اپنے اندر مرقوم یا تحریر کرے۔ ساتھ ہی دل سے کلمہ طیبہ پڑھتا جائے اور اگر ذکر کلمہ طیبہ میں پاس انفاس کا طریقہ اختیار کرے تو اور بہتر ہے یعنی جب سانس اندر لے جائے تو **لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ** کہے اور جب سانس باہر نکالے تو **محمد رسول اللّٰہ** کہے یا ابتداء میں صرف نفی اثبات پر اکتفا کرے یعنی جب سانس اندر لے جائے تو **لَآ اِلٰہَ** کہے اور جب سانس باہر نکالے تو **اِلَّا اللّٰہُ** کہے اس میں پہلے کی نسبت آسانی ہے اگر اور زیادہ آسانی چاہے تو سانس اندر لے جاتے وقت صرف اللہ کہے اور سانس باہر نکالتے وقت ھو کہے اس طرح اللّٰہ ھو کے ذکر سے پاس انفاس کرے جو بہت آسان رہتا ہے اس طرح کی مشق تصوّر اور ذکر پاس انفاس سے جس وقت طالب کا باطن زندہ ہوتا ہے اس وقت طالب دعوت پڑھنے کے قابل ہو جاتا ہے یعنی دعوت کا عمل اس سے جاری اور رواں ہو جاتا ہے بعض دفعہ تصوّر کرتے وقت حَبسِ دم بھی بہت مفید پڑتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ طالب آلتی پالتی مار کر یعنی مربع ہو کر قبلہ رخ بیٹھے۔ معدہ طعام سے اور دل غیر خیالات اور تفکرات سے خالی ہو اور اسم اللہ ذات اور اسم حضرت سرور کائنات ﷺ کا تصوّر اور مشق کرے



Marfat.com

سانس اور دم کو اندر روکے اور ایک دم میں جتنی دفعہ اسم پر تفکر کی انگلی پھر جائے اتنی دفعہ کلمہ طیبہ یا کلمہ اللہ ھو دل سے ادا کرے۔ اثناء ذکر میں نہ زبان اور ہونٹوں کو حرکت دے اور نہ سانس نکالے ہر بار انگلی سے مشق تصوّر اور ذکر کی تعداد شمار کر کے بڑھاتا جائے اس سے طالب بہت جلدی کامیاب ہو جاتا ہے اور یہ ذکر اور تصوّر کا بہترین طریقہ ہے۔

## اللہ تعالیٰ کے ننانوے اسماء الحسنیٰ کا حال

اس کے بعد اسماء صفات یعنی ننانوے نام باری تعالیٰ کے تصوّرات اور دعوات کی نوبت آتی ہے اور اللہ تعالیٰ کے ننانوے اسماء صفات سالک سے جاری اور رواں ہوتے ہیں جس وقت سالک کا وجود اسم اللہ ذات میں طے ہو جاتا ہے تو چونکہ تمام اسماء صفات، اسم اللہ ذات کی شاخیں اور اسی ذاتی اسم کا عکس ہیں لہٰذا طالب کا وجود ہر اسم صفاتی میں باری باری طے ہو جاتا ہے۔ ہر اسم کے نور سے زندہ اور سیراب ہوتا ہے اور ہر اسم کا نور اس کے باطنی طفلِ معنوی کی غذا بن جاتا ہے سالک میں تمام اسماء صفات نوری حروف سے مرقوم ہو جاتے ہیں وہ تمام اسماء صفات کا عامل بن جاتا ہے اور ہر اسم کا عمل سالک سے جاری اور رواں ہو جاتا ہے۔ کہنے کو تو یہ بات آسان معلوم ہوتی ہے لیکن عملاً یہ کام بہت مشکل، دشوار بلکہ محال ہے کیوں کہ اللہ تعالیٰ کے ہر اسم کے عمل کے تحت ایک لازوال باطنی ولایت موجود ہے اور اس ولایت میں بے شمار مؤکلات متعین ہیں جو اس اسم کے خادم ہیں اور وہ سب اس عامل کی خدمت پر مامور ہو جاتے ہیں اور اس کا حکم بجالاتے ہیں ان اسماء کو اگر زبانی طور پر پڑھا جائے یعنی ان کی دعوت دی جائے تو دعوت شروع کرنے سے پہلے هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (الحشر: آیت ۲۲) ضرور ایک دفعہ پڑھا جائے اور ہر اسم حرف ندا یا کے ساتھ اس طرح پڑھا جائے یَا اَللّٰهُ، یَا رَحْمٰنُ، یَا رَحِیْمُ، یَا مَلِکُ، یَاقُدُّوْسُ الخ اور اگر ان اسماء کا تصوّر کیا جائے تو پھر حرف ندا یا لگانے کی ضرورت نہیں۔ ذیل میں ہم ان اسماء الحسنیٰ کا نقشہ دیتے ہیں اور ان میں سے بعض خاص خاص اسماء کی مختصر خاصیت اور ان کے پڑھنے کا طریقہ بھی بیان کرتے ہیں۔



Marfat.com

# هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

| اَللّٰهُ | اَلرَّحْمٰنُ | اَلرَّحِیْمُ | اَلْمَلِکُ | اَلْقُدُّوْسُ | اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلْمُهَیْمِنُ | اَلْعَزِیْزُ | اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَکَبِّرُ | اَلْخَالِقُ | اَلْبَارِیءُ | اَلْمُصَوِّرُ |
| اَلْغَفَّارُ | اَلْقَهَّارُ | اَلْوَهَّابُ | اَلرَّزَّاقُ | اَلْفَتَّاحُ | اَلْعَلِیْمُ | اَلْقَابِضُ |
| اَلْبَاسِطُ | اَلْخَافِضُ | اَلرَّافِعُ | اَلْمُعِزُّ | اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِیْعُ | اَلْبَصِیْرُ |
| اَلْحَکَمُ | اَلْعَدْلُ | اَللَّطِیْفُ | اَلْخَبِیْرُ | اَلْحَلِیْمُ | اَلْعَظِیْمُ | اَلْغَفُوْرُ |
| اَلشَّکُوْرُ | اَلْعَلِیُّ | اَلْکَبِیْرُ | اَلْحَافِظُ | اَلْمُقِیْتُ | اَلْحَسِیْبُ | اَلْجَلِیْلُ |
| اَلْکَرِیْمُ | اَلرَّقِیْبُ | اَلْمُجِیْبُ | اَلْوَاسِعُ | اَلْحَکِیْمُ | اَلْوَدُوْدُ | اَلْمَجِیْدُ |
| اَلْبَاعِثُ | اَلشَّهِیْدُ | اَلْحَقُّ | اَلْوَکِیْلُ | اَلْقَوِیُّ | اَلْمَتِیْنُ | اَلْوَلِیُّ |
| اَلْحَمِیْدُ | اَلْمُحْصِیْ | اَلْمُبْدِئُ | اَلْمُعِیْدُ | اَلْمُحْیِیْ | اَلْمُمِیْتُ | اَلْحَیُّ |
| اَلْقَیُّوْمُ | اَلْوَاجِدُ | اَلْمَاجِدُ | اَلْوَاحِدُ | اَلْاَحَدُ | اَلصَّمَدُ | اَلْقَادِرُ |
| اَلْمُقْتَدِرُ | اَلْمُقَدِّمُ | اَلْمُؤَخِّرُ | اَلْاَوَّلُ | اَلْاٰخِرُ | اَلظَّاهِرُ | اَلْبَاطِنُ |
| اَلْوَالِیْ | اَلْمُتَعَالِیْ | اَلْبَرُّ | اَلتَّوَّابُ | اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ | اَلرَّءُوْفُ |
| مٰلِکُ الْمُلْکِ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ | اَلْغَنِیُّ | اَلْمُغْنِیْ | اَلْمَانِعُ |
| اَلضَّآرُّ | اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ | اَلْهَادِیْ | اَلْبَدِیْعُ | اَلْبَاقِیْ | اَلْوَارِثُ |
| ۞ | ۞ | اَلرَّشِیْدُ | اَلصَّبُوْرُ | صَادِقُ الْوَعْدِ | ۞ | ۞ |



Marfat.com

بعض عامل پڑھتے وقت ہر اسم پر ال تعریف کا بڑھا دیتے ہیں جیسا کہ سورہ حشر کے آخری رکوع میں قرآن میں اللہ تعالیٰ نے اسماء الحسنیٰ کو بیان فرمایا ہے قولہ تعالیٰ

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۞ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۚ (الحشر:۲۲،۲۳)

یعنی ہر اسم پر ال بڑھا کر اور سب کو ملا کر اس طرح پڑھتے ہیں۔ اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الخ

ان اسماء کے پڑھنے کا ایک اور طریقہ یہ ہے کہ ہر اسم صفت کے ساتھ بطور امداد اسم ذات ملا کر پڑھتے ہیں اس سے اسم صفت کو اسم ذات کی مدد ملتی ہے اور اس کا عمل جلدی جاری ہو جاتا ہے مثلاً يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحِيْمُ يَا اَللّٰهُ يَا مَلِكُ وَ علی هذا القِیاس قولہٗ تعالیٰ

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ (بنی اسرائیل: آیت ۱۱۰)

ترجمہ: ”فرما دیجیے اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن کہہ کر جس نام سے بھی پکارو سب اسی کے اچھے نام ہیں“۔

ان اسماء صفات کے پڑھنے کے مختلف طور طریقے ہیں اور ہر اسم کی الگ خاصیت ہے اور ان کے پڑھنے کے الگ اعداد ہیں ان میں بعض اسماء جلالی ہیں ایسے اسماء عداوت، مقہوری اور ہلاکتِ اعداء کے لیے بہت مؤثر ہیں اور بعض اسماء جمالی ہیں جو الفت، محبت اور تسخیر میں بہت کارگر ثابت ہوتے ہیں۔ بعض اسماء کمالی ہیں ان سے ایسے دوسرے متفرق کام نکلتے ہیں جن کی تفصیل بہت لمبی ہے بعض لوگ اس قسم کے قیمتی اسرار کے اظہار میں بخل سے کام لیتے ہیں واقعی نااہل اور نالائقوں کے ہاتھ میں تلوار دینا یا انہیں خزانہ سونپنا خطرناک کام ہے لیکن ہم نے یہاں جو کچھ بیان کیا ہے وہ دُنیا میں نہایت قیمتی معلومات اور بیش بہا عملیات ہیں۔ ہر اسم کے الگ الگ



Marfat.com

حروفی اور عددی نقوش ہوتے ہیں اگر وہ علم جفر کے قانون اور قاعدے کے موافق لکھے جائیں تو ان میں عجیب وغریب تاثیرات پائی جاتی ہیں اوران سے مشکلات کے حل میں بڑی مدد ملتی ہے

اللہ تعالیٰ کے اسماء کے مزاج جس طرح مختلف ہیں اسی طرح پڑھنے والوں کے مزاج بھی الگ ہیں اگر کسی شخص کو مزاج کے موافق اسماء مل جائیں اوران اسماء کا عمل اس سے جاری ہو جائے تو گویا اس شخص کو سعادتِ دارین اور کلیدِ گنجِ کونین حاصل ہوگئی۔ کسی شخص نے بایزید بسطامی سے سوال کیا ''مہربانی کر کے مجھے اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم یعنی بڑا اسم بتا دو''۔ آپ نے فرمایا ''تم مجھے اللہ تعالیٰ کا کوئی اسم اصغر یعنی چھوٹا اسم بتا دو تو میں تمہیں اسم اعظم بتا دوں گا'' الغرض اللہ تعالیٰ کے تمام اسماء بڑی شان والے اور اعظم ہیں بشرطیکہ پڑھنے والے کا وجود اوراس کی زبان پاک اور اعظم ہو تب اس اسم کا عمل جاری ہوتا ہے۔

ہم بیان کر آئے ہیں کہ تمام قرآن کریم ایک شجرِ طیبہ کی طرح ہے اوراس میں مختلف سورتیں اور آیتیں شاخوں اور ڈالیوں کی طرح اوران میں اسماء الحسنیٰ پھلوں کی طرح ہیں۔ ان تمام شاخوں اور ٹہنیوں کی قدر و قیمت اس پھل کی وجہ سے ہوتی ہے جوان میں لگا ہوا ہوتا ہے کیوں کہ جو کچھ اس تمام درخت سے حاصل ہوتا ہے اس کے ایک پھل سے بھی حاصل ہوتا ہے۔ صحیح احادیث سے ثابت ہے کہ تمام قرآن سورۃ فاتحہ یعنی الحمد شریف میں مندرج ہے اور الحمد شریف بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ میں اور بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اسم اللہ میں مندرج داخل اور شامل ہے۔ سورۃ فاتحہ اور آیت الکرسی کی فضیلت سے احادیث کی کتابیں معمور ہیں

## اسمائے خمسہ اوریا وھّابُ پڑھنے کی ترکیب وفوائد

منجملہ ایک حدیث یہ ہے کہ ملائکہ اور فرشتے جہاں کہیں آیت الکرسی لکھی ہوئی دیکھتے ہیں تو ادب اور تعظیم کی وجہ سے اس جگہ ہاتھ باندھ کر صف در صف کھڑے ہو جاتے ہیں۔ دین کے دانشمندوں اور داناؤں نے ان احادیث سے اس راز کا انکشاف کیا ہے کہ الحمد شریف اور بسم اللہ شریف کو شرافت اور کرامت تین اسمائے عظام اللہ، رحمٰن اور رحیم سے ہے اور



Marfat.com

آیت الکرسی کو فضیلت دو اسماء حی، قیوم سے ہے اگر ان اسمائے خمسہ کو یکجا کر کے ورد کیا جائے تو تمام قرآن کے فضائل اور تمام سماء الحسنٰی کی برکات اور فیوضات حاصل ہو جاتی ہیں اسمائے خمسہ یہ ہیں یااللہ یا رحمٰن، یا رحیم ،یا حی ،یا قیوم ۔ان اسماء کے پڑھنے میں عجیب وغریب برکات دیکھنے میں آئی ہیں اگر طالب صدقِ دل اور ادب واحترام سے ان اسمائے عظام کو پڑھے گا تو یہ ورد اسے دُنیا وآخرت میں بے نیاز اور لا یحتاج بنا دے گا ان کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ انہیں روزانہ عشاء کی نماز کے بعد پانچ سو دفعہ پڑھے اور پچھلے اسم یا حیّ میں یائے کی تشدید کی دل میں حبسِ دم کے ساتھ ضرب لگائے اور اسم یا قیوم کو دماغ کے گنبد میں پوری گونج کے ساتھ ادا کرے اس طرح کرنے سے ابتدا ہی میں ذاکر کے دل اور دماغ میں عجیب سرور ولذت پیدا اور رقت جاری ہوتی ہے۔ اس ورد کو پڑھنے سے ابتداء میں مؤکلات خواب میں ذاکر کو اس کے کاروبار کے متعلق طرح طرح کی بشارتیں دیتے ہیں پھر نیم خواب ونیم بیداری میں اور آخر میں اعلانیہ بیداری کی حالت میں صاحبِ ورد کو مستقبل کے حالات سے کئی طریقوں میں آگاہی بخشتے ہیں۔ اس کے ہر کام میں امداد اور معاونت کرتے ہیں اسے کسی کام کی کامیابی کا نقش پیش کرتے ہیں کبھی آواز اور الہام کے ذریعے اطلاع دیتے ہیں اور کسی وقت دل میں صحیح وہم اور خیال کے ذریعے اطمینان اور تسلی بخشتے ہیں الغرض اس ورد پر مواظبت کرنے والا دین اور دُنیا میں کامیاب رہتا ہے اور اس کی تمام حاجتیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پوری ہوتی رہتی ہیں۔

بعض بزرگان دین نے اسم یاحی یا قیوم کو اسم اعظم بتایا ہے اور خالی اسے ہی روزانہ ورد کرنے سے دارین میں کامیاب وکامران ہو گئے ہیں اسی طرح یا وھاب میں عجیب تاثیرات اور برکات دیکھی گئی ہیں اس اسم کا ورد کرنے والا بخت وتخت سلیمانی میں حصہ دار ہوتا ہے اس کی دعوت حضرت سلیمان علیہ السلام کے ساتھ مخصوص ہے جیسا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے دعا مانگی

قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَهَبْ لِيْ مُلْكًا لَّا يَنْۢبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِيْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝ (ص: آیت ۳۵)



Marfat.com

ترجمہ: ''عرض کیا اے میرے رب مجھے بخش دے اور مجھے ایسی بادشاہی عطا فرما کہ لائق نہ ہو میرے بعد کسی کے لئے، بے شک تو ہی بہت دینے والا ہے''۔

مذکورہ بالا ہر دو اسم سعادتِ دارین کے لئے نہایت مؤثر اور کارگر ہیں ان کے پڑھنے کی تعداد ایک ہزار ہے عشاء کی نماز کے بعد پڑھے جاتے ہیں۔

## پیر محبوب سبحانی کے قصیدے کے چند اشعار

حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز اپنے ایک قصیدے میں ارشاد فرماتے ہیں

الطلب ان تکون کثیر مال　　ویسمع منک دم فی کل قال

ومن کل النساء تری وراء　　تسربہ ومن کل الرجال

ویاتیک الغنی و تری سعیدا　　مھابا مکرما من کل وال

وتکفی کل حادثۃ و ضر　　وتبقی امنا فی کل حال

فقل یا حی یا قیوم الفا　　مکملۃ علی عدد اللیال

بلیل او نھار قال فیھا　　ذکرت و یرخص کل غال

و فی ذکراک یا وھاب سر　　ینبیک ماترید من السوال

وتکبر عند کل الناس طرا　　وتقبض بالیمین وبالشمال

فلازم ماذکرت ولا تدعہ　　فتفضل تبلغ الرتب العوال

ان ابیات کا مختصر ترجمہ یہ ہے ''اگر تو چاہے تو بڑا مالدار بن جائے اور تمام لوگ مرد و زن اور چھوٹے بڑے تیری عزت اور تعظیم کریں اور تجھ سے پیار اور محبت کریں اور تو زمانے کے ہر بڑے حادثے اور آفتوں سے محفوظ اور مامون رہے تو یہ دو اسماء یا حی یا قیوم ہر روز ہزار دفعہ ورد کیا کر اور اگر اسی طرح تو اسم یا وھاب کا ورد کرے گا تو اس اسم کی برکت سے لوگوں میں بڑا معظم اور مکرم بن جائے گا اور تمام لوگ تیری خدمت پر مامور ہو جائیں گے اور تو ان سے دائیں بائیں ہر قسم کے نذرانے اور تحفے تحائف وصول کرے گا اور لا یحتاج ہو جائے گا''۔



Marfat.com

# اسم بدّوح کا حال

اسم بُــدّوح کا ذکر اکثر کتابوں میں آیا ہے اور حضرت سلطان العارفین نے بھی اپنی کتابوں میں جا بجا اس اسم کا ذکر کیا ہے۔ اس اسم کی تاثیر بھی عجب دیکھی گئی۔ ہر بعض کہتے ہیں کہ یہ علم جفر والوں کا اختراعی اسم ہے یہ اسم اعداد زوج در زوج یعنی جوڑے دار ہے اور اس کے حروف کے عدد ۲+۴+۶+۸ کل بیس ہوتے ہیں اور اسم ودود کے حروف کی تعداد بھی بیس ہے اور یہ اسم محبت اور تسخیر کے واسطے بہت مؤثر ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ اسم توریت کا اسم اعظم ہے موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں سامری کے فتنے کے بعد جو بھگوڑے مصر سے بھاگ کر ہندوستان آ گئے تھے انہوں نے یہاں گوسالہ پرستی کو رواج دیا تھا اور یہ اسم بھی اس زمانے کے عامل اپنے ہمراہ مصر سے ہندوستان لے آئے تھے اور بدھ مذہب کے بانی مہانی ساکیہ مُنی گوتم بدھ نے اس اسم بدّوح کے عمل کا طریقہ اس زمانے کے کسی عامل سے سیکھ لیا اور اس کی دعوت کو جنگل میں رہ کر پایۂ تکمیل تک پہنچایا حتیٰ کہ ان پر اس اسم کا نور متجلّی ہو گیا اور اس اسم کے نور سے ان کا وجود منور ہو گیا اس لئے انہوں نے اسی نام کے مطابق اپنا نام "بدھ" رکھ لیا تھا اور اس کے ذریعے بہت خوارق ان سے ظاہر ہوئے اور ان کا طریقہ دین اور مذہب اس زمانے میں خوب پھلا پھولا۔ چین، جاپان برما، لنکا، تبت اور جنوبی ہندوستان میں اس دین کو بڑا فروغ حاصل ہوا۔

اس کے پڑھنے کے بے شمار طریقے ہیں اور روزانہ پڑھنے کی تعداد دو ہزار چار سو اڑسٹھ (۲۴۶۸) ہے اس کے مثلث نقش بِست در بِست کو حُب کے شائقین کیمیا کی طرح تلاش کرتے رہتے ہیں۔ ہم نے اپنی کتاب حق نماء اردو میں اس اسم کا کچھ ذکر کر دیا ہے اور اس کے چند مثلث بست در بست نقوش بھی درج کر دیئے ہیں۔ جب کسی عامل سے اسم بدّوح کا عمل جاری ہو جائے تو اس سے عجیب و غریب کرامات اور خوارق جاری ہو جاتے ہیں اور وہ تمام جہان کو گرویدہ بنا لیتا ہے لیکن "جائیکہ گنج است آنجا مار است" اس کا عمل جان جوکھوں کا کام ہے اپنی جان کو ہتھیلی پر رکھ کر کوئی جانباز طالب اس عمل میں کامیاب ہوتا ہے۔



Marfat.com

ظاہری اور باطنی غنا اور کشائش رزق کے واسطے اسم **یا غنی یا مغنی** بھی بہت موثر اور کارگر دیکھا گیا ہے اسے بھی ہزار دفعہ پڑھا جاتا ہے اس کے پڑھنے سے انسان جلدی مستغنی اور لا یحتاج ہو جاتا ہے عمل تسخیر کے لیے اسم یاسطیع بھی کیمیا اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

قرآنی سورتوں کے عمل کے بارے میں ہم پچھلے صفحوں میں بہت کچھ لکھ آئے ہیں یہاں بھی کچھ درج کیے دیتے ہیں لیکن کسی عامل کامل کی اجازت اور نگرانی کے بغیر کوئی عمل جاری نہیں ہوتا بلکہ الٹا پڑھنے والا رنج ورجعت میں گرفتار ہو جاتا ہے۔

# سورۃ قریش ومزمل کا طریقہ اور خواص

استغناء اور کشائش رزق کے معاملے میں سورۂ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ کا روزانہ ایک سو دفعہ پڑھنا بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ سورہ مزمل کی سب سے آسان زکوٰۃ یہ ہے کہ عروج ماہ میں خمیس کی رات یا دن کو مکمل خلوت میں جلالی اور جمالی پرہیز کے ساتھ دوسو دفعہ روزانہ پڑھنا شروع کرے ہر روز پڑھنے سے پہلے غسل کرے پاک لباس پہنے، خوشبو لگائے اور پانچ روز خلوت میں ایک ہزار کی تعداد پوری کرے۔ ہر بار سورہ مزمل شروع کرتے وقت پہلے اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ (البقرۃ:۲۵۵) پڑھے تاکہ رجعت سے محفوظ رہے۔ اس زکوٰۃ کے بعد کم از کم گیارہ دفعہ، متوسط اکیس دفعہ زیادہ سے زیادہ اکتالیس دفعہ روزانہ ورد رکھے اگر تہجد کے وقت پڑھے تو سونا ہے۔ طلوع آفتاب سے پہلے چاندی ہے اور بعد طلوع آفتاب تانبے کی قیمت رکھتا ہے بعض لوگ تہجد کی ہر رکعت میں سورہ مزمل ایک بار پڑھتے ہیں اس سے بھی بہت فائدہ ہوتا ہے۔ بعض باہمت جوانمرد وجفاکش طالب ایسے بھی دیکھے گئے ہیں جو تہجد کی گیارہ رکعتوں کی ہر رکعت میں **سورہ یٰسٓ** ایک بار اور آخری بارھویں رکعت میں سورہ مزمل ایک بار پڑھ کر بعد میں بیٹھ کر اکتالیس دفعہ سورہ مزمل پڑھتے ہیں

تہجد پڑھنے کا سب سے آسان سہل لیکن بہت مفید طریقہ یہ ہے کہ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیت الکرسی ایک دفعہ اور قل شریف یعنی سورۂ اخلاص تین بار پڑھے۔



Marfat.com

اگر کوئی شخص قرآن کا حافظ ہے اور اسے کوئی بڑی بھاری مہم پیش آ گئی ہے کہ کسی طرح حل نہیں ہوتی تو چاہیئے کہ عروج ماہ میں بدھ، جمعرات اور جمعہ کی ہر رات نفلوں میں تمام قرآن ختم کرے۔ ترکیب یہ ہے کہ پہلے غسل کرے اور دو رکعت نفل پڑھے ہر دوگانے میں ایک پارہ قرآن یعنی ہر رکعت میں آدھا پارہ قرآن پڑھے، جب بیس رکعتیں اور دس پارے ختم کرے تو پھر دوسرا غسل کرے اور اسی طرح بیس رکعتوں میں دس پارے پڑھے اس کے بعد تیسرا غسل کر کے باقی دس پارے پڑھ کر تمام قرآن ختم کرلے اسی طرح تین راتیں متواتر یہ عمل کرے اس کی مشکل حل ہوجائے گی لیکن ناجائز غیر شرعی فعل کے لیے یہ عمل ہرگز نہ کرے۔

# ایک پاؤں پر دعوت پڑھنے کا ثبوت

سورۃ مزمل کا ایک نادر عمل اور اعظم دعوت یہ ہے کہ جس شخص سے کسی طرح بھی دعوت جاری اور رواں نہ ہوسکے تو اسے چاہیئے کہ آدھی رات جنگل میں جائے۔ طہارت و غسل کرے دس بار درود شریف پڑھے پھر ایک پاؤں پر کھڑے ہو کر اکتالیس دفعہ سورہ مزمل شریف پڑھے اور سو دفعہ یا اللہ سو دفعہ استغفر اللہ اور سو دفعہ یا محمد فریادرس کہے۔ یہ عمل سات رات متواتر کرے ان شآء اللہ اس کی ہر مشکل آسان ہوگی اس کا دل زندہ ہوجائے گا اور اس کی دعوت کا عمل جاری اور رواں ہوجائے گا۔ ایک پاؤں پر کھڑے ہونے کی ترکیب یہ ہے کہ جنگل میں کسی درخت کی شاخ سے رسی باندھ لے اور اسے پکڑ کر ایک ٹانگ پر کھڑا ہوجائے یا اگر مکان ہو تو دیوار میں کیل گاڑ کر اس سے ڈوری لٹکا کر ایک ہاتھ سے پکڑ لے اور ایک ٹانگ پر کھڑا ہوجائے اگر کچھ بھی پاس نہ ہو تو ایک نیزہ باہر لے جا کر زمین میں گاڑ دے اور اس کے سہارے ایک ٹانگ پر کھڑا ہو جائے بعض لوگ ایک پاؤں پر دوسرا پاؤں رکھ کر ایسا عمل کر لیتے ہیں۔ ایک پاؤں پر کھڑے ہو کر قرآن پڑھنے میں اللہ تعالیٰ کی توحید کے ساتھ متمثل اور یکتا ہونے میں تائید اور مدد ملتی ہے اگرچہ حضرت سرور کائنات ﷺ یا صحابہ کبار سے اس قسم کے عمل کا ثبوت نہیں ملتا اور اسے بدعت حسنہ کا درجہ دے سکتے ہیں لیکن پچھلے بزرگانِ دین سے یہ عمل ثابت ہے چنانچہ حضرت محبوب سبحانی شیخ



Marfat.com

عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں "میں اپنے حجرے کا کنڈا رات کو پکڑ لیتا تھا اور ایک ٹانگ سے کھڑے ہو کر ایک رات میں تمام قرآن شریف ختم کر لیتا تھا اور یہ عمل متواتر بارہ سال تک کرتا رہا ہوں"۔ حضرت امام اعظم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نسبت مشہور ہے کہ آپ نے بیت اللہ شریف میں داخل ہو کر دو رکعت نفل اس طرح ادا کیے کہ پہلی رکعت میں بائیں ٹانگ پر دائیں ٹانگ رکھ کر آدھا قرآن اور دوسری رکعت میں دائیں ٹانگ پر بائیں ٹانگ رکھ کر تمام قرآن ختم کیا پھر سجدے میں روتے ہوئے عرض کیا یَا رَبِّ مَا عَبَدْنَاکَ حَقَّ عِبَادَتِکَ یہ عمل اور اس قسم کے دوسرے کٹھن عمل پچھلے اولیائے کرام سے ثابت ہیں اور اللہ تعالیٰ کے راستے میں مجاہدے ریاضت اور سعی کی کوئی حد نہیں۔

اسمائے الٰہی میں اسم یَاسَطِیْعُ کو تسخیر قلوب کے لئے مثل اکسیر شمار کیا جاتا ہے بعض لوگ اس اسم کے ساتھ کچھ ملا کر پڑھتے ہیں جس سے عملِ تسخیر میں بہت فائدہ ہوتا ہے۔ پہلے عاملوں نے بعض اسماء اور کلاموں کے ساتھ مؤکلات کے نام لکھے ہیں جن کے ملانے سے کلام کافی لمبا ہو جاتا ہے مؤکلات بعض قیاسی، بعض سماعی، بعض علم جفر والوں کے اختراعی اور اکثر پرانی عبرانی اور سریانی زبانوں میں وضع کیے ہوئے ہیں اس لیے ان کی صحت کا کوئی اعتبار نہیں۔ ایسے مؤکلات کے ملانے سے کلام کا اپنا اثر بھی کم ہو جاتا ہے لہٰذا مؤکلات کے بغیر کلام کا پڑھنا بہتر ہے بعض جنتر منتر اس قسم کے ہیں کہ ان میں اسمائے الٰہی بسم اللہ شریف، سورۃ فاتحہ یا کسی کلام طیبہ کو الٹا کیا ہوا ہوتا ہے ایسے کلاموں کے پڑھنے سے گو فوری فائدہ مترتب ہو جاتا ہے جن شیاطین اور سفلی ارواح کی حاضرات بھی ہو جاتی ہے مگر ان کا پڑھنے والا ایمان سے خالی ہو جاتا ہے جیسا کہ آیا ہے مَنْ قَرَءَ الْقُرْاٰنَ مَعْکُوْسًا وَقَعَ فِی النَّارِ مَعْکُوْسًا یعنی جس نے قرآن کو الٹا پڑھا وہ دوزخ کی آگ میں سر کے بل گرا۔ اسی قسم کا ایک کلام تبت کے جوگیوں اور لاماؤں میں بہت مشہور اور مروج ہے اور وہاں کا ہر سفلی عامل اس کی دعوت ضرور دیتا ہے میں نے جب اس کا تجزیہ کر کے دیکھا تو وہ (محمد ابن آمنہ) کی معکوس یعنی الٹی صورت ثابت ہوئی ایسے الٹے کلاموں سے احتراز کرنا چاہیے۔



Marfat.com

عربی میں حضرت رسول مقبول ﷺ کا بارگاہِ الٰہی میں منظور و مقبول شدہ مجرب اور پیٹنٹ دعاؤں کا ایک مجموعہ ہے جسے دعائے سیفی، حرز یمانی یا حرزُ الصحابہ بھی کہتے ہیں اس کے پڑھنے میں بھی عجیب تاثیرات اور انوکھے برکات دیکھے گئے ہیں۔ حضرت سلطان العارفین اس دعا کے حق میں فرماتے ہیں "ہرگز زبانِ عامل سیف نہ گردد تا آنکہ عامل دعاء سیفی نزد قبر اولیاء اللہ نخواند"۔ یعنی جب تک کوئی عامل دعائے سیفی کسی ولی کی قبر کے پاس نہ پڑھے اس کی زبان ہرگز سیف الرحمٰن یعنی اللہ کی تلوار نہیں بنتی۔ حضرت محبوب سبحانی جناب پیر دستگیر حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز نے اس دعا کو بہت پڑھا ہے اور انہی سے اس کا عمل قادری خاندان میں چلا آتا ہے۔ یہ دعاء سیفی ہم نے اپنی کتاب "مخزن الاسرار" میں درج کی ہے

## دُعائے سیفی اور کتاب مخزن الاسرار

ہم نے حال ہی میں ایک کتاب بنام "مخزن الاسرار و سلطان الاوراد" لکھ کر شائع کی ہے اس میں چند نہایت چیدہ اور مجرب اوراد درج کیے ہیں جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تک بہترین وسائل ہیں، ان کے پڑھنے سے طالب جلدی عارف، زندہ دل اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کا مقرب، منظور نظر اور ان سے واصل ہو جاتا ہے۔ اس میں ایک فارسی کا رسالہ روحی ہے جو ہمارے روحانی مربی حضرت سلطان العارفین حضرت سلطان باہو صاحب قدس اللہ سرہ العزیز کی زبان حق ترجمان پر محبوبیت کے انتہائی مقامِ ناز میں جاری ہوا اور جس میں اس رسالے کے پڑھنے والے کے لیے بہت محکم مواعید اور پختہ مواثیق فرمائے ہیں۔

اول:۔ چنانچہ منجملہ مواعید ایک یہ ہے "الحق اگر ولی واصل کہ از رجعتِ عالمِ روحانی و یا عالم قدس شہود از درجۂ خود افتادہ باشد اگر توسل بایں کتاب مستطاب جوید آں را مرشد یست کامل، اگر او توسل نہ گرفت اور افتم و اگر ما ور انرسانیم مارا فتم و اگر طالبِ سلک سلوک معتصم و متمسک شود، بجز داعتصام عارف زندہ دل و روشن ضمیر سازم"۔



Marfat.com

ترجمہ: خدا کی قسم اگر کوئی واصل ولی جو عالمِ روحانی یا عالمِ قدس شہود سے رجعت کھا کر گر گیا ہو اگر وہ اس کتاب مستطاب کو اپنا وسیلہ بنائے تو اس کے لئے یہ کتاب مرشد کامل ثابت ہوگی اور اگر وہ توسل نہ پکڑے تو اسے قسم، اگر ہم اسے اپنے مقام پر نہ پہنچائیں تو ہمیں قسم ہے اور اگر سلک سلوک باطنی کا طالب اس رسالہ کے پڑھنے پر ہمیشہ قائم رہے گا تو اس کے محض پڑھنے سے ان شاء اللہ زندہ دل اور روشن ضمیر ہو جائے گا

یہ تین چار اوراق کا چھوٹا سا رسالہ ہے یہ رسالہ طالب مولیٰ کے لئے ایک بہترین اور آسان ترین وسیلہ ہے۔

دوئم۔ اس میں صلوٰۃ الکبریٰ چند افضل واعلیٰ درود شریف کا بہت ہی چیدہ اور عمدہ مجموعہ ہے جسے حضرت محبوب سبحانی حضرت سید محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز نے مرتب فرمایا ہے اور جو حضرت رسول کریم ﷺ کی ذات والا صفات کے ساتھ واصل ہونے اور ان کے حضور میں داخل ہونے کے لئے ایک نہایت سہل اور آسان ترین وسیلہ ہے یہ درود گنج سعادت دارین کی ایک نہایت کارگر کلید اور کامیاب کنجی ہے

سوئم:۔ کتاب مذکورہ میں حضرت پیر محبوب سبحانی قدس اللہ سرہ العزیز کے صحیح اور درست قصیدہ غوثیہ اور قصیدہ باز اشہب کو شامل کیا گیا ہے۔ کتاب مذکور "مخزن الاسرار و سلطان الاوراد" میں ان قصائد کا مکمل حال، ان کا ترجمہ، شرح اور ان کے پڑھنے کا طریقہ بھی دیا گیا ہے جو طالب مرید قادری کے لیے ایک غیر مترقبہ نعمت ہے۔ ساتھ ہی سلوک باطنی کے بے شمار نئے اچھوتے معارف و اسرار اور کامل و اکمل بزرگانِ دین کے حالات درج کیے ہیں جن کا مطالعہ طالبِ تشنہ کے لیے آبِ حیات کا حکم رکھتا ہے۔

## دعوت القبور کا طریقہ

اب ہم اخیر میں دعوت القبور کا طریقہ بیان کرتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ رات کو کسی بزرگ، ولی کامل، شہید، غوث یا قطب کی قبر پر جائے روحانی اہل قبر پر مسنون طریقے سے



Marfat.com

سلام کہے، بعد میں اہل قبر کے حق میں فاتحہ درود پڑھے۔ ترتیب یہ ہے کہ درود شریف فاتحہ یعنی الحمد شریف، درود شریف ایک ایک بار اور سورۃ اخلاص یعنی قل شریف تین بار پڑھ کر ثواب روحانی کو بخشے اس کے بعد قبر کے اردگرد اذان یعنی نماز کی بانگ پڑھے۔ بانگ قبر کے سرہانے قبلہ کی طرف سے پھرتا ہوا سرہانے ہی آکر ختم کرے، پھر روحانی کو مخاطب کر کے کہے یَا عَبْدَ اللّٰہِ قُمْ بِاِذْنِ اللّٰہِ اُمْدُدْنِیْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ روحانی فوراً حاضر ہو جائے گا۔ حاضر ہونے کی علامت یہ ہے کہ قبر میں جنبش پیدا ہوگی یعنی ہلتی ہوئی معلوم ہوگی اس سے رعب وجلال ٹپکے گا، دیکھنے سے دہشت آنے لگے گی۔ اب اہلِ دعوت کو چاہیئے کہ قبر کے پاس بیٹھ کر دعوت قرآن شروع کر دے جو کچھ قرآن میں سے یاد ہو پڑھے قبر پر پڑھنے کے لئے سب سے بہتر دعوتِ سورہ مزمل، سورہ یٰسٓ ،سورہ ملک اور سورہ الفتح کی ہے اور موزوں تر سورہ مزمل کی دعوت ہے قبر کے قریب بیٹھ کر سورہ مزمل گیارہ دفعہ پڑھے اور جس وقت روحانی کے متوجہ اور حاضر ہونے کی علامات اور آثار ظاہر ہوں تو مراقبہ کر کے روحانی کی طرف متوجہ ہو جائے یا قریب ہی لیٹ جائے روحانی فوراً حاضر ہو کر مشکل کام کے حل ہونے کی بشارت اور اشارت فرمائے گا۔ روحانی کے حاضر ہونے کی علامات اور آثار یہ ہیں پڑھنے والے کے دل میں رقت پیدا ہو کر بے اختیار گریہ جاری ہو جائے گا۔ یا دائیں اور بائیں کانوں میں تن تن کی آواز آئے گی یا آنکھوں میں اہل دعوت کو نور کی چمک دے گا یا اپنی خوشبو بخشے گا یا الہام اور آواز دے گا یا دلیل، خیال اور وہم صریح سے دل کو آگاہی دے گا، یا اہلِ دعوت کو اپنا وجود بڑا بھاری، وسیع اور وزنی معلوم ہوگا ان علامات مذکورہ میں سے جو بھی علامت ظاہر ہو جائے کہ روحانی حاضر ہو گیا ہے اس وقت روحانی سے ملنے اور ملاقی ہونے کے لیے مراقبہ کرے یا قبر کے پاس لیٹ جائے۔ اگر ایک طرف دعوتِ قرآن پڑھنے سے روحانی حاضر نہ ہو تو دوسری طرف قبر کے پاس بیٹھ کر سورہ مزمل گیارہ بار پڑھے اگر پھر بھی حاضر نہ ہو تو قبر کی تیسری طرف سورہ مزمل پڑھے اور آخری بار قبر کے پاؤں کی طرف گیارہ دفعہ سورہ مزمل پڑھے، پاؤں کی طرف دعوت پڑھنے سے روحانی تنگ ہوتا ہے۔ اہل دعوت اگر عامل کامل ہے اور اسے کوئی اپنی یا اپنے خویش واقارب کی بڑی سخت مشکل آن پڑی ہے تو ایسے



Marfat.com

وقت اہل دعوت قبر پر چڑھ کر دعوت پڑھے اس وقت روحانی اسے برقی براق سے تیز تر رفتار سے لے جا کر بزم نبوی میں حاضر کر دے گا اور اس کی مشکل مہم اللہ تعالیٰ کے امر سے حل کرا دے گا لیکن قبر پر چڑھ کر دعوت پڑھنا سخت خطرناک اور جان جوکھوں کا کام ہے اگر ایک طرف آگ کی بھڑکتی ہوئی بھٹی ہے اور دوسری طرف قبر تو بہتر ہے کہ آگ میں کود پڑے لیکن قبر پر قدم نہ رکھے کیوں کہ آگ کا جلا ہوا ممکن ہے کہ اچھا ہو جائے لیکن قبر کا جلا ہوا کبھی اچھا نہیں ہوتا اس کا آزار لازوال ہے۔ اگر کسی شخص کو دُنیا میں مرشد کامل نہ ملے تو کسی عارف کامل کی قبر اور روحانیت سے تعلق پیدا کرے اس کی قبر کے پاس بار بار قرآن پڑھنے سے روحانی کے ساتھ باطنی رشتہ اور رابطہ قائم ہو جاتا ہے اور طالب سالک عارف زندہ دل ہو جاتا ہے۔

ہر کہ　مرشد　را　نیابد　در جہاں

از　قبر　عارف　شود　صاحب　عیاں　(سلطان العارفین)

ترجمہ:۔ ''جس کسی کو مرشدِ کامل زندہ لوگوں میں سے نہ مل رہا ہو اس کو عارفِ کامل کی مزار سے فیض حاصل ہو جاتا ہے یعنی کسی کامل صاحبِ مزار سے وابستہ ہو جاتا ہے''۔

اوّل: روحانی اہلِ قبر دو طرح پر اہلِ دعوت کی مدد کرتا ہے پہلے اپنے برزخی مقام سے باہر آ کر اہل دعوت ملاقی ہوتا ہے اور اسے اس کے کام میں کامیابی کی بشارت پہنچاتا ہے۔

دوئم: روحانی اہل دعوت سے اتحاد پیدا کر کے اسے باطن میں اپنے برزخی مقام میں پہنچا دیتا ہے اور اسے اس کا کام حل ہوتا ہوا دکھا دیتا ہے۔ گاہے اہل دعوت کا کام روحانی حل کر دیتا ہے لیکن اہل دعوت کو معلوم نہیں ہوتا اس میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کارفرما ہوتی ہے عالم امر میں ایک ادنیٰ روحانی کو بھی بڑی روحانی طاقت اور باطنی قوت حاصل ہے۔

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۝

(الحدید: آیت ۲۱)

ترجمہ: ''یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرماتا ہے اور اللہ بہت بڑے فضل والا ہے''۔



Marfat.com

# فرہنگ




آز۔ لالچ

آزار۔ دکھ۔تکلیف۔رنج۔بیماری

آصف بَرخِیا۔ حضرت سُلیمان علیہ السلام کے وزیر آصف کے باپ کا نام برخیا

آماج گاہ۔ نشانے کی جگہ

آنافاناً۔ لمحہ میں۔فوراً (فانا برائے وزن)

آیا۔ کیا

اِزدِیاد۔ بڑھنا

اَسانید۔ (واحد) سَنَد۔سرٹیفکیٹ

اِستِبداد۔ حکومت کی رعایا کے مقابلے میں ضد اور ہٹ کرنا

اَسفَل۔ سب سے نچلی

اِستماع۔ سُننا

اِستِیصال۔ جڑ سے اُکھاڑنا

اِستہزا۔ ہنسی

اِشارتیں۔ اشارات

اِضطرار۔ مجبوری

اَغلَب۔ قریب یقین کے

اِکراہ۔ زبردستی

اکلُ الحلال۔اکلِ حلال۔ حلال کی غذا

اِمکان۔ ہوسکنا۔(مخلوق کی صفت) اَغلب

اَمر۔ کام۔حکم

اَندوہ۔ غم۔رنج

اَنسب۔ بہت مناسب

اَوج۔ اونچائی

اُوستا۔ اُستاد

اَیوان۔ شاہی محل (اِیوان)

اِلحاح۔ گڑگڑا کر مانگنا



Marfat.com



بَاج گذار۔ ٹیکس دینے والا

بالکل۔ کل کے ساتھ۔ پورے طور پر

باور۔ یقین

بَجائے خود۔ اپنی جگہ پر

بَرودت۔ ٹھنڈک

بَراز۔ گوہ

بَرحق۔ سچ۔ درست

بَرانگیختہ۔ برانگیختن۔ آمادہ کرنا۔ ابھارنا۔ اکسانا

بَزر۔ بیج

بَسطامی۔ بِسطامی۔ بسطام ایران کا ایک شہر

بِست در بِست۔ ہندسوں کو لمبائی چوڑائی میں جمع کرنے سے بیس کی تعداد بنے

بَطیب خاطر۔ خوشدلی سے

بُطلان۔ ضائع ہونا

بِلّور۔ زیادہ صاف کانچ (بلُور)

بَلعم باعور۔ بنی اسرائیل کا ایک عالم جو مردود ہوا

بمنزلِ حجرِ اَسود۔ خانہ کعبہ کے کالے پتھر کے مکان کی مانند (ب۔ مانند اور منزل۔ جگہ۔ مکان)

بِنگر۔ دیکھ (بِ نگر شعر میں بِنگر پڑھا جائے گا)

بوزینہ۔ بندر

بول۔ پیشاب

بہجت۔ خوبی

بیت۔ شعر



پایہ۔ درجہ۔ مرتبہ۔

پرتو۔ روشنی

پہلو نہ زند۔ مقابلہ نہ کرے گا

پیکار۔ لڑائی

پرَان۔ اُڑنا

پندار۔ گھمنڈ

پاداش۔ بدلہ



Marfat.com

## ت

تام۔ کامل

تبع۔ اتباع۔ پیروی

تحت الثریٰ۔ زمین کے نیچے

تدَاوی۔ دوا

تشنہ۔ پیاسا

تعدی۔ ظلم۔ حد سے بڑھ جانا

تعین۔ مقرر ہونا اور کسی ایک بات کے

تعشق۔ عاشق ہونا

تفاوت۔ فرق۔ فاصلہ

تلمیذالرحمٰن۔ رحمٰن کا شاگرد

تمحیص۔ آزمائش

تمتع۔ فائدہ اُٹھانا

تواتر۔ لگاتار

تہیہ۔ تیاری

## ث

ثاقب۔ روشن

ثقیلہ۔ بھاری

ثِقل۔ ثِقل۔ بوجھ

ثقلین۔ انسانوں اور جنوں کی دو جماعتیں

## ج

جان کندن۔ جان کنی۔ جان کا اُکھڑنا

جادہ۔ جادہ۔ سیدھا اور پتلا راستہ

جرم۔ جسم

جریدہ۔ دفتر لکھنے والوں کا

جزع۔ بے صبری

جنود۔ واحد جُند۔ لشکر

جوع الارض۔ ملک گیری اور نو آبادیوں کی بھوک

جولان گاہ۔ دوڑنے کی جگہ

جہ۔ امراز جہیدن۔ کود پڑ

جہت۔ طرف

جیوش۔ واحد جیش۔ لشکر

جافی۔ ظالم

## چ

چندے۔ تھوڑی دیر

چاشت۔ پہر دن چڑھے کا کھانا

چپّا چپّا۔ چار انگلیوں کی چوڑائی جتنا (ہندی)



Marfat.com

## ح

حُجّاج۔ واحد حاج۔ حاجی
حُدُوث۔ نیا پیدا ہونا کسی چیز کا (مخلوق کی ایک صفت)
حِذْق۔ دانائی
حَرارَت غریزی۔ انسان کے بدن کی اصلی گرمی
حَرَمَین۔ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ
حَرَج۔ تنگی۔ سختی۔ گناہ
حِرمان۔ بے نصیبی
حِزبُ اللہ۔ نیک لوگوں کے گروہ
حُزن۔ حَزَن۔ رنج۔ غم
حُصول اور تحصیل۔ حاصل ہونا اور حاصل کرنا
حَضَر۔ گھر میں رہنا

## خ

خاصَّہ۔ خصوصیت
خبث۔ ناپاکی
خدارا۔ خدا کے لئے
خِرس۔ بھالو
خُروس۔ مرغ گھر کا پلا ہوا
خَفِیفَہ۔ چھوٹی۔ ہلکی
خَلط مَلط۔ ملنا۔ مل جانا۔ مَلَط برائے وزن
خویشان۔ واحد۔ خِویش، رشتہ دار
خوش اِلحانی۔ پیاری آواز
خُوک۔ سور
خیرہ۔ حیران

## د

دُرد۔ گاد۔ تلچھٹ
دارُالمِحَن۔ واحد۔ محنت
دَرک۔ طبقہ
دَریغ۔ افسوس۔ غم
دَست بُرد۔ غالب آئے
دقائق۔ واحد دقیقہ۔ باریک اور لطیف چیزیں
دلو۔ ڈول
دُنبل۔ پھوڑا۔ زخم
دوچار۔ مقابل
دَور دورہ۔ عمل دخل مدّ الفت۔ ایک دوسرے کو دور کرنا ہٹانا
دَہ۔ دس
دِیَت۔ روپیہ خون کے بدلہ کا
دَیر۔ بُت خانہ

## ذ

ذیل۔ دامن



Marfat.com



## ر

راہوار۔ گھوڑا

رُجُوم۔ ستارے جوشعلہ کی طرح دوڑتے دکھائی دیتے ہیں

رضا۔ راضی رہنا بندہ کا خدا کی مرضی پر خواہ راحت ہو یا رنج اور یہ مرتبہ درمیانی ہے۔ اسلئے کم صبر اور زیادہ تسلیم ہے۔

رَوشنی طبع۔ اے روشنی طبع تو برمن بلا شدی

رَوضے۔ باغات (واحد رَوضَہ جمع روضات)



## ز

زَارونزَار۔ کمزور اور دُبلی (نزار)

زَرِبفت۔ سوت اور چاندی سونے کے تاروں سے بنا ہوا کپڑا

زَبوں۔ بے چارہ

زِشت۔ بُرا



## ژ

ژَند۔ آتش پرستوں کی آسمانی کتاب



## س

سُخرہ۔ ہنسی

سَرِمُو۔ بال کی نوک جتنا

سَرزمین۔ زمین۔ ملک

سَکَرات۔ موت کے وقت جان نکلنے کی تکلیفیں

سَواد۔ طرفیں

سُویدا۔ کالا نشان جو دِل پر ہوتا ہے





## ش

شَائبہ۔ ملاوٹ

شَغف۔ بہت محبت

شَقاوت۔ بدنصیبی

شَمائِل۔ عادتیں۔ شکلیں

شَمّہ۔ تھوڑا۔ کم

شُہرہ آفاق۔ مشہورِ زمانہ

شِیوہ۔ طریقہ۔ ہنر



Marfat.com



## ص

- صَخرہ۔ بڑا پتھر
- صَدر۔ اُوپر
- صُعُود۔ چڑھنا
- صَعب۔ دشوار
- صِلائے احسان (صِلَہ)۔ نیکی کا بدلہ

## ض

- ضَربُ المَثل۔ کہاوت
- ضَعِیفُ البُنیان۔ کمزور جڑ والا

## ط

- طائِفَہ۔ جماعت
- طائِفِین۔ واحد طائف، کعبہ کے گرد پھرنے والا
- طَیُّ الاَرض۔ زمین پر اسطرح چلنا کہ زمین لپٹتی معلوم ہو۔ تیزی سے چلنا
- طاس۔ بڑا تھال
- طُرُق۔ واحد طریق۔ راستہ
- طَیَران۔ اُڑنا
- طَیرِ سَیر کرتے ہیں۔ پرندوں کی طرح اُڑتے پھرتے ہیں۔ (سیر طیر)

## ع

- عامِر۔ آباد
- عُروق۔ واحد عرق۔ رگ۔ نس
- عُشرِ عَشِیر۔ دسواں حصّہ
- عُقدہ۔ گانٹھ
- علیٰ رؤس الاشہاد۔ گواہوں کی موجودگی میں
- عَلَف۔ گھاس، دانہ
- عَمَلَہ۔ کام کرنے والے
- عِنان۔ آسمان کی طرف آنکھ اُٹھانے سے جو کچھ نظر آئے

## غ

- غَرّہ ہوکر۔ عاشق ہوکر۔ مغرور ہوکر
- غَزا۔ کافروں سے دین کیلئے لڑائی ہو اور امام ساتھ ہو
- غُلام گردش۔ برآمدہ
- غَلطاں۔ لوٹتا ہوا۔ لڑھکتا ہوا
- غِل (غِش)۔ کھوٹ
- غَمزَہ۔ اشارہ



Marfat.com

## ف

فَبِھَا۔ ہم اس پر راضی ہیں
فِروکش۔ کسی جگہ رہنا
فَرع۔ ٹہنی۔ شاخ
فروغ۔ روشنی
فَزَع۔ ڈر
فُصُول۔ حصے (پارٹس)
فَضُول۔ غیر ضروری کام کرنے والا
فضاحت۔ رسوائی
فَلَکُ الافلاک۔ عرش اعظم
فی البدیہہ۔ فوراً

## ق

قِبطی۔ قبط کی اولاد۔ مصر کے اصلی باشندے
قُبح۔ برائی
قِدَم۔ پرانا ہونا۔ ہمیشہ سے ہونا (خالق کی ایک صفت)
قُدس۔ پاک (قدّس)
قعرِ مذلّت۔ رسوائی کی گہرائی (انتہا)
قِشر۔ چھلکا
قُلزم۔ سمندر
قُلّابے۔ قلّابہ۔ حلقہ

## ک

کابُوس۔ ایک بیماری یا حالت جس میں سوتے میں معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے دبا لیا ہے۔ غل مچانے اور ہاتھ پاؤں مارنے کے باوجود نہ آواز نکلتی ہے نہ حرکت ہوتی ہے
کام۔ مطلب
کاہے کو۔ کس لئے
کالبد۔ سانچہ
کام گار۔ کامیاب
کَتم۔ پردہ
کرّ و فر۔ دھوم دھام
کُشائش۔ تنگی کا دور ہو جانا
کفیٰ عِلمہٗ بِحالی۔ میرے حال کے لئے اس کا علم کافی ہے
کُفران۔ نعمت کی ناشکری
کَماحقّہٗ۔ جیسا چاہیے
کُمک۔ مدد
کُنِشت۔ بُت خانہ
کِنایہ۔ چھپا کر بات کرنا (کنایت)
کُوس۔ بڑا ڈھول۔ نقارہ



Marfat.com



## گ

گُرسنگی۔ بھوک

گردانا گیا ہے۔ قرار دیا گیا ہے

## ل

لُب۔ مغز

لامتناہی۔ بے انتہا

لغزش۔ پھسلنا۔ غلطی کرنا

لایحتاج۔ جسے حاجت نہ ہو

## م

ماذون۔ حکم دیا گیا

مامورات اور منہیات۔ شرعاً کرنے اور نہ کرنے والے کام

ماند۔ (ہندی)۔ مدھم۔ ہلکا

مایہ۔ مادہ

ماسوا۔ اصطلاح میں خدا تعالیٰ کے سوا تمام موجودات

مبادا۔ ایسا نہ ہو

مبانی۔ واحد مبنیٰ۔ بنیاد

متلوّن۔ رنگ برنگ ہونے والا

مذابح۔ واحد مذبح۔ ذبح کرنے کی جگہ

مرہونِ منّت۔ شکرگزار۔ احسان مند

مرموز۔ چھپے ہوئے

متصرّف۔ قابض

مثلّث۔ تکون

مثلی۔ مثل، مثال سے زیادہ جامع صفات ہے

مجاز۔ وہ چیز جو حقیقت نہ ہو

مجانست۔ ہم جنسی

محامد (محاسن)۔ بھلائیاں

محض۔ صرف۔ خالص

محب۔ دوستی کرنے والا

محظوظ۔ صاحبِ نصیب

مطوّل۔ بہت زیادہ عبادت والی

مطرب۔ گانے والا

معادن۔ کانیں



Marfat.com

مَرحَبا۔ شاباش
مَرجعِ خَلائق۔ جس جگہ لوگ بار بار آئیں
مَراحِل۔ واحد مَرحلَہ۔ منزل
مُرتَسم۔ نقش شدہ
مُرفَّہُ الحال۔ خوش حال
مُستَولی۔ غالب
مُستَدعی۔ خواہشمند
مُسلّط۔ غالب
مُستسقی۔ پینے کے لئے پانی مانگنے والا
مُسکِت۔ چپ کر دینے والا
مُشاہرہ۔ تنخواہ
مَشرُوحا۔ مشروح۔ کھلم کھلا
مُصافحہ۔ ہاتھ ملانا
مِضراب۔ ستار بجانے کا آلہ
مُضغَہ۔ گوشت کا ٹکڑا
مضحکہ خیز۔ ہنسانے والا
مَنِش۔ مزاج
مَوْرِد۔ آنے کی جگہ
موہ۔ موج
مُوجِب۔ سبب

مُعانقہ۔ گلے لگانا
مُقتَبس۔ روشنی لیا گیا ہوا
مَقال۔ بات چیت
مُقیم۔ قیام کرنے والا
مَکنُون۔ چھپا ہوا (قیمتی چیز کو چھپا کر رکھا جاتا ہے)
مُکلّف۔ نافرمانی پر سزا پانے والی مخلوق
مِلَل۔ واحد مِلَّت
مَلاءِ الاَعلیٰ۔ گروہ فرشتوں کا
مَمات۔ موت
مُنقاد۔ عاجزی کرنے والا
مِنّت۔ احسان
مُنتہی۔ انتہا کو پہنچنے والا

**مَنْ عرف نفسه فقد عرف ربه**

امام النووی شارح صحیح مسلم نے لکھا کہ یہ دوسری صدی ہجری کے صوفی یحییٰ بن مُعاذ کا قول ہے۔

مُنطَبِق۔ برابر۔ مطابق
مُواظبت۔ ہمیشہ ایک کام پر لگے رہنا
مُہمَل۔ بے معنی لفظ۔ بے کار
مُہار۔ مہار۔ نکیل



Marfat.com

## ن

نَزار۔ دبلا۔ مُفلس
نَسْیًا مَنْسِیّا۔ بالکل بھول جانا
نُطق۔ بولنا
نَظّار۔ واحد ناظر۔ دیکھنے والا
نِعْمَ الْبَدَل۔ اچھا بدلہ
نَکرالصَّوتی۔ مکروہ آواز
نَیِستاں۔ نئے اور ستاں۔ کانوں کا جنگل۔ شعر میں نَیَستاں پڑھا جائے گا

## و

واقِعہ۔ خواب
واہی۔ بے ہودہ

## ہ



ہَجو۔ کسی کی بُرائی بیان کرنا
ہَرَج۔ فتنہ۔ فساد
ہَرزَہ سَرائی۔ بکواس
ہَزِیمَت۔ شکست
ہَمتا۔ مثل۔ مانند
ہُوَیدا۔ ظاہر
ہَیئت کَذائی۔ صورت جیسی اس وقت بنی ہوئی تھی
ہَیجان۔ جوش
ہَیولائی۔ منسوب بہ ہَیولیٰ

## ی

یاوَہ گوئی۔ بکواس
یَبوسَت۔ خشکی
یَدِطُولیٰ۔ مراد کمال درجہ کی مہارت
یکتائے رُوزگار۔ اپنے وقت کا بے مثال
یَوم مِیثاق۔ تمام رُوحوں سے اللہ تعالیٰ نے جب اپنے رب ہونے کا اِقرار کرایا (اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ)
یُوشَع۔ یسعبن نون



Marfat.com

## حضرت قبلہ فقیر نور محمد صاحب سروری قادری رحمۃ اللہ علیہ
## کی مشہورِ زمانہ تصانیف

- عرفان (حصہ اول) (اردو)
- عرفان (حصہ دوم) (اردو)
- عرفان (حصہ اول) (انگلش)
- مخزن الاسرار و سلطان الاوراد
- حق نما
- نور الہدیٰ (فارسی)
- انوار سلطانی (ابیات باہو رحمۃ اللہ علیہ)
- حیات سروری (حضرت فقیر عبد الحمید سروری قادری)
- الہامات (حضرت فقیر عبد الحمید سروری قادری)
- عقلِ بیدار (حضرت فقیر عبد الحمید سروری قادری)
- آدابِ سروری (ملک شیر افگن)
- فیضانِ سروری (زیرِ طباعت) (مؤلف خلیفہ محمد صدیق کھیانی)

